جلد ثانی

ما آتاکم الرسول فخذوہ وما نہاکم عنہ فانتہوا

# المعلم

ترجمہ

# صحیح مسلم

در مطبع صدیقی لاہور طبع گردید

# صحت نامہ کتاب مستطاب المعلم ترجمہ اردو صحیح مسلم جلد ثانی

| صفحہ | سطر | غلط | صواب | صفحہ | سطر | غلط | صواب | صفحہ | سطر | غلط | صواب |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ۵۲۶ | ۲۰ | لفظ | لفظ | ۵۵۰ | ۱۳ | کرنے تو | کرلے تو | ۶۴۳ | ۱۳ | بڑھیے | بڑھیں |
| ۵۲۷ | ۹ | پہچان | پہچان | ۵۵۹ | ۳ | عبیداللہ | عبیداللہ | 〃 | ۱۲ | جہاز | جہاز |
| ۵۲۹ | ۱۵ | ابو محمد وسرہ | ابو محمد وسرہ | 〃 | ۱۰ | پہنچ گئی | پہنچ گیا | 〃 | ۱۹ | سرکی | سنبرکی |
| ۵۲۹ | ۱۰ | سلام | اسلام | 〃 | ۲۱ | علی تہا | علی رضی تھے | 〃 | ۱۹ | ہوسے | ہوئے |
| ۵۳۰ | ۵ | میںخوش | میں خوش | ۵۵۹ | ۳ | اسباب کا | اسبات کا | ۶۴۲ | ۱۱ | مختصر کر | مختصر کر |
| 〃 | ۹ | ہونے کو | ہونے کا | 〃 | ۱۴ | نہیں | تہیں | ۶۴۳ | ۱۲ | ی | ہی |
| ۵۳۲ | ۴ | اوپر | اوپر | ۵۶۰ | ۹ | ہوتے | ہوئے | ۶۴۴ | ۱۰ | نفس | نقش |
| 〃 | ۵ | فرمانے تو | فرماتے تھے | 〃 | ۱۵ | نکلے | نکلتے | 〃 | ۱۵ | 〃 | 〃 |
| | ۶ | ط بن | طلحہ بن | 〃 | ۱۸ | ابوبکر | ابوبکر کی | ۶۴۹ | ۹ | انہوں | انہوں نے |
| 〃 | ۱۰ | بہاکتا ہے | بہاگتا ہے | ۵۶۲ | ۱۳ | روایت | روایت | 〃 | ۱۳ | قاسم | قاسم |
| ۵۳۳ | ۱۵ | تہیں | نہیں | ۵۶۴ | ۷ | نمار | نماز | 〃 | ۱۴ | سلی | سکی |
| ۵۳۴ | ۱۰ | انہوت | انہوتے | 〃 | ۱۱ | طرح | طرح سی کہ | ۶۵۰ | ۴ | بلک | بلکہ |
| ۵۳۵ | ۱ | پڑہی | ہی | ۵۶۵ | ۱۴ | استیبین | استیبن | 〃 | ۱۴ | لائے | لائے گئے |
| | ۲۰ | گزشتہ | گذشتہ | ۵۶۷ | ۲۳ | کی | کی خلقت | 〃 | ۱۵ | سمجہار | سمجھا |
| ۵۳۶ | ۱۱ | کہڑے کہڑے | کھڑے کھڑے | ۶۱۹ | ۱۹ | بہان | جہان | ۶۵۰ | ۸ | بہوییے | بوییے |
| 〃 | ۱۳ | نعت | نعمت | ۶۱۹ | ۹ | درست | درست ہی | 〃 | ۹ | اسرتعالیٰ کے | اللہ تعالیٰ نے |
| 〃 | ۲۳ | ہوتے | ہوتے | 〃 | ۱۱ | دیدیوں گے | دیدیں | 〃 | ۱۷ | اب | آپ |
| ۵۳۷ | ۱۴ | ہے | ہوئے | 〃 | ۱۹ | کہی | کہیں | ۶۵۲ | ۱۳ | اللہ تعالیٰ نے | اللہ تعالیٰ اپر |
| ۵۴۲ | | نیچے | نیچے | 〃 | ۷ | ہمو | ہمکو | 〃 | ۱۴ | خلاقت | خلافت |
| ۵۴۴ | ۲ | زیادہ | زیادہ | ۶۲۲ | ۱۱ | بہتر ہی | بہتری | 〃 | ۲۱ | کلا | کلا ہے |
| 〃 | ۹ | تمہا | تمہارے | ۶۲۴ | ۱ | دیکہتی | دیکہتی ہیں | ۶۵۳ | ۴ | عاموہر | عالموہر |
| ۵۴۶ | ۵ | برہی | بری ہے | ۶۲۹ | ۱۱ | حدیث | حدیث سے | ۶۵۷ | ۹ | انتظار | انتصار |
| ۵۴۸ | ۴ | سکہلاوے | سکہلاوے | ۶۲۹ | ۴ | ہمکو | ہمکو حکم | 〃 | ۱۵ | گیے | گئے |
| 〃 | ۵ | مغضوب | مغضوب | 〃 | ۱۹ | انہوں کو | انہوں کی | ۶۶۰ | ۲۲ | گزرے | گذرا |
| 〃 | | الضلین | الضالین | ۶۳۰ | ۵ | ابیرون | ابیرون | ۶۶۱ | ۱۰ | سلیمن | سلیم ہیں |
| ۵۴۹ | ۳ | سے ہیرے | حدیث ہیرے | 〃 | ۲۳ | ان | مان | ۶۶۳ | ۷ | ن اصل | بے اصل ہے |
| 〃 | ۱۴ | یہ سے | یہ ہے | ۶۳۱ | ۱ | بر | بر | ۶۶۵ | ۱۰ | صورت | سورت |
| ۵۵۰ | ۳ | بعد بڑہنا | بعد درود پڑہنا | ۶۳۳ | ۲۳ | میں جو نوکروں | میں نوکروں | ۶۶۸ | ۵ | بغرض | بفرض |
| ۵۵۲ | ۱ | روایت سے | روایت ہے | ۶۳۴ | ۵ | لفظ | لفظ ہے | ۶۶۹ | ۱۷ | سنکر | سنکر |
| 〃 | ۸ | الضالین | الضالین سکے | ۶۳۵ | ۳ | بولتا | بولنا | ۶۷۱ | ۴ | نا گیتے | نا لگتے |
| 〃 | ۱۶ | نماز پڑہ | نماز پڑھی جب پڑہ | 〃 | ۸ | کسی اور مکان | کسی مکان | ۶۷۶ | ۲ | خدمت | خدمتیں |
| 〃 | ۲۳ | نمار | نماز | ۶۳۶ | ۱ | نماہ | نماز | 〃 | ۷ | میں | میں آئے |
| ۵۵۳ | ۲۰ | جانب بدن | جانب کا بدن | 〃 | ۱۴ | اشارہ ہو | اشارہ ہے | 〃 | ۱۰ | با حدیث | یہ حدیث |
| ۵۵۵ | ۴ | فرمایا | فرمایا | ۶۳۹ | ۱۵ | ہہکا | ہہگا | ۶۷۷ | ۴ | قائل | قابل |
| ۵۵۷ | ۴ | گزرنے | گزرے | ۶۴۰ | ۲ | ہوئی ہی | ہوئے تھے | 〃 | ۵ | ہے | سکے |
| 〃 | ۹ | 〃 | 〃 | ۶۴۱ | ۱ | ضرورت ہو | ضرورت ہو | 〃 | ۱۰ | اور خشنیں | اور جو شینیں |
| 〃 | ۸ | 〃 | 〃 | 〃 | ۱۳ | حازم | حازم | 〃 | ۱۹ | المحر شیبی | الطاہر شیبی |

بسم اللہ الرحمن الرحیم

# جلد ثانی ترجمہ صحیح مسلم

## کتاب الصلوٰۃ

**کتاب الصلوٰۃ** کتاب نماز کے بیان مین **ف** نماز تمام عبادات مین بیان کے بعد مقدم ہے اور طہارت نماز کی شرط ہے اور بدون طہارت نماز درست نہین ہوتی اس لیے طہارت کی کتاب کے بعد نماز کی کتاب کو رکھا قیامت مین سب اعمال سے پہلے نماز کا سوال ہوگا اگر نماز اچھی نکلی تو اور اعمال کا حساب بھی آسانی سے ہو جاویگا اور جو نماز ہی مین فتور نکلا تو بسم اللہ ہی غلط ہے اور اعمال کا کیا ٹھکانا اس لیے مومن کو چاہیے کہ نماز کا بہت خیال رکھے وقت پر پڑھے ناغہ نہ کرے ٹھہر ٹھہر کر اطمینان سے دل لگا کر پڑھے اور حتی المقدور نماز سے پہلے ان کامون سے فارغ ہو جاوے جو دل لگنے مین خلل ڈالتے ہین جیسے کھانا پینا پیشاب پاخانہ وغیرہ آخرت مین جو نماز کے فوائد ہین وہ تو حدیثون سے معلوم ہوتے ہین پر دنیا مین بھی نماز سے بڑے فائدے ہین - **ایک** یہ کہ انسان کو بچپنے سے پابندی اوقات کی عادت ہوتی ہے جو بڑی اعلے اور مفید صفت ہے **دوسری** یہ کہ نماز کے خیال سے انسان طہارت اور صفائی اور پاکیزگی کا بندوبست رکھتا ہے جو حفظ صحت کے لیے نہایت ضرور ہے **تیسری** یہ کہ نماز مین جو قیام اور رکوع اور سجود اور قعود کرتا ہے یہ سب کات مین جنبش بدن کے جوڑون مین طاقت آتی ہے اور سکون سے جو کاہلی اور سستی پیدا ہوتی ہے اوسکو رفع کرتے ہین **چوتھی** یہ کہ نماز سے شکرگذاری اور اخلاص کی عادت پڑتی ہے جو شخص خداوند کریم کی نعمتون کا شکر نہ کریگا اور لوگون کے احسان کب مانیگا **پانچوین** یہ کہ نماز روکتی ہے بہت سے گناہون سے اکثر آدمی کے خیال مین آجاتا ہے کہ شامت نفس سے کوئی گناہ کر بیٹھے پر جب نماز کا دھیان ہوتا ہے کہ نماز ناغہ ہو جاویگی تو وہ گناہ چھوڑ دیتا ہے **چھٹی** یہ کہ نماز باعث ہے تصفیہ قلب اور ازدیاد قوت توجہ کا اس لیے کہ جب تک کوئی شخص اس امر کی عادت نہ کرے یہ قوت اوسکو حاصل نہین ہوتی اور جب تک یہ قوت حاصل نہین ہوتی اوسوقت تک فکر سلیم نہین ہو سکتی - واللہ اعلم

**باب** بدء الاذان اذان کیونکر شروع ہوئی اوس کا بیان **عن** عبد اللہ بن

بھی ہے کہ اول اور آخر میں اللہ اکبر ایک ایک بار کہے اس صورت میں آٹھ ہی کلمے ہوں گے اور ابو حنیفہ کے نزدیک تکبیر میں ستر کلمے ہیں تو ہر ایک کلمے کو دو دو بار کہے یہ مذہب شافعی ہے خطابی نے کہا جمہور علماء کا عمل حرمین اور حجاز اور شام اور یمن اور مصر اور مغرب میں یہی ہے کہ اقامت کے کلموں کو ایک ایک بار کہنا چاہیے مگر قد قامت الصلوۃ کو دو بار کہے اور مالک کے نزدیک قد قامت الصلوۃ بھی ایکبار کہے اور اللہ اکبر بھی اگرچہ دو بار کہا جاتا ہے پر وہ مثل ایک بار کے ہے کس لیے کہ اذان میں چار بار کہا جاتا ہے اس لیے مستحب ہے کہ اللہ اکبر دو بار ایک ہی سانس میں کہے (نووی) **عن** انس بن مالك قال ذكروا ان يعلموا وقت الصلوة بشيء يعرفونه فذكروا ان ينوروا نارا او يضربوا ناقوسا فامر بلال ان يشفع الاذان ويوتر الاقامة **ترجمہ** انس بن مالک سے روایت ہے صحابہ نے ذکر کیا کہ نماز کا وقت بتلانے کے لیے کوئی نشانی چاہیے بعضوں نے کہا آگ روشن کرنا چاہیے (نماز کے وقت پر تا اس کو دیکھ کر لوگ پہچان لیں) یا ایک ناقوس بجانا چاہیے پھر بلال کو حکم ہوا اذان دو دو بار کہنے کا اور اقامت ایک ایکبار کہنے کا **عن** خالد الحذاء بهذا الاسناد لما كثر الناس ذكروا ان يعلموا بمثل حديث الثقفي غير انه قال ان يوروا نارا **ترجمہ** اس روایت کا وہی ہے جو اوپر گزرا **عن** انس قال امر بلال ان يشفع الاذان ويوتر الاقامة **ترجمہ** انس سے روایت ہے بلال کو حکم ہوا اذان دو دو بار کہنے کا اور اقامت ایک ایک بار **ف** کس لیے کہ اذان غیر شخص کے لیے ہے تو دو دو بار کہنا چاہیے تاکہ سب لوگ سن لیویں اور اقامت میں اس کی حاجت نہیں

## باب صفة الاذان

**عن** ابي محذورة ان نبي صلى الله عليه وسلم علمه هذا الاذان الله اكبر الله اكبر اشهد ان لا اله الا الله اشهد ان لا اله الا الله اشهد ان محمدا رسول الله اشهد ان محمدا رسول الله ثم يعود فيقول اشهد ان لا اله الا الله مرتين اشهد ان محمدا رسول الله مرتين حي على الصلوة مرتين حي على الفلاح مرتين زاد اسحق الله اكبر الله اكبر لا اله الا الله **ترجمہ** ابو محذورہ (جس کا نام سمرہ یا اوس یا جابر یا سلیمان بن سمرہ ہے) سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے انکو اذان سکھلائی اللہ اکبر اللہ اکبر **ف** نووی نے کہا صحیح مسلم کے اکثر نسخوں میں یوں ہے کہ اللہ اکبر دو بار اور دوسری کتابوں میں اللہ اکبر چار بار ہے قاضی عیاض نے کہا مسلم کے بھی بعضے نسخوں میں اللہ اکبر چار بار ہے **ت** اشہد ان لا الہ الا اللہ اشہد ان لا الہ الا اللہ اشہد ان محمد رسول اللہ اشہد ان محمد رسول اللہ پھر دوبارہ کہے اشہد ان

مسجد بڑی ہو اور وقت تنگ ہو تو الگ الگ کونوں میں ایک ساتھ اذان دے سکتے ہیں اور تکبیر وہی کہے
جس نے پہلے اذان دی ہو اگر اذان دینے میں جھگڑا کریں کہ پہلے کون دیوے تو قرعہ ڈالیں (نووی مختصراً)
**عن** عائشۃ مثلہ **ترجمہ** حضرت عائشہ سے بھی ایسی ہی روایت ہے جیسے عبداللہ بن عمر کی اوپر گذری **باب**
جواز اذان الاعمی اذا کان معہ بصیر اندھا اذان دے سکتا ہے اگر کوئی آنکھ والا اس کے ساتھ ہو۔
**عن** عائشۃ قالت کان ابن ام مکتوم یؤذن لرسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم وھو اعمی
**ترجمہ** ام المؤمنین عائشہ سے روایت ہے عبداللہ بن ام مکتوم اذان دیا کرتے تھے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے
واسطے اور وہ اندھے تھے **ف** نووی نے کہا مقصود باب کا یہ ہے کہ اندھے کی اذان درست ہے بلا کراہت
اگر اس کے ساتھ آنکھ والا بھی ہو جیسے بلال ساتھ تھے ابن ام مکتوم کے ہمارے صحاب نے کہا کہ اگر صرف اندھا
ہی مؤذن ہو تو مکروہ ہے **عن** ہشام بھذا الاسناد مثلہ **ترجمہ** وہی جو اوپر گذرا **باب**
الامساک عن الاغارۃ علی قوم فی دار الکفر اذا سمع فیھم الاذان کسی قوم کو دار الکفر میں اذان
دیتے سنے تو پھر اس کو نہ لوٹے **عن** انس بن مالک قال کان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یغیر اذا
طلع الفجر وکان یستمع الاذان فان سمع اذانا امسک والا اغار فسمع رجلا یقول اللہ اکبر
اللہ اکبر فقال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم علی الفطرۃ ثم قال اشھد ان لا الہ الا اللہ۔
اشھد ان لا الہ الا اللہ فقال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم خرجت من النار فنظروا فاذا ھو
راعی معزی **ترجمہ** انس بن مالک سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم حملہ کرتے تھے صبح ہوتے
ہی سویرے اور اذان پر کان لگائے رہتے اگر اذان سنتے تو پھر حملہ نہ کرتے (اس خیال سے کہ وہ لوگ مسلمان
ہوں گے) اور نہیں تو حملہ کرتے ایک شخص کو سنا آپ نے یہ کہتے ہوئے اللہ اکبر اللہ اکبر آپ نے فرمایا یہ تو
پیدائشی مسلمان ہے پھر یہ کہتے سنا اشہد ان لا الہ الا اللہ اشہد ان لا الہ الا اللہ آپ نے فرمایا
تو دوزخ سے نکل گیا (یعنے جہنم سے نجات پائی) لوگوں نے دیکھا تو وہ چرواہا تھا بکریوں کا **باب**
استحباب القول مثل قول المؤذن لمن سمعہ ثم یصلی علی النبی صلی اللہ علیہ وسلم ثم یسأل لہ الوسیلۃ
**ترجمہ** جو کوئی اذان سنے وہ وہی کہتا جاوے جیسا مؤذن کہتا جاتا ہے پھر درود بھیجے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم
پر پھر وسیلہ مانگے آپ کے لیے **عن** ابی سعید الخدری ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ و
سلم قال اذا سمعتم النداء فقولوا مثل ما یقول المؤذن **ترجمہ** ابو سعید خدری سے روایت

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب تم اذان سنو تو وہی کہو جو موذن کہتا ہے **ف** نووی
نے کہا اس میں سے حی علے الصلوۃ اور حی علی الفلاح مستثنی ہے بدلیل حدیث عمرؓ کے سو وقت سنو والا لا
حول ولا قوۃ الا باللہ کہو **عن** عبد اللہ بن عمرو بن العاص انہ سمع النبی صلی اللہ علیہ وسلم یقول
اذا سمعتم المؤذن فقولوا مثل ما یقول ثم صلوا علی فانہ من صلی علی صلوۃ صلی اللہ
علیہ بہا عشرا ثم سلوا اللہ لی الوسیلۃ فانہا منزلۃ فی الجنۃ لا تنبغی الا لعبد من عباد اللہ
وارجو ان اکون انا ہو فمن سال اللہ لی الوسیلۃ حلت علیہ الشفاعۃ **ترجمہ** عبد اللہ بن
عمرو بن عاص سے روایت ہے انہوں نے سنا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے آپ فرماتے تھے جب تم
موذن کو اذان دیتے سنو تو وہی کہو جو موذن کہتا ہے پھر درود بھیجو مجھپر اس لیے کہ جو کوئی مجھپر ایک
بار درود بھیجیگا اللہ تعالی اوسپر دس بار اپنی رحمت اوتاریگا بعد اوس کے مانگو میرے لیے خدا سے
وسیلہ کو اور وسیلہ ایک رتبہ ہے جنت میں جو اللہ کے ایک بندے کے سوا اور کسی کے لائق نہیں اور
مجھے امید ہے کہ وہ بندہ میں ہونگا پھر جو کوئی اللہ تعالے سے میرے لیے وسیلہ مانگے اوسکے لیے شفاعت میری
واجب ہوگئی **عن** عمر بن الخطاب قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اذا قال المؤذن
اللہ اکبر اللہ اکبر فقال احدکم اللہ اکبر اللہ اکبر ثم قال اشہد ان لا
الہ الا اللہ قال اشہد ان لا الہ الا اللہ ثم قال اشہد ان محمدا رسول اللہ قال اشہد ان
محمدا رسول اللہ ثم قال حی علی الصلوۃ قال لا حول ولا قوۃ الا باللہ ثم قال حی علی الفلاح
قال لا حول ولا قوۃ الا باللہ ثم قال اللہ اکبر اللہ اکبر قال اللہ اکبر اللہ اکبر
ثم قال لا الہ الا اللہ قال لا الہ الا اللہ من قلبہ دخل الجنۃ **ترجمہ** حضرت عمر بن خطاب
سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب موذن اللہ اکبر اللہ اکبر کہے اور تم میں سے کوئی اللہ اکبر
پھر وہ اشہد ان لا الہ الا اللہ کہے تو وہ بھی اشہد ان لا الہ الا اللہ پھر وہ اشہد ان محمدا رسول اللہ کہے تو وہ بھی
اشہد ان محمدا رسول اللہ کہے پھر وہ حی علے الصلوۃ کہے تو یہ لا حول ولا قوۃ الا باللہ کہے پھر وہ حی علی الفلاح کہے تو یہ لا حول
ولا قوۃ الا باللہ کہے پھر وہ اللہ اکبر اللہ اکبر کہے تو یہ بھی اللہ اکبر اللہ اکبر کہے پھر وہ لا الہ الا اللہ کہے تو یہ بھی لا
الہ الا اللہ دل کے یقین سے کہے تو جنت میں جاویگا **عن** سعد بن ابی وقاص عن رسول اللہ صلی اللہ
علیہ وسلم انہ قال من قال حین یسمع المؤذن اشہد ان لا الہ الا اللہ وحدہ لا شریک لہ وان

مُحَمَّدًا عَبْدُهٗ وَرَسُوْلُهٗ رَضِيْتُ بِاللّٰهِ رَبًّا وَّبِمُحَمَّدٍ رَّسُوْلًا وَّبِالْاِسْلَامِ دِيْنًا غُفِرَ لَهٗ ذَنْبُهٗ قَالَ ابْنُ رُمْحٍ فِيْ رِوَايَتِهٖ مَنْ قَالَ حِيْنَ يَسْمَعُ الْمُؤَذِّنَ وَاَنَا اَشْهَدُ وَلَمْ يَذْكُرْ قُتَيْبَةُ قَوْلَهٗ وَاَنَا **ترجمہ**

سعد بن ابی وقاص سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو شخص مؤذن کی اذان سنکر یہ کہے اشہد ان لا الہ الا اللہ اخیر تک یعنے گواہی دیتا ہوں میں اس بات کی کوئی سچا معبود نہیں ہے سوا خدا کے اس کا کوئی ساجھی نہیں بیشک محمد ﷺ اسکے بندے ہیں اور اسکے بھیجے ہوئے ہیں خوش ہوں میں اللہ کے رب ہونے پر محمد کے رسول ہونے پر اسلام کے دین کو قبول کرنے پر اسکے گناہ بخش جاوینگے **ف** نووی نے کہا ان حدیثوں سے یہ نکلتا ہے کہ اذان کا جواب دینے والا ہر ایک کلمے کا جواب مؤذن کے ساتھ ساتھ ہی دیتا جاوے ساری اذان کے ختم ہونے کو انتظار نہ کرے اور بعد اشہد ان لا الہ الا اللہ اشہد ان محمدا رسول اللہ کے وہ دعا پڑھے جو سعد نے روایت کی اور ہر ایک عمل میں اخلاص اور دل سے سچائی ضرور ہے ورنہ کچھ فائدہ نہیں اور اذان کا جواب دینا مستحب ہے اگرچہ پاک ہو یا ناپاک جنب ہو یا حائض البتہ اگر پاخانہ میں ہو یا جماع کر رہا ہو تو جواب بعد دیوے اسی طرح نماز کی حالت میں اور اگر نماز میں جواب دیگا تو مکروہ ہے۔ قاضی عیاض نے کہا اذان جامع ہے تمام عقائد ایمان کو پہلے اثبات ذات ہے اللہ اکبر سے پھر توحید اشہد ان لا الہ الا اللہ سے پھر رسالت اشہد ان محمدا رسول اللہ سے پھر نماز جو افضل اعمال ہے اور اسکی تاکید حی علی الصلوۃ سے پھر آخرت کی تدبیر حی علی الفلاح سے پھر اثبات ذات اور توحید کی تکرار تا معلوم ہو کہ نتیجہ تمام اعمال کا موقوف ہے حسن خاتمہ پر اور حسن خاتمہ جب ہے کہ انسان عقیدہ توحید پر قائم رہ کر مرے واللہ اعلم انتہی

**باب** فَضْلِ الْاَذَانِ وَهَرَبِ الشَّيْطَانِ عِنْدَ سَمَاعِهٖ اذان کی فضیلت اور شیطان کا بھاگنا اوسکو سنکر

**عن** طَلْحَةَ بْنِ يَحْيٰى عَنْ عَمِّهٖ قَالَ كُنْتُ عِنْدَ مُعَاوِيَةَ بْنِ اَبِيْ سُفْيَانَ فَجَاءَهُ الْمُؤَذِّنُ يَدْعُوْهُ اِلَى الصَّلٰوةِ فَقَالَ مُعَاوِيَةُ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ الْمُؤَذِّنُوْنَ اَطْوَلُ النَّاسِ اَعْنَاقًا يَوْمَ الْقِيٰمَةِ **ترجمہ**

طلحہ بن یحییٰ سے روایت ہے انہوں نے سنا اپنے چچا عیسیٰ بن طلحہ بن عبید اللہ سے انہوں نے کہا میں معاویہ بن ابی سفیان کے پاس بیٹھا تھا اتنے میں مؤذن اون کو بلانے آیا نماز کے لیے معاویہ نے کہا میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا آپ فرماتے تھے مؤذنوں کی گردنیں قیامت کے دن سب سے لمبی ہونگی **ف** یعنی خدا کی رحمت اور فضل کے سب سے زیادہ شائق اور منتظر ہونگے اور ظاہر ہے کہ شوق میں گردن لمبی ہوتی ہے اور کسی چیز دیکھنے کو اور بعضوں نے کہا جب لوگ قیامت کے دن پسینے میں ڈوب جاوینگے تو مؤذنوں کی گردنیں لمبی ہونگی وہ اس عذاب سے بچے رہینگے اور بعضوں نے کہا مؤذن لوگوں کے سردار ہونگے اور عرب سردار کو لمبی گردن والا کہتے ہیں ابن اعرابی نے کہا لمبی گردن سے یہ مراد ہے کہ اون کے اعمال اوروں سے زیادہ ہونگے قاضی عیاض نے کہا بعضوں نے اس حدیث

میں اعناقًا بکسر ہمزہ پڑھا ہے تو ترجمہ یہ ہوگا کہ موذن سب سے جلد جنت کو دوڑ جاوینگے (نووی) **عَنْ** مُعَاوِيَةَ
يَقُولُ قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِمِثْلِهِ **ترجمہ** وہی جو اوپر گذرا **عَنْ** جَابِرٍ قَالَ سَمِعْتُ النَّبِيَّ
صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُولُ إِنَّ الشَّيْطَانَ إِذَا سَمِعَ النِّدَاءَ بِالصَّلَاةِ ذَهَبَ حَتَّى يَكُونَ مَكَانَ الرَّوْحَاءِ
قَالَ سُلَيْمَانُ فَسَأَلْتُهُ عَنِ الرَّوْحَاءِ فَقَالَ هِيَ مِنَ الْمَدِينَةِ سِتَّةٌ وَثَلَاثُونَ مِيلًا **ترجمہ** جابر بن عبد اللہ سے
روایت ہے میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا آپ نے فرماتے تھے شیطان جب اذان کی آواز سنتا ہے تو
بھاگ کر اتنی دور چلا جاتا ہے جیسے روحا سلیمان بن مہران اعمش نے کہا میں نے ابو سفیان طلحہ بن نافع سے پوچھا روحا کہاں ہے انہوں نے
کہا مدینہ سے چھتیس میل دور ہے **عَنِ** الْأَعْمَشِ بِهَذَا الْإِسْنَادِ **ترجمہ** وہی جو اوپر گذرا **عَنْ** أَبِي هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ
وَسَلَّمَ قَالَ إِنَّ الشَّيْطَانَ إِذَا سَمِعَ النِّدَاءَ بِالصَّلَاةِ أَحَالَ لَهُ ضُرَاطٌ حَتَّى لَا يَسْمَعَ صَوْتَهُ فَإِذَا سَكَتَ
رَجَعَ فَوَسْوَسَ فَإِذَا سَمِعَ الْإِقَامَةَ ذَهَبَ حَتَّى لَا يَسْمَعَ صَوْتَهُ فَإِذَا سَكَتَ رَجَعَ فَوَسْوَسَ **ترجمہ**
ابوہریرہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا شیطان جب اذان کی آواز سنتا ہے تو بھاگتا ہے
پادتا ہوا تاکہ اذان کی آواز سنائی نہ دیوے پھر جب اذان ہو چکتی ہے تو لوٹ آتا ہے اور دل میں وسوسے ڈالتا
ہے پھر جب تکبیر کی آواز سنتا ہے چلا جاتا ہے تاکہ آواز نہ سنائی دے پھر جب تکبیر ہو چکتی ہے تو لوٹ آتا ہے اور
وسوسے ڈالتا ہے **عَنْ** أَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا أَذَّنَ الْمُؤَذِّنُ أَدْبَرَ
الشَّيْطَانُ وَلَهُ حُصَاصٌ **ترجمہ** ابوہریرہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب موذن اذان دیتا
ہے تو شیطان پیٹھ موڑ کر بھاگتا ہے پادتا ہوا یا دوڑتا ہوا **ف** نووی نے کہا شیطان اذان کے وقت اس
لیے بھاگتا ہے تا اذان سننی نہ پڑے اور قیامت کے دن اس کی گواہی دینی نہ پڑے کیونکہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ
وسلم نے فرمایا جو کوئی اذان سنے جن ہو یا آدمی وہ قیامت کے دن اوسکی گواہی دیگا اور بعضوں نے کہا مراد
اس سے مومن ہیں کیونکہ کافر کی گواہی صحیح نہیں اور بعضوں نے کہا کہ شیطان اذان کی عظمت اور بڑائی
سے بھاگتا ہے اور بعضوں نے کہا ناامید ہو کر بھاگتا ہے کیونکہ اذان میں اعلان ہے توحید الٰہی کا انتہی مختصرا
**عَنْ** سُهَيْلٍ قَالَ أَرْسَلَنِي أَبِي إِلَى بَنِي حَارِثَةَ قَالَ وَمَعِي غُلَامٌ لَنَا أَوْ صَاحِبٌ لَنَا فَنَادَاهُ مُنَادٍ مِنْ
حَائِطٍ بِاسْمِهِ قَالَ وَأَشْرَفَ الَّذِي مَعِي عَلَى الْحَائِطِ فَلَمْ يَرَ شَيْئًا فَذَكَرْتُ ذَلِكَ لِأَبِي فَقَالَ لَوْ شَعَرْتُ
أَنَّكَ تَلْقَى هَذَا لَمْ أُرْسِلْكَ وَلَكِنْ إِذَا سَمِعْتَ صَوْتًا فَنَادِ بِالصَّلَاةِ فَإِنِّي سَمِعْتُ أَبَا هُرَيْرَةَ يُحَدِّثُ عَنْ رَسُولِ
اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَنَّهُ قَالَ إِنَّ الشَّيْطَانَ إِذَا نُودِيَ بِالصَّلَاةِ وَلَّى وَلَهُ حُصَاصٌ **ترجمہ** سہیل سے روایت ہے

مجھکو میرے باپ نے بنی حارثہ کے پاس بھیجا اور ہمارے ساتھہ ایک لڑکا تھا یا ایک آدمی تھا پہر مجھکو ایک شخص نے باغ میں سے نام لیکر پکارا میرے ساتھہ والے نے باغ کے اندر دیکھا تو کسی کو نہ پایا میں نے اپنے باپ سے اس کا بیان کیا انھون نے کہا اگر میں ایسا جانتا تو تجھکو نہ بھیجتا جب ایسی آواز تو سنے (جسکا آواز کرنیوالا معلوم نہ ہو تو وہ شیطان ہے) تو اذان دے جیسے نماز کے لیے اذان دیتے ہیں کیونکہ میں نے ابو ہریرہ سے سنا وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے حدیث بیان کرتے تہے آپ نے فرمایا جب نماز کی اذان ہوتی ہے تو شیطان پادتا ہوا بہاگتا ہے

**عن** ابي هريرة ان النبي صلى الله عليه وسلم قال اذا نودي للصلوة ادبر الشيطان له ضراط حتى لا يسمع التاذين فاذا قضي التاذين اقبل حتى اذا ثوب بالصلوة ادبر حتى اذا قضي التثويب اقبل حتى يخطر بين المرء ونفسه يقول له اذكر كذا اذكر كذا لما لم يكن يذكر من قبل حتى يظل الرجل ما يدري كم صلى **ترجمہ** ابو ہریرہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب نماز کی اذان ہوتی ہے تو شیطان پیٹھ موڑ کر پادتا ہوا چلا جاتا ہے تاکہ اذان نہ سنے پہر جب اذان ہو جاتی ہے تو لوٹ آتا ہے جب تکبیر ہوتی ہے تو پہر بہاگتا ہے جب ہو چکتی ہے تو لوٹ آتا ہے اور دل میں خطرہ ڈالتا ہے اور وہ باتیں یاد دلاتا ہے جو نماز سے پہلے خیال میں نہ تہیں یہاں تک کہ آدمی بہول جاتا ہے کتنی رکعتیں پڑہیں **عن** ابي هريرة عن النبي صلى الله عليه وسلم بمثله غير انه قال حتى يظل الرجل ان يدري كيف صلى **ترجمہ** ابو ہریرہ سے دوسری روایت بہی ایسی ہی ہے جیسے اوپر گذری اس میں یہ ہے کہ آدمی کو معلوم نہیں رہتا اوس نے کیونکر نماز پڑہی (یعنے شیطان ایسے ایسے خیالوں میں پہنسا دیتا ہے کہ نماز کا دہیان ہی نہیں رہتا کہ کیسے پڑہی کیونکر پڑہی)

**باب** استحباب رفع اليدين حذو المنكبين مع تكبيرة الاحرام والركوع وفي الرفع من الركوع وانه لا يفعله اذا رفع من السجود تکبیر تحریمہ کے وقت اور رکوع کے وقت اور رکوع سے سر اوٹہانے کے وقت مونڈہوں تک دونوں ہاتہہ اوٹہانا اور سجدوں کے بیچ میں ہاتہہ نہ اوٹہانا

**عن** ابن عمر قال رأيت رسول الله صلى الله عليه وسلم اذا افتتح الصلوة رفع يديه حتى يحاذي منكبيه وقبل ان يركع واذا رفع من الركوع ولا يرفعهما بين السجدتين **ترجمہ** عبداللہ بن عمر سے روایت ہے میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو دیکھا آپ جب نماز شروع کرتے تو دونوں ہاتہہ اوٹہاتے مونڈہوں تک اسیطرح رکوع سے پہلے اور رکوع سے سر اوٹہاتے وقت ہاتہوں کو اوٹہاتے اور سجدوں میں کچھ نہ اوٹہاتے **ف** نووی نے کہا نماز کے شروع میں تو ہاتہہ اوٹہانے پر امت کا اجماع کیا ہے لیکن اختلاف ہے

اور تینون مقامون مین شافعی اور احمد اور جمہور علما کے نزدیک رکوع کرتے وقت اور رکوع سے سر اوٹہاتے وقت
بہی ہاتہون کا اوٹہانا مستحب ہے اور امام مالک سے بہی ایک روایت ایسی ہی ہے اور شافعی کا یہ قول بہی ہے کہ
پہلی تشہد پڑہکر کہڑا ہو اوسوقت بہی دونون ہاتہہ اوٹہاوے اور یہی ٹہیک ہے کیونکہ بخاری نے عبد اللہ
بن عمر سے روایت کیا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ایسا کرتے تہے اور ابو حمید ساعدی سے بہی باسانید
صحیحہ ابو داؤد اور ترمذی نے نقل کیا یہی ثابت ہے اور ابو بکر بن منذر اور ابو علی طبری اور بعض اہل
حدیث کے نزدیک دونون سجدون کے بیچمین بہی ہاتہہ اوٹہانا مستحب ہے اور ابو حنیفہ اور اہل کوفہ کے نزدیک
سوا تکبیر تحریمہ کے وقت اور مقامون مین ہاتہہ نہ اوٹہاوے اور مالک سے بہی مشہور روایت یہی ہے لیکن ہاتہون
کا اوٹہانا کسی مقام مین واجب نہین ہے بالاجماع اور داؤد ظاہری سے اسکا وجوب منقول ہے تکبیر تحریمہ
کے وقت اور امام ابو الحسن احمد بن سیار کا یہی قول ہے اب جمہور علماء کا یہ قول ہے کہ ہاتہون کو مونڈہون
تک اوٹہاوے اسطرح کہ انگلیون کے کنارے کانون کے اوپر تک پہونچین اور انگہوٹے کانون کی لو تک اور وقت
کا ہاتہہ اوٹہانے کے روایت مین تکبیر سے پہلی ہے اور دوسری روایت مین تکبیر کے بعد اور تیسری روایت مین تکبیر
کے ساتہہ ساتہہ **عن** ابن عمر قال كان رسول الله صلى الله عليه وسلم اذا قام للصلوة رفع
يديه حتى تكونا بحذو منكبيه ثم كبر فاذا اراد ان يركع فعل مثل ذلك فاذا رفع
من الركوع فعل مثل ذلك ولا يفعله حين يرفع راسه من السجود **ترجمہ** عبد اللہ بن عمر سے روایت
رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جب نماز کے لیے کہڑے ہوتے تو دونون ہاتہہ اوٹہاتے مونڈہون
تک پہر تکبیر کہتے پہر جب رکوع کا ارادہ کرتے تو ایسا ہی کرتے پہر جب رکوع سے سر اوٹہاتے
تو ایسا ہی کرتے اور سجدہ سے سر اوٹہاتے وقت ایسا نہ کرتے یعنی ہاتہہ نہ اوٹہاتے **عن** الزهري بهذا
الاسناد كما قال ابن جريج كان رسول الله صلى الله عليه وسلم اذا قام للصلوة رفع
يديه حتى تكونا حذو منكبيه ثم كبر **ترجمہ** دوسری روایت کا وہی ترجمہ ہے جو اوپر گذرا اس مین
یہ ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جب نماز کے لیے کہڑے ہوتے تو دونون ہاتہہ اوٹہاتے مونڈہون تک پہر تکبیر
کہتے **عن** ابي قلابة انه رأى مالك بن الحويرث اذا صلى كبر ثم رفع يديه واذا اراد ان
يركع رفع يديه واذا رفع راسه من الركوع رفع يديه وحدث ان رسول الله صلى الله عليه
وسلم كان يفعل هكذا **ترجمہ** ابو قلابہ سے روایت ہے انہون نے دیکہا مالک بن حویرث کو انہون نے نماز

پہلی تکبیر کہی پھر دونوں ہاتھ اٹھائے جب رکوع کا قصد کیا تو دونوں ہاتھ اٹھائے پھر جب رکوع سے سر اٹھایا
تب بھی دونوں ہاتھ اٹھائے اور بیان کیا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ایسا ہی کیا کرتے تھے **عن**
مالک بن الحویرث ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کان اذا کبر رفع یدیہ حتی یحاذی
بہما اذنیہ واذا رکع رفع یدیہ حتی یحاذی بہما اذنیہ واذا رفع رأسہ من الرکوع
فقال سمع اللہ لمن حمدہ فعل مثل ذلک **ترجمہ** مالک بن حویرث سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ
علیہ وسلم جب تکبیر کہتے دونوں ہاتھ اٹھاتے کانوں تک اور جب رکوع کرتے دونوں ہاتھ اٹھاتے
کانوں تک اور جب رکوع سے سر اٹھاتے تو سمع اللہ لمن حمدہ کہتے اور ایسا ہی کرتے یعنی ہاتھوں کو اٹھاتے ۔
**عن** قتادۃ بہذا الاسناد انہ رأی نبی اللہ صلی اللہ علیہ وسلم وقال حتی یحاذی بہما
فروع اذنیہ **ترجمہ** دوسری روایت کا وہی مضمون جو اوپر گذرا اس میں یہ ہے کہ کانوں کی لو تک ہاتھ اٹھاتے
**ف** نووی نے کہا تکبیر تحریمہ واجب ہے مالک اور ثوری اور شافعی اور ابو حنیفہ اور احمد اور اکثر علماء کے
نزدیک اور قاضی عیاض نے ابن مسیب اور حسن اور زہری اور قتادہ اور حکم اور اوزاعی سے نقل کیا کہ تکبیر
تحریمہ سنت ہے واجب نہیں ہے اور نماز میں داخل ہونے کے لیے صرف نیت کافی ہے مگر حدیث صحیح سے تکبیر
کا وجوب ثابت ہوتا ہے **باب** اثبات التکبیر فی کل خفض ورفع فی الصلوۃ الا رفعہ من
الرکوع فیقول فیہ سمع اللہ لمن حمدہ نماز میں جھکتے اور اٹھتے تکبیر کہے مگر رکوع سے سر اٹھا کر سمع
اللہ لمن حمدہ کہے **عن** ابی سلمۃ بن عبد الرحمن ان ابا ہریرۃ کان یصلی لہم فیکبر کلما
خفض ورفع فلما انصرف قال واللہ انی لاشبہکم صلوۃ برسول اللہ صلی اللہ علیہ
وسلم **ترجمہ** ابو سلمہ بن عبد الرحمن سے روایت ہے ابو ہریرہ ان کو نماز پڑھاتے تو تکبیر کہتے جھکتے اور اٹھتے جب
نماز سے فارغ ہوئے تو کہا میں تم سب سے زیادہ مشابہ ہوں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے نماز میں **ف**
نووی نے کہا ہر ایک حرکت میں تکبیر کہنا چاہیے مگر رکوع سے سر اٹھانے کی وقت سمع اللہ لمن حمدہ کہے
اور اب اس پر اتفاق ہے حال اور گذشتہ علماء کا البتہ ابو ہریرہ کے زمانے میں اس میں اختلاف تھا اور بعضے
کے نزدیک صرف تکبیر تحریمہ تھی اور بعضوں کے نزدیک اور جگہ بھی شاید ان لوگوں کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ
وسلم کے فعل کی خبر نہ پہونچی ہوگی اسی لیے ابو ہریرہ نے کہا میں تم سب سے زیادہ مشابہ ہوں رسول اللہ صلی اللہ
علیہ وسلم سے نماز میں تو ہر دو رکعتی نماز میں گیارہ تکبیریں ہیں ایک تکبیر تحریمہ اور پانچ ہر رکعت میں

رکعتی نماز مین سترہ تکبیرین ہین ایک پہلی تشہد سے اوٹھتے وقت اور ایک تکبیر تحریمہ باقی پندرہ معمولی
اور چار رکعتی نماز مین بائیس تکبیرین ہین اور پانچون فرض مین ۹۴ تکبیرین ہین تکبیر تحریمہ واجب اور
باقی سنت ہین ایک روایت مین امام احمد سے سب تکبیرین واجب ہین **عن** ابی ھریرۃ یقول
کان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اذا قام الی الصلوۃ یکبر حین یقوم ثم یکبر حین
یرکع ثم یقول سمع اللہ لمن حمدہ حین یرفع صلبہ من الرکوع ثم یقول وھو قائم
ربنا لک الحمد ثم یکبر حین یھوی ساجدا ثم یکبر حین یرفع راسہ ثم یکبر حین یسجد
ثم یکبر حین یرفع راسہ ثم یفعل مثل ذلک فی الصلوۃ کلھا حتی یقضیھا ویکبر حین
یقوم من المثنی بعد الجلوس ثم یقول ابوھریرۃ انی لاشبھکم صلوۃ برسول اللہ صلی
اللہ علیہ وسلم **ترجمہ** ابو ہریرہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جب نماز کو اٹھتے تکبیر
کہتے کھڑے ہوتے ہی پہر رکوع کے وقت تکبیر کہتے پہر جب ہی پیٹھ رکوع سے اٹھاتے تو سمع اللہ لمن حمدہ
کہتے اوس کے بعد کھڑے کھڑے ربنا و لک الحمد کہتے پہر جب سجدے کے لیے جھکتے تو تکبیر کہتے پہر جب سجدے سے
سر اوٹھاتے تو تکبیر کہتے پہر جب سجدے مین جاتے تو تکبیر کہتے پہر جب سر اوٹھاتے تو تکبیر کہتے ساری
نماز مین ایسا ہی کرتے یہانتک کہ نماز کو ختم کرتے اور دو رکعت پڑھ کر بیٹھ کر جب اٹھتے تو تکبیر کہتے
ابو ہریرہ کہتے تھے مین تم سب مین زیادہ مشابہ ہون رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے نماز مین **عن**
ابی ھریرۃ یقول کان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اذا قام الی الصلوۃ یکبر حین
یقوم ثم ذکر نحو حدیث ابن جریج ولم یذکر قول ابی ھریرۃ انی لاشبھکم صلوۃ
برسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم **ترجمہ** ابو ہریرہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جب نماز
کو کھڑے ہوتے تکبیر کہتے اوس کے آگے روایت ہے جیسے اوپر گذری مگر اس مین ابو ہریرہ کا یہ قول نہین ہے
کہ مین تم سب مین زیادہ مشابہ ہون رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے نماز مین **عن** ابی سلمۃ بن
عبد الرحمن ان ابا ھریرۃ کان حین یستخلفہ مروان علی المدینۃ اذا قام للصلوۃ المکتوبۃ
کبر فذکر نحو حدیث ابن جریج وفی حدیثہ فاذا قضاھا وسلم اقبل علی اھل المسجد
فقال والذی نفسی بیدہ انی لاشبھکم صلوۃ برسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم **ترجمہ**
ابو سلمہ بن عبد الرحمن سے روایت ہے ابو ہریرہ کو مروان جب خلیفہ کیا مدینہ مین تو وہ نماز کو اٹھتے ہوتے

وقت تکبیر کہتے پھر بیان کیا حدیث کو اوسی طرح اس میں یہ ہے کہ جب وہ نماز پڑھ چکے اور سلام پھیرا تو مسجد والوں
کی طرف متوجہ ہوئے اور کہا قسم اوس کی جسکے ہاتھ میں میری جان ہے میں تم سب سے زیادہ مشابہ ہوں رسول اللہ صلی
اللہ علیہ وسلم سے نماز میں **عن** ابی سلمۃ ان ابا ہریرۃ کان یکبر فی الصلوۃ کلما رفع و
وضع فقلنا یا ابا ہریرۃ ما ہذا التکبیر فقال انہا لصلوۃ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم
**ترجمہ** ابو سلمہ سے روایت ہے ابوہریرہ نماز میں تکبیر کہتے اوٹھتے اور جھکتے ہم نے کہا اے ابوہریرہ یہ تکبیر کیسی ہے
اونہوں نے کہا یہ تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی نماز ہے **عن** ابی ہریرۃ انہ کان یکبر کلما
خفض ورفع ویحدث ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کان یفعل ذلک **ترجمہ** ابوہریرہ سے روایت
ہے وہ تکبیر کہتے جب جھکتے اور اوٹھتے نماز میں اور بیان کرتے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ایسا ہی کیا کرتے تھے
**عن** مطرف قال صلیت انا وعمران بن حصین خلف علی بن ابی طالب فکان اذا سجد کبر
واذا رفع راسہ کبر واذا نہض من الرکعتین کبر فلما انصرفنا من الصلوۃ قال اخذ
عمران بیدی ثم قال لقد صلی بنا ہذا صلوۃ محمد صلی اللہ علیہ وسلم او قال قد ذکرنی
ہذا صلوۃ محمد صلی اللہ علیہ وسلم **ترجمہ** مطرف سے روایت ہے میں نے اور عمران بن حصین نے حضرت
علی کے پیچھے نماز پڑھی وہ جب سجدہ کرتے تو تکبیر کہتے اور جب اوٹھاتے سجدہ سے تکبیر کہتے اور جب دو رکعتیں
پڑھ کر اوٹھتے تب بھی تکبیر کہتے جب ہم نماز پڑھ چکے تو عمران نے میرا ہاتھ پکڑا اور کہا انہوں نے ویسی نماز
پڑھائی جیسے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پڑھتے تھے یا یوں کہا مجھے یاد دلا دی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم
کی نماز **باب** وجوب قراءۃ الفاتحۃ فی کل رکعۃ وانہ اذا لم یحسن الفاتحۃ ولا امکنہ تعلمہا
قرأ ما تیسر لہ من غیرہا سورہ فاتحہ ہر رکعت میں پڑھنا واجب ہے اور جو کوئی سورت فاتحہ نہ پڑھ سکے وہ
جو سورت ہو سکے پڑھ لے **عن** عبادۃ بن الصامت یبلغ بہ النبی صلی اللہ علیہ وسلم لا صلوۃ لمن
لم یقترء بفاتحۃ الکتاب **ترجمہ** عبادہ بن صامت سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو شخص
سورہ فاتحہ نہ پڑھے اسکی نماز نہیں ہوتی **ف** نووی نے کہا اس حدیث سے سورہ فاتحہ کا وجوب نکلتا
ہے ہر شخص پر جو پڑھ سکتا ہو یہ مذہب ہے مالک اور شافعی اور جمہور علماء صحابہ اور تابعین کے
نزدیک ابوحنیفہ نے کہا فرض ایک آیت ہے قرآن کی اور یہ خلاف ہے اس حدیث کے **عن** عبادۃ بن
الصامت قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم لا صلوۃ لمن لم یقرء بام القرآن **ترجمہ**

عبادہ بن صامت سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو شخص ام القرآن (یعنے سورۂ فاتحہ) نہ پڑھے
اوسکی نماز ہی نہ ہوگی **عن** عُبَادَةَ بْنِ الصَّامِتِ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَا
صَلٰوةَ لِمَنْ لَمْ يَقْرَأْ بِاُمِّ الْقُرْاٰنِ **ترجمہ** عبادہ بن صامت سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا
نہیں نماز ہوتی اوس کی جو ام القرآن نہ پڑھے **ف** نووی نے کہا اس حدیث میں دلیل ہے امام شافعی کے مذہب
کی کہ فاتحہ کا پڑھنا واجب ہے امام اور مقتدی پر اور جو شخص اکیلا نماز پڑھتا ہو اوس پر بھی اور مقتدی پر واجب ہونے کی
تصریح ابو ہریرہ کے قول سے معلوم ہوتی ہے انہوں نے کہا اپنے دل میں پڑھ یعنی آہستہ سے پڑھ کہ تو ہی سنے اور وہ جو بعض ائمہ
نے کہا کہ دل میں پڑھنا صرف الفاظ کا یاد کرنا اور فکر کرنا ہے تو یہ صحیح نہیں کیونکہ قرارت بغیر زبان کی حرکت
نہیں ہوتی اور ادنیٰ درجہ اسکا یہ ہے کہ خود ہی سنے لیکن علماء نے کہا ہے کہ جب اگر دل ہی الفاظ کو یاد کرے اور
زبان نہ ہلاوے تو وہ جائز ہے کیونکہ یہ قرأت نہیں ہے اور قاضی عیاض نے علی بن ابی طالب اور ربیعہ اور محمد بن ابی
صفرہ سے نقل کیا کہ قرارت بالکل واجب نہیں اور یہ ایک روایت شاذ ہے مالک سے اور ثوری اور اوزاعی اور ابو حنیفہ نے
کہا کہ اخیر کی دو رکعتوں میں قرات واجب نہیں ہے بلکہ نمازی کو اختیار ہے خواہ قرارت کرے خواہ صرف سبحان اللہ
کہہ لیوے خواہ چپ رہے اور صحیح مذہب جس پر سلف اور خلف کے اکثر علماء ہیں یہ ہے کہ سورۂ فاتحہ کا پڑھنا ہر رکعت میں واجب
ہے کیونکہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اعرابی سے فرمایا پھر ساری نماز میں ایسا کر **عن** الزُّهْرِيِّ بِهٰذَا
الْاِسْنَادِ مِثْلَهُ وَزَادَ فَصَاعِدًا **ترجمہ** دوسری روایت کا وہی جو اوپر گزرا اس میں یہ ہے کہ جو سورہ فاتحہ
اور کچھ زیادہ نہ پڑھے اوسکی نماز نہیں ہوتی **عن** اَبِيْ هُرَيْرَةَ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ
مَنْ صَلّٰى صَلٰوةً لَمْ يَقْرَأْ فِيْهَا بِاُمِّ الْقُرْاٰنِ فَهِيَ خِدَاجٌ ثَلَاثًا غَيْرُ تَمَامٍ فَقِيْلَ لِاَبِيْ هُرَيْرَةَ اِنَّا نَكُوْنُ
وَرَاءَ الْاِمَامِ فَقَالَ اقْرَأْ بِهَا فِيْ نَفْسِكَ فَاِنِّيْ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ قَالَ
اللّٰهُ عَزَّ وَجَلَّ قَسَمْتُ الصَّلٰوةَ بَيْنِيْ وَبَيْنَ عَبْدِيْ نِصْفَيْنِ وَلِعَبْدِيْ مَا سَاَلَ فَاِذَا قَالَ الْعَبْدُ
اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ رَبِّ الْعٰلَمِيْنَ قَالَ اللّٰهُ عَزَّ وَجَلَّ حَمِدَنِيْ عَبْدِيْ وَاِذَا قَالَ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ قَالَ اللّٰهُ عَزَّ وَجَلَّ
اَثْنٰى عَلَيَّ عَبْدِيْ وَاِذَا قَالَ مٰلِكِ يَوْمِ الدِّيْنِ قَالَ مَجَّدَنِيْ عَبْدِيْ وَقَالَ مَرَّةً فَوَّضَ اِلَيَّ عَبْدِيْ
فَاِذَا قَالَ اِيَّاكَ نَعْبُدُ وَاِيَّاكَ نَسْتَعِيْنُ قَالَ هٰذَا بَيْنِيْ وَبَيْنَ عَبْدِيْ وَلِعَبْدِيْ مَا سَاَلَ فَاِذَا قَالَ
اِهْدِنَا الصِّرَاطَ الْمُسْتَقِيْمَ صِرَاطَ الَّذِيْنَ اَنْعَمْتَ عَلَيْهِمْ غَيْرِ الْمَغْضُوْبِ عَلَيْهِمْ وَلَا الضَّآلِّيْنَ قَالَ
هٰذَا لِعَبْدِيْ وَلِعَبْدِيْ مَا سَاَلَ قَالَ سُفْيَانُ حَدَّثَنِيْ بِهِ الْعَلَاءُ بْنُ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ يَعْقُوْبَ دَخَلْتُ

النبی
تعالیٰ
تعالیٰ
فاذا

عَلَيْهِ فِيهِمْ وَهُوَ مَرِيضٌ فِي بَيْتِهِ فَسَأَلْتُهُ أَنَا عَنْهُ ترجمہ ابوہریرہؓ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم
نے فرمایا جو شخص نماز میں سورہ فاتحہ نہ پڑھے اوسکی نماز ناقص ہے تین بار یہی ارشاد فرمایا ابوہریرہ سے کہا گیا کبھی
ہم امام کے پیچھے ہوتے ہیں اونہوں نے کہا چپکے پڑھ لو کیونکہ میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا آپ
فرماتے تھے اللہ تعالی نے فرمایا نماز بٹ گئی ہے میرے اور میرے بندے کے بیچ میں آدھوں آدھ اور میرا بندہ جو مانگے اوسکو وہ
ملے گا جب بندہ کہتا ہے الحمد للہ رب العلمین تو اللہ تعالی فرماتا ہے میرے بندے نے مجھے سراہا اور جب کہتا ہے الرحمن
الرحیم اللہ تعالی فرماتا ہے میرے بندے نے تعریف کی میری اور جب بندہ کہتا ہے مالک یوم الدین تو اللہ تعالی فرماتا ہے
خوبی بیان کی بندے نے میری اور کبھی یوں کہا کہ سپرد کر دیے میرے بندے نے سب کام مجھکو پھر جب کہتا ہے ایاک نعبد
وایاک نستعین تو اللہ تعالی فرماتا ہے یہ میرے اور میرے بندے کے بیچ میں ہے اور میرے بندے کو جو مانگے وہ ملیگا پھر جب وہ
کہتا ہے اھدنا الصراط المستقیم صراط الذین انعمت علیہم غیر المغضوب علیہم ولا الضالین تو اللہ تعالی فرماتا ہے یہ میرے
بندے کے لیے ہے اور جو وہ مانگے اسکو ملیگا سفیان نے کہا جو راوی ہے اس حدیث کا کہ علاء بن عبد الرحمن
بیمار تھے اپنے گھر میں میں اون کے پاس گیا اور یہ حدیث میں نے اون سے پوچھی **ف** نووی نے کہا نماز
سے مراد اس حدیث میں سورہ فاتحہ ہے کیونکہ وہ ایسا جز ہے نماز کا جس کے بغیر نماز صحیح نہیں ہوتی اور یہ دلیل
ہے اوسکے واجب ہونے کی اور مقصود یہ ہے کہ آدھی میں اللہ کی تعریف ہے اور آدھی میں دعا جسمیں بندے کا
فائدہ ہے اور جن لوگوں نے سورہ فاتحہ میں بسم اللہ الرحمن الرحیم کو داخل نہیں کیا ہے وہ اسی حدیث سے دلیل لاتے
ہیں اس لیے کہ اگر بسم اللہ اس سورت میں داخل ہوتی تو آپ اسکو بھی بیان کرتے لیکن جو لوگ داخل جانتے ہیں
وہ یہ جواب دیتے ہیں کہ یہاں ان آیتوں کا بیان کرنا مقصود تھا جو سورہ فاتحہ سے خاص ہیں اور بسم اللہ خاص نہیں ہر
سورت سے اسکی تعلق ہے **عَنْ** أَبِي هُرَيْرَةَ يَقُولُ قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ صَلَّى
صَلَاةً لَمْ يَقْرَأْ فِيهَا بِأُمِّ الْقُرْآنِ بِمِثْلِ حَدِيثِ سُفْيَانَ وَفِي حَدِيثِهِمَا قَالَ اللَّهُ عَزَّ وَجَلَّ قَسَمْتُ
الصَّلَاةَ بَيْنِي وَبَيْنَ عَبْدِي نِصْفَيْنِ فَنِصْفُهَا لِي وَنِصْفُهَا لِعَبْدِي **ترجمہ** وہی جو اوپر گزرا اس
میں یہ ہے کہ اللہ تعالی نے فرمایا کہ نماز بٹ گئی ہے آدھوں آدھ مجھ میں اور بندے میں تو آدھی میری ہے
اور آدھی میرے بندے کی ہے **عَنْ** أَبِي هُرَيْرَةَ قَالَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ صَلَّى
صَلَاةً لَمْ يَقْرَأْ فِيهَا بِأُمِّ الْقُرْآنِ فَهِيَ خِدَاجٌ يَقُولُهَا ثَلَاثًا بِمِثْلِ حَدِيثِهِمْ **ترجمہ** ابوہریرہ سے روایت
ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو شخص نماز میں سورہ فاتحہ نہ پڑھے اوسکی نماز ناقص ہے تین بار یہ

تعالی

بفاتحة الکتاب

فرمایا عن ابی هریرة ان رسول الله صلی الله علیه وسلم قال لا صلوة الا بقراءة قال ابو
هریرة فما اعلن رسول الله صلی الله علیه وسلم اعلناه لكم وما اخفاه اخفیناه لكم ترجمہ ابو ہریرہ سے روایت
ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا نماز نہیں درست ہوتی بغیر قرأت کے ابو ہریرہ نے کہا پھر جس نماز میں
رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے پکار کر پڑھا ہم نے بھی پکار کر پڑھا اور جس نماز میں آپ نے آہستہ سے پڑھا ہم نے بھی
آہستہ سے پڑھا عن عطاء قال قال ابو هریرة فی كل الصلوة یقرأ فما اسمعنا رسول الله
صلی الله علیه وسلم اسمعناكم وما اخفی منا اخفینا منكم فقال له رجل ارأیت ان لم ازد
علی ام القرآن فقال ان زدت علیها فهو خیر وان انتهیت الیها اجزأت عنك ترجمہ عطاء
سے روایت ہے ابو ہریرہ نے کہا ساری نماز میں قرأت کرنا چاہیے پھر جس نماز میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ہم کو قرأت
سنائی ہم نے بھی تم کو سنائی اور جس نماز میں آپ نے آہستہ سے قرأت کی ہم نے بھی آہستہ قرأت کی ایک شخص بولا کہ میں صرف سورہ فاتحہ
پڑھوں انہوں نے کہا اگر تو زیادہ پڑھے (یعنی اور ایک سورہ ملا دے) تو بہتر ہے اور جو صرف سورہ فاتحہ پڑھے
تب بھی کافی ہے ف نووی نے کہا اس حدیث سے یہ نکلتا ہے کہ فاتحہ پڑھنا واجب ہے اور سورۃ کا ملانا مستحب
ہے اور اسپر اجماع ہے صبح اور جمعہ اور ہر نماز کی پہلی دو رکعتوں میں اور یہ سنت ہے سب علماء کے نزدیک اور قاضی
عیاض نے بعض مالکیہ سے سورہ کا وجوب نقل کیا ہے اور یہ قول غلط اور مردود ہے اور تیسری یا چوتھی رکعت میں سورۃ
کا ملانا مستحب ہے یا نہیں اس میں اختلاف ہے امام مالک نے اسکو مکروہ جانا ہے اور شافعی نے مستحب کہا ہے قول جدید میں
اور قدیم صحیح ہے کہ مستحب نہیں ہے اور بعضوں نے کہا کہ نمازی کو اختیار ہے خواہ ان رکعتوں میں قرأت کرے
یا صرف تسبیح کہے اور یہ قول ضعیف ہے اور نفل نماز میں سورۃ پڑھنا مستحب ہے اور جنازے کی نماز میں مستحب نہیں صرف
سورۃ فاتحہ پڑھے اور اس کے بعد آمین کہہ لیوے اور جب سورہ ملانا مستحب ہے اگر اسکو ترک کرے سجدہ سہو لازم نہ
ہوگا (نووی مختصرا) عن عطاء قال قال ابو هریرة فی كل صلوة قراءة فما اسمعنا النبی
صلی الله علیه وسلم اسمعناكم وما اخفی منا اخفینا منكم ومن قرأ بام الكتاب فقد
فقد اجزأت عنه ومن زاد فهو افضل ترجمہ عطاء سے روایت ہے ابو ہریرہ نے کہا ہر نماز میں قرأت ہے پھر جس
نماز میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ہم کو قرأت سنائی ہم نے بھی تم کو سنائی اور جس نماز میں آپ نے آہستہ سے
قرأت کی اس میں ہم نے بھی آہستہ سے قرأت کی جو شخص سورہ فاتحہ پڑھے اسکی نماز ہو گئی اور جو اس سے زیادہ
پڑھے تو افضل ہے عن ابی هریرة ان رسول الله صلی الله علیه وسلم دخل المسجد فدخل رجل فصلی ثم جاء

اعلن لنا

یقرأ

اخفیناه

ومن

ہماری پیغمبر کی نبوت کے بعد ہوا واللہ اعلم **ف** اونہون نے کہا اسکا سبب کچھ کوئی نیا امر ہے تو خبر لیو پورب اور
پچھم کیطرف پہر کے اور دیکھو کیا وجہ ہے جو آسمان کی خبرین آنا بند ہو گئین وہ گئے پہرنے زمین مین پورب پچھم کیطرف
کچھ لوگ ان مین سے تہامہ (حجاز کے ملک کو کہتے ہین) کیطرف آئے عکاظ کے بازار کو جانے کے لیے آپ اس وقت نخل
مین (نخل ایک مقام کا نام ہے) اپنے اصحاب کے ساتھ فجر کی نماز پڑہ رہے تہے جب انہون نے قرآن کو سنا تو اودہر کان
لگایا اور کہنے لگے یہی سبب ہے آسمان کی خبرون موقوف ہونیکا **ف** اس حدیث سے یہ نکلتا ہے کہ صبح کی نماز
مین قرارت پکار کر کرنا چاہیے امام ابو عبد اللہ مازری نے کہا ظاہر حدیث سے یہ نکلتا ہے کہ وہ قرآن سنتے ہی ایمان
لائے اور علما کا اتفاق ہے اسپر کہ جنون کو آخرت مین گناہون پہ عذاب ہوگا اللہ تعالیٰ خود فرماتا ہے مین جہنم کو
بہرونگا جنون اور آدمیون سے اسی طرح صحیح قول یہ ہے کہ انکو مومنین کیطرح ثواب بھی ملیگا اور جنت کی نعمتین بھی
ملین گی اور بعضون کے نزدیک وہ جانورون کیطرح خاک ہو جاوینگے **ف** پہر وہ اپنی قوم پاس لوٹ گئے اور کہنے لگے
اے قوم کے لوگو ہم نے ایک عجیب قرآن سنا جو بتاتا ہے راہ کیطرف سے جانتے ہین ہم اوسپر ایمان لائے اور ہم کبھی خدا کے
ساتھ شرک نہ کرینگے تب اللہ نے سورہ جن اپنے پیغمبر پر اوتاری قُلْ اُوْحِيَ اِلَيَّ اَنَّهُ اسْتَمَعَ نَفَرٌ مِّنَ الْجِنِّ اخیر تک ۹۸ **عن**
عَامِرٍ قَالَ سَاَلْتُ عَلْقَمَةَ هَلْ كَانَ ابْنُ مَسْعُوْدٍ شَهِدَ مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَيْلَةَ
الْجِنِّ قَالَ فَقَالَ عَلْقَمَةُ اَنَا سَاَلْتُ ابْنَ مَسْعُوْدٍ فَقُلْتُ هَلْ شَهِدَ اَحَدٌ مِّنْكُمْ مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ
عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَيْلَةَ الْجِنِّ قَالَ لَا وَلٰكِنَّا كُنَّا مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ذَاتَ لَيْلَةٍ فَفَقَدْنَاهُ
فَالْتَمَسْنَاهُ فِي الْاَوْدِيَةِ وَالشِّعَابِ فَقُلْنَا اسْتُطِيْرَ اَوِ اغْتِيْلَ قَالَ فَبِتْنَا بِشَرِّ لَيْلَةٍ بَاتَ بِهَا قَوْمٌ
فَلَمَّا اَصْبَحْنَا اِذَا هُوَ جَاءٍ مِّنْ قِبَلِ حِرَاءٍ قَالَ فَقُلْنَا يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ فَقَدْنَاكَ فَطَلَبْنَاكَ فَلَمْ نَجِدْكَ
فَبِتْنَا بِشَرِّ لَيْلَةٍ بَاتَ بِهَا قَوْمٌ فَقَالَ اَتَانِيْ دَاعِي الْجِنِّ فَذَهَبْتُ مَعَهُ فَقَرَاْتُ عَلَيْهِمُ الْقُرْاٰنَ قَالَ
فَانْطَلَقَ بِنَا فَاَرَانَا اٰثَارَهُمْ وَاٰثَارَ نِيْرَانِهِمْ وَسَاَلُوْهُ الزَّادَ فَقَالَ لَكُمْ كُلُّ عَظْمٍ ذُكِرَ اسْمُ اللّٰهِ عَلَيْهِ
يَقَعُ فِيْ اَيْدِيْكُمْ اَوْفَرَ مَا يَكُوْنُ لَحْمًا وَكُلُّ بَعْرَةٍ عَلَفٌ لِّدَوَابِّكُمْ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ
وَسَلَّمَ فَلَا تَسْتَنْجُوْا بِهِمَا فَاِنَّهُمَا طَعَامُ اِخْوَانِكُمْ **ترجمہ** عامر سے روایت ہے مین نے علقمہ سے پوچہا کیا ابن مسعود
رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ تہے لیلۃ الجن کو اونہون نے کہا مین نے ابن مسعود سے پوچہا اور کہا کوئی تم مین سے
رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ تہا لیلۃ الجن کو (یعنی جس رات آپ نے جنون سے ملاقات فرمائی) اونہون نے کہا
نہین لیکن ایک رات ہم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ تہے آپ گم ہو گئے ہم نے آپ کو ڈہونڈہا پہاڑ کے

باب الجہر بالقراءۃ فی الصبح والقراءۃ علی الجن

فلا

وادیون اور گھاٹیون مین آپ نہ ملے ہم سمجھے آپ کو جن اوڑا لے گئے یا کسی نے مار ڈالا چپکے سے اور رات ہم نے نہایت
بری طور سے بسر کی جب صبح ہوئی تو دیکھا آپ حرا (پہاڑ ہے جبل نور جو مکے اور منا کے بیچ مین ہے) کیطرف سے آ رہے ہین ہم
نے عرض کیا یا رسول اللہ رات کو آپ ہمکو نہ ملے ہمنے ڈھونڈا جب بہی نہ پایا آخر بری طرح سے ہم نے رات کاٹی آپ نے فرمایا
مجھے جنون کیطرف سے ایک بلانیوالا آیا مین اوس کے ساتھہ گیا اور جنون کو قرآن سنایا پہر ہم کو اپنے ساتھہ لیگئے اور انکو
نشان اور ان کے انگار کے نشان بتلائے جنون نے آپ سے توشہ چاہا آپ نے فرمایا ہر ہڈی اوس جانور کی جو اللہ کے نام پر کاٹا
جاوے تمہاری خوراک ہے تمہارے ہاتھہ مین پڑتی ہے وہ پر گوشت ہو جاویگی اور ہر ایک اونٹ کی مینگنی تمہارے جانورون
کی خوراک ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تو ہڈی اور مینگنی سے استنجا مت کرو کیونکہ وہ خوراک ہے تمہارے بہائی
جنون کی اور اون کے جانورون کی) **ف** نووی نے کہا اس حدیث سے صاف ثابت ہوتا ہے کہ عبد اللہ بن مسعود
رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھہ نہ تہے لیلۃ الجن کو اور باطل ہوتی ہے وہ روایت جو سنن ابو داود مین ہے جس مین
نبیذ سے وضو کرنیکا ذکر ہے بلکہ امام مسلم کی روایت صحیح ہے اور ابو داود کی روایت مین نبیذ ہے موافق عمرو بن حریث
کا اور وہ مجہول ہے **عن** داود بہذا الاسناد الی قولہ وآثار نیرانہم قال الشعبی وسألوہ الزاد
وكانوا من جن الجزيرة الى آخر الحديث من قول الشعبى مفصلا من حديث عبد الله ترجمہ وہی مضمون
روایت کا ہے جو اوپر گذرا یہ جو اوپر کی روایت مین مذکور ہے کہ جنون نے آپ سے توشہ چاہا شعبی کا قول ہے اور حدیث
ختم ہوگئی یہانتک کہ اونکی انگار کے نشان بتلائے **عن** عبد الله عن النبي صلى الله عليه وسلم الى قوله
وآثار نيرانهم ولم يذكر ما بعده ترجمہ وہی جو اوپر گذرا **عن** عبد الله قال لم اكن
ليلة الجن مع النبي صلى الله عليه وسلم ووددت انى كنت معه ترجمہ عبد اللہ بن مسعود سے روایت ہے
اونہون نے کہا مین لیلۃ الجن کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھہ نہ تہا لیکن مجھکو آرزو رہ گئی کاش مین
آپکے ساتھہ ہوتا **عن** معن قال سمعت ابى قال سالت مسروقا من آذن النبي صلى الله
عليه وسلم بالجن ليلة استمعوا القرآن فقال حدثنى ابوك يعنى ابن مسعود انه آذنته بهم
شجرة ترجمہ معن سے روایت ہے اپنے باپ سے سنا اونہون نے کہا مین نے مسروق سے پوچھا جس رات جنون
نے قرآن سنا اوس رات رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو اس بات کی خبر کس نے دی اونہون نے کہا مجھسے بیان کیا تمہارے
باپ یعنی عبد اللہ بن مسعود نے آپ کو درخت نے خبر دی جنون کے آنیکی **ف** نووی نے کہا یہ حدیث دلیل
ہے اس امر کی کہ اللہ تعالیٰ کبہی جماد کو قوت تمیز عطا کرتا ہے اور قرآن کی آیتون سے [illegible] کا ثبوت موجود ہے اللہ تعالیٰ

رسول

لیلۃ الجن

نے فرمایا بعضے پتھر خدا کے خوف سے گر پڑتے ہیں اور فرمایا ہر چیز اوسکی پاکی بولتی ہے لیکن نہیں سمجھتے اور رسول
اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا میں پہچانتا ہوں اوس پتھر کو کہ مجھے سلام کیا کرتا تھا اور ایک حدیث میں ہے
کہ دو درخت آپ پاس آئے اور ستون حنانہ نے آپکے ہی فراق میں رونا شروع کیا اور کنکریوں نے تسبیح کہی اور موسیٰ علیہ
السلام کے کپڑے ایک پتھر لیکر بھاگا اور احد اور حرا نے جنبش کی سو میں کہتا ہوں کہ ان باتوں میں عقل
سلیم کے رو سے ذرا بھی شبہ نہیں ہوسکتا اسلیے کہ قوت تکلم اور تمیز جو انسان کے دماغ اور زبان میں ہے یہ بھی
خدا کی دی ہوئی ہے نہ دماغ اور زبان نے بنفسہ دونوں جہاد اور پتھر کیطرح جماد ہیں البتہ ان امور میں وہی لوگ
شبہ کرتے ہیں جو خداوند کریم کی قدرت کاملہ میں غور نہیں کرتے اور بیوقوفوں کی تقلید پر مرتے ہیں اور ہر بات
کو بے سوچ سمجھے اختیار کر لیتے ہیں

## باب القراءة في الظهر والعصر ظہر اور عصر میں قرأت کا بیان

**عن** أبي قتادة قال كان رسول الله صلى الله عليه وسلم يصلي بنا فيقرأ في الظهر والعصر في الركعتين الأوليين بفاتحة الكتاب وسورتين ويسمعنا الآية أحيانا وكان يطول الركعة الأولى من الظهر ويقصر الثانية وكذلك في الصبح **ترجمہ** ابو قتادہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نماز پڑھاتے تھے تو ظہر اور عصر کے پہلی دو رکعتوں میں سورۂ فاتحہ اور دو سورتیں پڑھتے تھے اور کبھی ایک آدھ آیت ہمکو سنا دیتے اور پہلی رکعت ظہر کی دوسری رکعت سے لمبی ہوتی اسیطرح صبح کی نماز میں **ف** پہلی رکعت بہ نسبت دوسری کے لمبی ہوتی
فرودی کہا شیخ محدث سے معلوم ہوا کہ ہر رکعت میں پوری ایک سورۃ پڑھنا اگرچہ چھوٹی ہو افضل ہے اس سے کہ لمبی سورت
میں سے ایک یا دو رکوع پڑھے اور یہ بھی ثابت ہوا کہ ظہر اور فجر کی پہلی رکعت دوسری کے نسبت لمبی کرنا بہتر
اور یہی ٹھیک اور صحیح ہے **عن** أبي قتادة أن النبي صلى الله عليه وسلم كان يقرأ في الركعتين الأوليين من الظهر والعصر بفاتحة الكتاب وسورة ويسمعنا الآية أحيانا ويقرأ في الركعتين الأخريين بفاتحة الكتاب **ترجمہ** ابو قتادہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ظہر اور عصر کی پہلی
دو رکعتوں میں سورۂ فاتحہ اور ایک ایک سورۃ پڑھتے تھے اور کبھی ایک آدھ آیت ہمکو سنا دیتے اور
پچھلی دو رکعتوں میں صرف سورۂ فاتحہ پڑھتے **ف** پچھلی رکعتوں میں سورۂ فاتحہ پڑھنا واجب ہے اور
سورۃ پڑھنا افضل ہے اور ابو حنیفہ کے نزدیک پچھلی دو رکعتوں میں قرأت واجب نہیں ہے بلکہ چپ رہے
یا تسبیح کا اختیار ہے **عن** أبي سعيد الخدري قال كنا نحزر قيام رسول الله صلى الله عليه وسلم
في الظهر والعصر فحزرنا قيامه في الركعتين الأوليين من الظهر قدر قراءة الم تنزيل السجدة

في الركعة

وحزرنا قيامه في الأخريين قدر النصف من ذلك وحزرنا قيامه في الركعتين الأوليين من العصر على قدر قيامه في الأخريين من الظهر وفي الأخريين من العصر على النصف من ذلك ولم يذكر أبو بكر في روايته الم تنزيل وقال قدر ثلاثين آية **ترجمہ** ابو سعید خدری رض سے روایت ہے ہم اندازہ کرتے تھے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے قیام کا ظہر اور عصر میں تو معلوم ہوا کہ آپ ظہر کی پہلی دو رکعتوں میں اتنی دیر قیام کرتے تھے جتنی دیر میں سورہ الم تنزیل السجدہ پڑھی جاوے اور پچھلی دو رکعتوں میں اسکا آدھا اور عصر کی پہلی دو رکعتوں میں ظہر کی پچھلی دو رکعتوں کے برابر اور عصر کی پچھلی دو رکعتوں میں اسکا آدھا اور ابوبکر نے اپنی روایت میں سورہ الم تنزیل السجدہ کا بیان نہیں کیا بلکہ تیس آیتوں کے برابر کہا **عن** أبي سعيد الخدري أن النبي صلى الله عليه وسلم كان يقرأ في صلوة الظهر في الركعتين الأوليين في كل ركعة قدر ثلاثين آية وفي الأخريين قدر خمس عشرة آية أو قال نصف ذلك وفي العصر في الركعتين الأوليين في كل ركعة قدر قراءة خمس عشرة آية وفي الأخريين قدر نصف ذلك **ترجمہ** ابو سعید خدری رض سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ظہر کی پہلی دو رکعتوں میں ہر رکعت میں تیس آیتوں کے برابر قرأت کرتے تھے اور پچھلی دو رکعتوں میں پندرہ آیتوں کے برابر یا یوں کہا اسکا آدھا اور عصر کی پہلی دو رکعتوں میں ہر رکعت میں پندرہ آیتوں کے برابر اور پچھلی دو رکعتوں میں اوسکا آدھا **عن** جابر بن سمرة أن أهل الكوفة شكوا سعدا إلى عمر بن الخطاب فذكروا من صلوته فأرسل إليه عمر فقدم عليه فذكر له ما عابوه به من الصلوة فقال إني لأصلي بهم صلوة رسول الله صلى الله عليه وسلم ما أخرم عنها إني لأركد بهم في الأوليين وأحذف في الأخريين فقال ذاك الظن بك يا أبا إسحاق **ترجمہ** جابر بن سمرہ رض سے روایت ہے کوفے والوں نے شکایت کی سعد کی حضرت عمر سے یعنی اون کی نماز کی حضرت عمر نے سعد کو بلا بھیجا وہ آئے انہوں نے بیان کیا جو کوفے والوں نے شکایت کی تھی نماز کی سعد نے کہا میں تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کیطرح نماز پڑھاتا ہوں اوسمیں کمی نہیں کرتا پہلی دو رکعتوں کو لنبا کرتا ہوں اور پچھلی دو رکعتوں کو مختصر کرتا ہوں حضرت عمر نے کہا تم سے یہی امید ہے اے ابو اسحاق **ف** کیفیت ہو سعد کی اس سے معلوم ہوا کہ مونہ پر تعریف کرنا درست ہے اگر کسی ضرر کا ڈر نہ ہو اسیطرح امام کا دریافت کرنا اپنے عاملوں کی شکایت کو ضرور ہے **عن** عبد الملك بن عمير بهذا الإسناد ترجمہ وہی جو گذرا

عَنْ جَابِرِ بْنِ سَمُرَةَ قَالَ قَالَ عُمَرُ لِسَعْدٍ قَدْ شَكَوْكَ فِي كُلِّ شَيْءٍ حَتَّى فِي الصَّلٰوةِ قَالَ أَمَّا أَنَا فَأَمُدُّ فِي الْأُولَيَيْنِ وَأَحْذِفُ فِي الْأُخْرَيَيْنِ وَمَا آلُو مَا اقْتَدَيْتُ بِهِ مِنْ صَلٰوةِ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ ذَاكَ الظَّنُّ بِكَ أَوْ ذَاكَ ظَنِّي بِكَ ترجمہ جابر بن سمرہ سے روایت ہے حضرت عمر نے سعد سے کہا لوگ تمہاری شکایت کرتے ہیں ہر بات کی یہانتک کہ نماز کی بھی سعد نے کہا میں تو پہلی دو رکعتوں کو لمبا کرتا ہوں اور پچھلی دو رکعتوں کو مختصر پڑھتا ہوں اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی پیروی میں میں کوتاہی نہیں کرتا حضرت عمر نے کہا تم سے ایسا ہی گمان ہے یا میرا گمان تمہارے ساتھ ایسا ہی ہے عَنْ جَابِرِ بْنِ سَمُرَةَ بِمَعْنٰى حَدِيْثِهِمْ وَزَادَ فَقَالَ تُعَلِّمُنِي الْأَعْرَابُ بِالصَّلٰوةِ ترجمہ دوسری روایت وہی جو اوپر گذرا اتنا زیادہ ہے کہ سعد نے کہا یہ گنوار لوگ مجھکو نماز سکھاتے ہیں عَنْ أَبِي سَعِيدٍ الْخُدْرِيِّ قَالَ لَقَدْ كَانَتْ صَلٰوةُ الظُّهْرِ تُقَامُ فَيَذْهَبُ الذَّاهِبُ إِلَى الْبَقِيعِ فَيَقْضِي حَاجَتَهُ ثُمَّ يَتَوَضَّأُ ثُمَّ يَأْتِي وَرَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِي الرَّكْعَةِ الْأُولٰى مِمَّا يُطَوِّلُهَا ترجمہ ابو سعید خدری سے روایت ہے ظہر کی نماز کھڑی ہوجاتی پھر جانیوالا بقیع کو جاتا اور حاجت سے فارغ ہوکر آتا اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پہلی رکعت ہی میں ہوتے اسقدر اسکو لمبا کرتے عَنْ قَزَعَةَ قَالَ أَتَيْتُ أَبَا سَعِيدٍ الْخُدْرِيَّ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ وَهُوَ مَكْثُورٌ عَلَيْهِ فَلَمَّا تَفَرَّقَ النَّاسُ عَنْهُ قُلْتُ إِنِّي لَا أَسْأَلُكَ عَمَّا يَسْأَلُكَ هٰؤُلَاءِ عَنْهُ قُلْتُ أَسْأَلُكَ عَنْ صَلٰوةِ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ مَا لَكَ فِي ذٰلِكَ مِنْ خَيْرٍ فَأَعَادَهَا عَلَيْهِ فَقَالَ كَانَتْ صَلٰوةُ الظُّهْرِ تُقَامُ فَيَنْطَلِقُ أَحَدُنَا إِلَى الْبَقِيعِ فَيَقْضِي حَاجَتَهُ ثُمَّ يَأْتِي أَهْلَهُ فَيَتَوَضَّأُ ثُمَّ يَرْجِعُ إِلَى الْمَسْجِدِ وَرَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِي الرَّكْعَةِ الْأُولٰى ترجمہ قزعہ سے روایت ہے میں ابو سعید خدری پاس آیا اُن کے پاس بہت لوگ جمع تھے جب سب چلے گئے تو میں نے کہا میں تم سے وہ باتیں نہیں پوچھتا جو یہ لوگ پوچھتے تھے بلکہ میں تم سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی نماز کو پوچھتا ہوں انہوں نے کہا اسکی پوچھنے میں تیری بھلائی نہ ہوگی (کیونکہ تو ویسی نماز پڑھ نہ سکے گا پھر کیا فائدہ) قزعہ نے دوبارہ یہی پوچھا جب ابو سعید نے کہا ظہر کی نماز کھڑی ہوتی اور ہم میں سے کوئی بقیع کو جاتا اور حاجت سے فارغ ہوکر اپنے گھر میں آکر وضو کرتا پھر مسجد میں آتا دیکھتا تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پہلی رکعت میں ہوتے

بَابُ الْقِرَاءَةِ فِي الصُّبْحِ فجر کی نماز میں قرارت کا بیان عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ السَّائِبِ قَالَ صَلّٰى لَنَا النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الصُّبْحَ بِمَكَّةَ فَاسْتَفْتَحَ سُورَةَ الْمُؤْمِنِينَ حَتّٰى

حتی ذکر موسی وهارون او ذکر عیسی محمد بن عباد یشك او اختلفوا علیه اخذت النبی
صلی الله علیه وسلم سعلة فرکع وعبد الله بن السائب حاضر ذلك وفی حدیث عبد الرزاق
فحذف فرکع وفی حدیثه وعبد الله بن عمرو ولم یقل ابن العاص **ترجمہ** عبد اللہ بن سائب سے
روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فجر کی نماز مکہ میں پڑھائی اور سورہ مومنون شروع کی یہاں تک کہ موسیٰ
اور ہارون کا ذکر آیا یا عیسیٰ کا شک ہے محمد بن عباد کو (جو راوی ہے اس حدیث کا) یا راویوں کا اختلاف ہے
آپ کو کھانسی لگی تو رکوع کر دیا عبد اللہ بن سائب اس وقت موجود تھے عبد الرزاق کی روایت میں ہے آپ نے
قرارت موقوف کر دی اور رکوع کر دیا **ف** نووی نے کہا اس حدیث سے یہ نکلا کہ سورۃ کا پورا کرنا ضرور نہیں اور
قرارت موقوف کرنا جائز ہے اگر عذر سے ہو بالاتفاق علماء اور جو عذر نہ ہو تب بھی جائز ہے اور مکروہ نہیں مگر ہمارے
نزدیک اولیٰ کے خلاف ہے اور مالک کے نزدیک مشہور روایت میں مکروہ ہے **عن** عمرو بن حریث
انه سمع النبی صلی الله علیه وسلم یقرأ فی الفجر واللیل اذا عسعس **ترجمہ** عمرو بن حریث سے روایت
ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فجر کی نماز میں سورہ اذا الشمس کورت پڑھی **عن** قطبة بن مالك قال
صلیت وصلی بنا رسول الله صلی الله علیه وسلم فقرأ ق والقرآن المجید حتی قرأ والنخل
باسقات قال فجعلت اردد‌ها ولا ادری ما قال **ترجمہ** قطبہ بن مالک سے روایت ہے میں نے نماز پڑھی اور
رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے نماز پڑھائی تو سورہ ق پڑھی جب آپ نے یہ آیت پڑھی والنخل باسقات میں بھی اس کو
پڑھنے لگا لیکن مطلب نہ سمجھا (مطلب یہ ہے اور درخت کھجور کی لمبی لمبی جن میں گابھے خوشے لگے ہیں) **عن**
قطبة بن مالك سمع النبی صلی الله علیه وسلم یقرأ فی الفجر والنخل باسقات
لها طلع نضید **ترجمہ** قطبہ بن مالک نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو فجر میں پڑھتے سنا والنخل باسقات
لہا طلع نضید (یہ آیت سورہ قاف میں ہے) **عن** زیاد بن علاقة عن عمه انه صلی مع النبی صلی الله
علیه وسلم الصبح فقرأ فی اول رکعة والنخل باسقات لها طلع نضید وربما قال ق **ترجمہ**
زیاد بن علاقہ نے اپنے چچا سے سنا انہوں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ نماز پڑھی فجر کی آپ نے پہلی رکعت
میں پڑھی والنخل باسقات لہا طلع نضید یا یوں کہا سورہ قاف پڑھی **عن** جابر بن سمرة ان النبی
صلی الله علیه وسلم کان یقرأ فی الفجر بق والقرآن المجید وکان صلاته بعد تخفیفا
**ترجمہ** جابر بن سمرہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فجر کی نماز میں سورہ قاف والقرآن المجید پڑھتے تھے

باقی نمازین ہلکی پڑہتے تہے **عن** سماک قال سألت جابر بن سمرة عن صلوٰة النبی صلی اللہ علیہ وسلم فقال کان یخفف الصلوٰة ولا یصلی صلوٰة ہؤلاء قال وانبأنی ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کان یقرأ فی الفجر بقٓ والقرآن المجید ونحوہا **ترجمہ** سماک سے روایت ہے میں نے جابر بن سمرہ سے پوچہا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی نماز کو انہون نے کہا آپ ہلکی نماز پڑہتے تہے ان لوگون کی طرح (بڑی بڑی سورتین) نہین پڑہتے تہے اور فجر کی نماز مین آپ قٓ والقرآن یا اسکے برابر سورتین پڑہتے تہے **عن** جابر بن سمرة قال کان النبی صلی اللہ علیہ وسلم یقرأ فی الظہر باللیل اذا یغشی وفی العصر نحو ذلک وفی الصبح اطول من ذلک **ترجمہ** جابر بن سمرہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ظہر کی نماز مین واللیل اذا یغشی پڑہتے تہے اور عصر مین بہی ایسی ہی سورتین اور فجر کی نماز مین اس سے لمبی سورتین پڑہتے تہے **عن** جابر بن سمرة ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم کان یقرأ فی الظہر بسبح اسم ربک الاعلی وفی الصبح باطول من ذلک **ترجمہ** جابر بن سمرہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ظہر کی نماز مین سبح اسم ربک الاعلی پڑہتے تہے اور فجر کی نماز مین اس سے لمبی سورتین پڑہتے تہے **عن** ابی برزة ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم کان یقرأ فی صلوٰة الغداة من الستین الی المائة **ترجمہ** ابو برزہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم صبح کی نماز میں ساٹہ آیتون سے سو آیتون تک پڑہتے **عن** ابی برزة الاسلمی قال کان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یقرأ فی الفجر ما بین الستین الی المائة **ترجمہ** وہی جو اوپر گذرا **عن** ابن عباس قال ان ام الفضل بنت الحارث سمعتہ وہو یقرأ والمرسلات عرفا فقالت یا بنی لقد ذکرتنی بقراءتک ہذہ السورة انہا لآخر ما سمعت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یقرأ بہا فی المغرب **ترجمہ** ام فضل بنت حارث نے عبد اللہ بن عباس کو سورۂ والمرسلات عرفا پڑہتے سنا تو کہا بیٹا تو نے یہ سورت پڑہ کے مجہکو یاد دلا دیا سب سے اخیر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے میں نے یہ سورت سنی آپ مغرب کی نماز مین اسے پڑہتے تہے **عن** الزہری بہذا الاسناد وزاد فی حدیث صالح ثم ما صلی بعد حتی قبضہ اللہ عز وجل **ترجمہ** دوسری روایت کا وہی جو اوپر گذرا اتنا زیادہ ہے کہ اوس کے بعد آپ نے نماز نہین پڑہی (یعنے امامت نہین کی) وفات تک **عن** جبیر بن مطعم عن ابیہ قال سمعت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یقرأ بالطور فی المغرب **ترجمہ** جبیر بن مطعم سے

سے روایت ہے میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا سورہ طور کو مغرب کی نماز میں **عن** الزهري بهذا الاسناد مثله **ترجمہ** دوسری روایت کا وہی ہے جو اوپر گذرا

## باب القراءة في العشاء

عشا کی نماز میں قرات کا بیان

**عن** البراء يحدث عن النبي صلى الله عليه وسلم انه كان في سفر فصلى العشاء الآخرة فقرأ في إحدى الركعتين والتين والزيتون **ترجمہ** براء بن عازب سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سفر میں تھے آپ نے عشا کی نماز پڑھائی تو سورہ والتین والزیتون ایک رکعت میں پڑھی

**عن** البراء بن عازب انه قال صليت مع رسول الله صلى الله عليه وسلم العشاء فقرأ بالتين والزيتون **ترجمہ** براء بن عازب سے روایت ہے میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ عشا کی نماز پڑھی آپ نے سورہ والتین والزیتون پڑھی

**عن** البراء بن عازب قال سمعت النبي صلى الله عليه وسلم قرأ في العشاء بالتين والزيتون فما سمعت أحدا أحسن صوتا منه **ترجمہ** براء بن عازب سے روایت ہے میں نے سنا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے عشا کی نماز میں سورہ والتین پڑھی ایسا خوش آواز میں نے کسی کو نہیں پایا

**عن** جابر قال كان معاذ يصلي مع النبي صلى الله عليه وسلم ثم يأتي فيؤم قومه فصلى ليلة مع النبي صلى الله عليه وسلم العشاء ثم أتى قومه فأمهم فافتتح بسورة البقرة فانحرف رجل فسلم ثم صلى وحده وانصرف فقالوا له أنافقت يا فلان قال لا والله ولآتين رسول الله صلى الله عليه وسلم فلأخبرنه فأتى رسول الله صلى الله عليه وسلم فقال يا رسول الله إنا أصحاب نواضح نعمل بالنهار وإن معاذا صلى معك العشاء ثم أتى فافتتح بسورة البقرة فأقبل رسول الله صلى الله عليه وسلم على معاذ فقال يا معاذ أفتان أنت اقرأ بكذا واقرأ بكذا قال سفيان فقلت لعمرو إن أبا الزبير حدثنا عن جابر أنه قال اقرأ والشمس وضحاها والليل إذا يغشى وسبح اسم ربك الأعلى فقال عمرو نحو هذا **ترجمہ** جابر سے روایت ہے معاذ بن جبل رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ نماز پڑھتے پھر گھر آکر اپنے لوگوں کی امامت کرتے ایک رات وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ عشا کی نماز پڑھ کر آئے پھر اپنی قوم کی امامت کی اور سورہ بقر شروع کی ایک شخص نے مونھ موڑا اور سلام پھیر دیا اور اکیلے نماز پڑھکر چلا گیا لوگوں نے کہا شاید تو منافق ہے وہ بولا نہیں میں منافق نہیں ہوں قسم خدا کی اور میں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پاس جاؤنگا اور آپ سے کہوں گا پھر وہ آیا آپ کے پاس اور عرض کیا یا رسول اللہ ہم محنتی ہیں (دن بھر پانی بھرتے ہیں اونٹوں پر) اور معاذ آپ کے ساتھ عشا

کی نماز پڑھ کر آئے اور سورۂ بقرہ شروع کی یہ سنکر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم معاذ کیطرف متوجہ ہوئے اور فرمایا ای
معاذ کیا تو فسادی ہے (جو لوگوں کو دین سے نفرت دلایا چاہتا ہے اور فتنہ کھڑا کرتا ہے) تو یہ سورتیں پڑھا کر جابر
نے کہا آپ نے فرمایا والشمس وضحہا۔ والضحی واللیل اذا یغشی سبح اسم ربک الاعلی **ف** نووی نے کہا احادیث
سے کئی باتیں معلوم ہوتی ہیں ایک یہ کہ فرض پڑھنے والے کی اقتدا نفل پڑھنیوالے کے پیچھے جائز ہے کیونکہ
معاذ فرض رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ ادا کر چکے تھے پھر اون کی نماز دوبارہ نفل ہوتی اور ان کے
قوم کے فرض اور مسلم کے سوا اور کتابوں میں یہ امر تصریح کے ساتھ منقول ہے اور شافعی کا یہی مذہب ہے لیکن ربیعہ
اور مالک اور ابو حنیفہ اور اہل کوفہ نے اسکو جائز نہیں کہا اور معاذ کی حدیث کی تاویل کی ہے کہ وہ منسوخ
ہے یا وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ نفل کی نیت کرتے ہوں گے یا حضرت کو اس بات کی خبر نہ ہوگی
اور یہ سب تاویلیں بلا دلیل ہیں اور ظاہر حدیث کے چھوڑنے کی کوئی وجہ نہیں ہے دوسرے یہ کہ عذر کی وجہ سے نماز
کا توڑنا اور اقتدا کا ترک کرنا درست ہے تیسرے یہ کہ جو شخص بری بات کرے اوسکو سخت لفظ کہنا درست ہے
چوتھی یہ کہ مقتدیوں کی رعایت سے نماز کو ہلکا کرنا چاہیے واللہ اعلم **عن** جابر انہ قال صلی
معاذ بن جبل الانصاری لاصحابہ العشاء فطول علیہم فانصرف رجل منا فصلی فاخبر
معاذ عنہ فقال انہ منافق فلما بلغ ذلک الرجل دخل علی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم
فاخبرہ ما قال معاذ فقال لہ النبی صلی اللہ علیہ وسلم اترید ان تکون فتانا یا
معاذ اذا اممت الناس فاقرا بالشمس وضحاھا وسبح اسم ربک الاعلی واقرا باسم ربک
واللیل اذا یغشی **ترجمہ** جابر سے روایت ہے معاذ بن جبل نے اپنے لوگوں کو عشا کی نماز پڑھائی تو قرات لمبی کی
ایک شخص نے ہم میں سے نماز توڑ دی اور اکیلے پڑھ لی معاذ کو جب یہ خبر پہونچی تو انہوں نے کہا وہ منافق ہے
یہ خبر اس شخص کو پہونچی وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پاس گیا اور معاذ نے جو کہا تھا وہ بیان کیا آپ نے
فرمایا اے معاذ تو فسادی ہونا چاہتا ہے جب تو امامت کرے تو والشمس وضحہا اور سبح اسم ربک الاعلی اور
اور اقرا باسم ربک اور واللیل اذا یغشی پڑھ **عن** جابر بن عبد اللہ ان معاذ بن جبل کان
یصلی مع رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم عشاء الآخرۃ ثم یرجع الی قومہ فیصلی بہم
تلک الصلوۃ **ترجمہ** جابر بن عبداللہ سے روایت ہے معاذ بن جبل عشا کی نماز رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ
پڑھتے پھر اپنے لوگوں کے پاس آکر وہی نماز پڑھاتے **عن** جابر بن عبد اللہ قال کان معاذ

يُصَلِّي مَعَ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الْعِشَاءَ ثُمَّ يَأْتِي مَسْجِدَ قَوْمِهِ فَيُصَلِّي بِهِمْ ترجمہ جابر
بن عبد اللہ سے روایت ہے معاذ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ عشا کی نماز پڑھتے پھر اپنے لوگوں کی مسجد میں
آکر امامت کرتے

## باب أَمْرِ الْأَئِمَّةِ بِتَخْفِيفِ الصَّلٰوةِ فِي تَمَامٍ

پر نماز کو ہلکا اور پورا پڑھنے کا
حکم اماموں کے لیے **عن** أَبِي مَسْعُودٍ الْأَنْصَارِيِّ قَالَ جَاءَ رَجُلٌ إِلَى رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ
وَسَلَّمَ فَقَالَ إِنِّي لَأَتَأَخَّرُ عَنْ صَلٰوةِ الصُّبْحِ مِنْ أَجْلِ فُلَانٍ مِمَّا يُطِيلُ بِنَا فَمَا رَأَيْتُ النَّبِيَّ
صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ غَضِبَ فِي مَوْعِظَةٍ قَطُّ أَشَدَّ مِمَّا غَضِبَ يَوْمَئِذٍ فَقَالَ يَا أَيُّهَا
النَّاسُ إِنَّ مِنْكُمْ مُنَفِّرِينَ فَأَيُّكُمْ أَمَّ النَّاسَ فَلْيُوجِزْ فَإِنَّ مِنْ وَرَائِهِ الْكَبِيرَ وَالضَّعِيفَ وَ
ذَا الْحَاجَةِ ترجمہ ابو مسعود انصاری سے روایت ہے ایک شخص رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پاس آیا اور عرض
کیا میں صبح کی جماعت میں نہیں آتا فلان شخص کی وجہ سے کیونکہ وہ قرات لمبی کرتا ہے تو میں نے آپ کو کبھی نصیحت
کرنے میں اتنا غصے نہیں دیکھا جتنا اس دن دیکھا آپ نے فرمایا اے لوگو تم میں سے بعض لوگ ایسے ہیں جو
دین سے نفرت کراتے ہیں جو کوئی تم میں امامت کرے تو مختصر نماز پڑھے اس لیے کہ اس کے پیچھے بوڑھا اور ناتوان
اور کام والا ہے **ف** یعنی سب قسم کے لوگ مقتدیوں میں ہوتے ہیں بوڑھے بیمار بہت ناتوان تو فرض
نماز کو بہت لمبا نہ کرنا چاہیے البتہ یہ ضرور ہے کہ ارکان کو اچھی طرح ادا کرے سنت کے موافق اور اس میں کوتاہی نہ
کرے اور وہ سورتیں پڑھے جو متوسط ہیں جیسے والشمس والضحی اقرا وغیرہ۔ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ عذر کی وجہ
سے جماعت میں نہ شریک ہو تو جائز ہے **عن** أَبِي هُرَيْرَةَ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ
إِذَا أَمَّ أَحَدُكُمُ النَّاسَ فَلْيُخَفِّفْ فَإِنَّ فِيهِمُ الصَّغِيرَ وَالْكَبِيرَ وَالضَّعِيفَ وَالْمَرِيضَ فَإِذَا
صَلَّى وَحْدَهُ فَلْيُصَلِّ كَيْفَ شَاءَ ترجمہ ابوہریرہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب کوئی
تم میں سے نماز پڑھاوے تو ہلکی نماز پڑھے اس لیے کہ جماعت میں بچے اور بوڑھے اور ناتوان اور بیمار ہوتے ہیں اور جب اکیلے
نماز پڑھے تو جس طرح جی چاہے پڑھے **ف** یعنی بہت قرات لمبی کرے **عن** هَمَّامِ بْنِ
مُنَبِّهٍ قَالَ هٰذَا مَا حَدَّثَنَا أَبُو هُرَيْرَةَ عَنْ مُحَمَّدٍ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَذَكَرَ
أَحَادِيثَ مِنْهَا وَقَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا مَا قَامَ أَحَدُكُمُ النَّاسَ فَلْيُخَفِّفِ
الصَّلٰوةَ فَإِنَّ فِيهِمُ الْكَبِيرَ وَفِيهِمُ الضَّعِيفَ وَإِذَا قَامَ وَحْدَهُ فَلْيُطِلْ صَلٰوتَهُ مَا شَاءَ ترجمہ
ہمام بن منبہ سے روایت ہے ابوہریرہ نے حضرت محمد صلی اللہ علیہ وسلم سے کئی حدیثیں بیان کیں اور بیان

سے ایک یہہ بھی تہی کہ آپ نے فرمایا جب کوئی تم مین سے لوگون کو نماز پڑہاوی تو ہلکی نماز پڑہی کہ ...
مین بوڑہے اور ناتوان ہوتے ہین البتہ جب اکیلی پڑہے تو جس طرح اپنا جی چاہے اپنی نماز ادا کرے عَنْ
أَبِي هُرَيْرَةَ يَقُولُ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا صَلَّى أَحَدُكُمْ لِلنَّاسِ فَلْيُخَفِّفْ فَإِنَّ
فِي النَّاسِ الضَّعِيفَ وَالسَّقِيمَ وَذَا الْحَاجَةِ ترجمہ ابوہریرہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے
فرمایا جب کوئی تم مین سے نماز پڑہاوے تو ہلکی نماز پڑہے اس لیے کہ لوگون مین ناتوان اور بیمار اور کام والے
ہوتے ہین عَنْ أَبِي هُرَيْرَةَ يَقُولُ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِمِثْلِهِ غَيْرَ
أَنَّهُ قَالَ بَدَلَ السَّقِيمِ الْكَبِيرَ ترجمہ ابوہریرہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا وہی
جو اوپر گذرا اس روایت مین بیمار کے بدلے بوڑہے عَنْ عُثْمَانَ بْنِ أَبِي الْعَاصِ الثَّقَفِيِّ أَنَّ النَّبِيَّ
صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَهُ أُمَّ قَوْمَكَ قَالَ قُلْتُ يَا رَسُولَ اللّٰهِ إِنِّي أَجِدُ فِي نَفْسِي شَيْئًا قَالَ
ادْنُهْ فَجَلَّسَنِي بَيْنَ يَدَيْهِ ثُمَّ وَضَعَ كَفَّهُ فِي صَدْرِي بَيْنَ ثَدْيَيَّ ثُمَّ قَالَ تَحَوَّلْ فَوَضَعَهَا
فِي ظَهْرِي بَيْنَ كَتِفَيَّ ثُمَّ قَالَ أُمَّ قَوْمَكَ فَمَنْ أَمَّ قَوْمًا فَلْيُخَفِّفْ فَإِنَّ فِيهِمُ الْكَبِيرَ وَإِنَّ فِيهِمُ
الْمَرِيضَ وَإِنَّ فِيهِمُ الضَّعِيفَ وَإِنَّ فِيهِمْ ذَا الْحَاجَةِ فَإِذَا صَلَّى أَحَدُكُمْ وَحْدَهُ فَلْيُصَلِّ كَيْفَ شَاءَ

رجعل | فاجلسنی | وإذا

ترجمہ عثمان بن ابی العاص ثقفی سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اون سے فرمایا تم اپنی قوم کی
امامت کرو مین نے کہا یا رسول اللہ مین اپنے دل مین کچھ پاتا ہون آپ نے فرمایا میرے نزدیک آ اور مجھے اپنے
سامنے بٹھایا پہر اپنی ہتھیلی میرے سینے پر رکھی بعد اسکے فرمایا پھر جا اور اپنی ہتھیلی میری پیٹھ پر مونڈہون کے
بیچ مین رکھی بعد اسکے فرمایا جا اپنی قوم کی امامت کر ف نووی نے کہا یہ جو عثمان نے کہا مین اپنے
دل مین کچھ پاتا ہون اس سے مراد یہ ہے کہ عثمان کو ڈر ہوا ہوگا کہین امام بننے سے غرور اور تکبر نہ ہو جاوے تو اللہ تعالی
نے اوسکو دور کر دیا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی ہتھیلی کی برکت سے یا مراد یہ ہے کہ عثمان کے دل مین وسوسے
بہت آتے ہون گے اور ایسا شخص امامت کے لائق نہین خود مسلم نے عثمان سے روایت کیا مین نے عرض کیا یا رسول
اللہ شیطان نے میری نماز مین حرج ڈالدی ہے مجھ کو قرآن پڑہتے پڑہتے بہلا دیتا ہے آپ نے فرمایا یہ ایک شیطان ہے
جسکا نام خنزب ہے جب تو اس قسم کا وسوسہ پاوے تو اللہ کی پناہ مانگ یعنی اعوذ باللہ من الشیطان الرجیم
پڑھ اور بائین طرف تین بار تہوک عثمان نے کہا مین نے ایسا ہی کیا وہ حال میرا جاتا رہا انتہی ف
اور جو کوئی کسی قوم کی امامت کرے تو وہ ہلکی نماز پڑہے کس لیے کہ لوگون مین کوئی بوڑہا ہے کوئی بیمار ہے

کوئی کام والا ہے البتہ جب اکیلا پڑھے تو جس طرح جی چاہے پڑھے **عن** عثمان بن ابی العاص قال اٰخر ما عھد الی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اذا اممت قوما فاخف بھم الصلوٰۃ **ترجمہ** عثمان بن ابی العاص سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اخیر بات جو مجھ سے بیان کی وہ یہ تھی کہ جب امامت کرے لوگوں کی تو نماز کو ہلکا کر **عن** انس ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم کان یوجز فی الصلوٰۃ ویتم **ترجمہ** انس سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مختصر نماز پڑھتے تھے لیکن پوری یعنی رکوع اور سجود اور سب ارکان کو اچھی طرح ادا کرتے تھے **عن** انس ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کان من اخف الناس صلوٰۃ فی تمام **ترجمہ** انس سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سب لوگوں سے زیادہ ہلکی نماز پڑھتے تھے اور پوری **عن** انس بن مالک انہ قال ما صلیت وراء امام قط اخف صلوٰۃ ولا اتم صلوٰۃ من رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم **ترجمہ** انس بن مالک نے کہا میں نے کسی امام کے پیچھے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے زیادہ ہلکی اور پوری نماز نہیں پڑھی **عن** انس قال کان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یسمع بکاء الصبی مع امہ وھو فی الصلوٰۃ فیقرأ بالسورۃ الخفیفۃ او بالسورۃ القصیرۃ **ترجمہ** انس سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نماز میں بچہ کا رونا سنتے جو اپنی ماں کے ساتھ ہوتا آپ چھوٹی سورت پڑھتے۔

**ف** اور نماز کو جلدی ختم کر دیتے تاکہ عورت کو تکلیف نہ ہو اور بچہ زیادہ نہ روئے سبحان اللہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو خاص و عام سب پر شفقت تھی اور آپ رحمۃ للعالمین تھے اس حدیث سے معلوم ہوا کہ امام کو مقتدیوں کی رعایت ضرور ہے اور عورتوں کا مردوں کے ساتھ نماز پڑھنا اور بچوں کا مسجد میں لے جانا درست ہے اگرچہ بہتر یہی ہے کہ بہت چھوٹے بچے جو پاخانہ یا پیشاب ہر جگہ کر دیتے ہیں مسجد میں نہ لائے جاویں (نووی) **عن** انس بن مالک قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم انی لادخل الصلوٰۃ ارید اطالتھا فاسمع بکاء الصبی فاخفف من شدۃ وجد امہ بہ **ترجمہ** انس بن مالک سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا میں نماز شروع کرتا ہوں چاہتا ہوں کہ لمبا کروں اتنے میں بچہ کا رونا سن کر نماز کو ہلکا کر دیتا ہوں اس خیال سے کہ ماں کو اپنے بچے کے رونے پر بہت رنج ہوگا **باب** اعتدال ارکان الصلوٰۃ وتخفیفھا فی تمام نماز میں سب ارکان کو اعتدال سے ادا کرنا اور نماز کو ہلکا پڑھنا **عن** البراء بن عازب قال رمقت الصلوٰۃ مع محمد صلی اللہ علیہ وسلم فوجدت قیامہ فرکعتہ فاعتدالہ بعد رکوعہ فسجدتہ

باب نماز میں ہلکی

باب نماز میں ہلکی

باب اعتدال ارکان الصلوٰۃ وتخفیفھا

فَجَلْسَتَهُ بَيْنَ السَّجْدَتَيْنِ فَسَجْدَتَهُ فَجَلْسَتَهُ مَا بَيْنَ التَّسْلِيمِ وَالْاِنْصِرَافِ قَرِيبًا مِّنَ السَّوَاءِ ترجمہ براء بن عازب سے روایت ہے میں نے
جانچا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی نماز کو تو معلوم ہوا کہ آپ کا قیام پھر رکوع پھر رکوع سے کھڑا ہونا پھر سجدہ
اور دونوں سجدوں کے درمیان کا جلسہ پھر دوسرا سجدہ اور سجدہ اور سلام کے بیچ کا جلسہ یہ سب برابر تھے
**ف** یعنی قریب قریب تھوڑا بہت فرق ہوگا شاید قیام اور تشہد کا جلسہ کچھ زیادہ ہو نووی نے کہا یہ حدیث
محمول ہے بعض احوال پر ورنہ دوسری احادیث سے یہ امر ثابت ہے کہ آپ کا قیام طویل ہوتا اور آپ فجر کی نماز میں
ساٹھ آیتوں سے لیکر سو آیتوں تک پڑھتے اور ظہر میں الٓمٓ تنزیل السجدہ پڑھتے اور نماز کھڑی ہوتی پھر جانے والا
بقیع کو جاتا حاجت کے لیے اور حاجت سے فارغ ہو کر آن کر وضو کرتا مسجد میں آتا تو آپ پہلی رکعت میں ہوتے اور
سورہ مومنین آپ نے پڑھی اور مغرب میں والطور اور والمرسلات اور بخاری کی روایت میں سورہ اعراف
بہر حال ان حدیثوں سے یہ امر نکلتا ہے کہ آپ قیام کو طویل کرتے اور کبھی ایسا ہی کرتے ہوں گے جیسے اس حدیث
میں ہے **عَنِ** الْحَكَمِ قَالَ غَلَبَ عَلَى الْكُوفَةِ رَجُلٌ قَدْ سَمَّاهُ زَمَنَ ابْنِ الْاَشْعَثِ فَاَمَرَ اَبَا

عُبَيْدَةَ بْنَ عَبْدِ اللّٰهِ اَنْ يُّصَلِّيَ بِالنَّاسِ فَكَانَ يُصَلِّيْ فَاِذَا رَفَعَ رَاْسَهُ مِنَ الرُّكُوْعِ قَامَ قَدْرَ
مَا اَقُوْلُ اللّٰهُمَّ رَبَّنَا لَكَ الْحَمْدُ مِلْءَ السَّمٰوٰتِ وَمِلْءَ الْاَرْضِ وَمِلْءَ مَا شِئْتَ مِنْ شَيْءٍ بَعْدُ اَهْلَ الثَّنَاءِ وَالْمَجْدِ
لَا مَانِعَ لِمَا اَعْطَيْتَ وَلَا مُعْطِيَ لِمَا مَنَعْتَ وَلَا يَنْفَعُ ذَا الْجَدِّ مِنْكَ الْجَدُّ قَالَ الْحَكَمُ فَذَكَرْتُ
ذٰلِكَ لِعَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ اَبِيْ لَيْلٰى فَقَالَ سَمِعْتُ الْبَرَاءَ بْنَ عَازِبٍ يَقُوْلُ كَانَتْ صَلٰوةُ رَسُوْلِ
اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَرُكُوْعُهُ وَاِذَا رَفَعَ رَاْسَهُ مِنَ الرُّكُوْعِ وَسُجُوْدُهُ وَمَا بَيْنَ السَّجْدَتَيْنِ
قَرِيْبًا مِّنَ السَّوَاءِ قَالَ شُعْبَةُ فَذَكَرْتُهُ لِعَمْرِو بْنِ مُرَّةَ فَقَالَ قَدْ رَاَيْتُ ابْنَ اَبِيْ لَيْلٰى فَلَمْ
تَكُنْ صَلٰوتُهُ هٰكَذَا ترجمہ حکم سے روایت ہے کوفہ پر ایک شخص غالب ہوا ابن اشعث کے زمانے میں اوسکا
نام حکم نے بیان کیا (وہ شخص مطر بن ناجیہ تھا جیسے دوسری روایت میں اسکی تصریح ہے) اوس نے حکم کیا ابو عبیدہ
بن عبداللہ بن مسعود کو نماز پڑھانے کا وہ نماز پڑھاتے تھے تو جب رکوع سے سر اوٹھاتے اتنی دیر کھڑے ہوتے کہ میں یہ
دعا پڑھ لیتا اَللّٰهُمَّ رَبَّنَا لَكَ الْحَمْدُ مِلْءَ السَّمٰوٰتِ وَمِلْءَ الْاَرْضِ وَمِلْءَ مَا شِئْتَ مِنْ بَعْدُ اَهْلَ الثَّنَاءِ وَالْمَجْدِ لَا مَانِعَ لِمَا
اَعْطَيْتَ وَلَا مُعْطِيَ لِمَا مَنَعْتَ وَلَا يَنْفَعُ ذَا الْجَدِّ مِنْكَ الْجَدُّ میں نے یہ عبدالرحمن بن ابی لیلی سے بیان کیا انہوں نے
کہا میں نے براء بن عازب سے سنا وہ کہتے تھے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا قیام اور رکوع اور رکوع کے بعد قیام اور
سجدہ اور سجدوں کے بیچ کا جلسہ یہ سب برابر برابر ہوتے شعبہ نے کہا میں نے یہ حدیث عمرو بن مرہ سے بیان کی تو انہوں نے

نے کہا میں نے عبد الرحمن بن ابی لیلے کو دیکھا تھا اونکی نماز ویسی نہ تھی (اس سے معلوم ہوا کہ حکم کی روایت ابن
ابی لیلی سے قابل اعتبار کے نہیں ہے) **عَنْ** الْحَكَمِ اَنَّ مَطَرَ بْنَ نَاجِيَةَ لَمَّا ظَهَرَ عَلَى الْكُوفَةِ اَمَرَ
اَبَا عُبَيْدَةَ اَنْ يُّصَلِّيَ بِالنَّاسِ وَسَاقَ الْحَدِيْثَ **ترجمہ** حکم سے روایت ہے مطر بن ناجیہ جب کوفے پر غالب ہوا
تو ابو عبیدہ کو نماز پڑھانے کا حکم کیا پھر بیان کیا حدیث کو اخیر تک اوسی طرح جیسے اوپر گذرا **عَنْ** اَنَسٍ
قَالَ اِنِّيْ لَا اٰلُوْ اَنْ اُصَلِّيَ بِكُمْ كَمَا رَاَيْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُصَلِّيْ بِنَا قَالَ فَكَانَ
اَنَسٌ يَصْنَعُ شَيْئًا لَا اَرَاكُمْ تَصْنَعُوْنَهُ كَانَ اِذَا رَفَعَ رَاْسَهُ مِنَ الرُّكُوْعِ انْتَصَبَ قَائِمًا حَتّٰى
يَقُوْلَ الْقَائِلُ قَدْ نَسِيَ وَاِذَا رَفَعَ رَاْسَهُ مِنَ السَّجْدَةِ مَكَثَ حَتّٰى يَقُوْلَ الْقَائِلُ قَدْ نَسِيَ **ترجمہ**
انس سے روایت ہے اونہوں نے کہا میں کوتاہی نہیں کرتا تمہارے ساتھ نماز پڑھنے میں جس طرح رسول اللہ صلی
اللہ علیہ وسلم ہمارے ساتھ پڑھتے تھے ثابت نے کہا انس ایک کام کرتے تھے میں تم کو نہیں دیکھتا وہ کام کرتے
ہوئے وہ جب رکوع سے سر اوٹھاتے تو سیدھے کھڑے ہوتے یہانتک کہ کہنے والا کہتا وہ بھول گئے اور جب سجدے سے
سر اوٹھاتے تو ٹھیرتے کہ کہنے والا کہتا وہ بھول گئے **عَنْ** اَنَسٍ قَالَ مَا صَلَّيْتُ خَلْفَ اَحَدٍ اَوْجَزَ
صَلٰوةً مِنْ صَلٰوةِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِيْ تَمَامٍ كَانَتْ صَلٰوةُ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ
عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مُتَقَارِبَةً وَكَانَتْ صَلٰوةُ اَبِيْ بَكْرٍ مُتَقَارِبَةً فَلَمَّا كَانَ عُمَرُ بْنُ الْخَطَّابِ مَدَّ فِيْ صَلٰوةِ
الْفَجْرِ وَكَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا قَالَ سَمِعَ اللّٰهُ لِمَنْ حَمِدَهٗ قَامَ حَتّٰى نَقُوْلَ
قَدْ اَوْهَمَ ثُمَّ يَسْجُدُ وَيَقْعُدُ بَيْنَ السَّجْدَتَيْنِ حَتّٰى نَقُوْلَ قَدْ اَوْهَمَ **ترجمہ** انس سے روایت ہے
میں نے کسی کے پیچھے اتنی مختصر نماز نہیں پڑھی یعنی مختصر اور پھر پوری رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پیچھے پڑھی آپ کی
نماز قریب قریب ہوتی (یعنے ہر ایک رکن جیسے قیام اور رکوع اور سجود یہ سب ایک دوسرے کے برابر برابر ہوتے) اور
ابو بکر کی نماز بھی ایسی ہی تھی جب حضرت عمر کا زمانہ ہوا تو اونہوں نے فجر کی نماز کو لنبا کر دیا اور رسول اللہ صلی اللہ
علیہ وسلم جب سمع اللہ لمن حمدہ کہتے تو اتنی دیر تک کھڑے رہتے کہ ہم لوگ کہنے لگتے شاید آپ بھول گئے پھر سجدہ میں
جاتے اور دونوں سجدوں کے بیچ میں اتنی دیر تک بیٹھتے کہ ہم کہتے آپ بھول گئے **بَاب** مُتَابَعَةِ الْاِمَامِ
وَالْعَمَلِ بَعْدَهٗ امام کی پیروی کرنا اور ہر ایک کام امام کے بعد کرنا **عَنْ** عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ يَزِيْدَ قَالَ حَدَّثَنِي
الْبَرَاءُ وَهُوَ غَيْرُ كَذُوْبٍ اَنَّهُمْ كَانُوْا يُصَلُّوْنَ خَلْفَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَاِذَا
رَفَعَ رَاْسَهُ مِنَ الرُّكُوْعِ لَمْ اَرَ اَحَدًا يَحْنِيْ ظَهْرَهٗ حَتّٰى يَضَعَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

جَبْهَتَهُ عَلَى الْأَرْضِ ثُمَّ نَخِرُّ مِنْ وَرَائِهِ سُجَّدًا **ترجمہ** عبداللہ بن یزید سے روایت ہے مجھ سے
براء بن عازب نے حدیث بیان کی وہ جھوٹے نہ تھے صحابہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پیچھے نماز پڑھتے پھر جب آپ
رکوع سے سر اوٹھاتے تو میں کسی کو اپنی پیٹھ جھکاتے نہ دیکھتا یہاں تک کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اپنی
پیشانی زمین پر رکھتے اوس کے بعد سب لوگ آپ کے پیچھے سجدے میں جاتے **ف** یہ جو اس روایت میں ہے وہ
جھوٹے نہ تھے عبداللہ بن یزید کا قول ہے اور مقصود اس سے یہ ہے کہ براء تو صحابی تھے اور صحابی سب ثقہ ہیں اون
کے ساتھ جھوٹ بولنے کا گمان نہیں ہو سکتا تو حدیث کی صحت میں کوئی شبہ نہیں اور ابن معین نے جو کہا ہے
کہ یہ قول ابو اسحاق کا ہے اور مطلب یہ ہے کہ عبداللہ بن یزید جھوٹے نہ تھے تو یہ خطا ہے سوا اوسکے عبداللہ بن یزید بھی
صحابی ہیں۔ اس حدیث سے یہ نکلتا ہے کہ مقتدی سجدہ کے لیے نہ جھکے جب تک امام اپنی پیشانی زمین پر نہ لگاوے
البتہ اگر امام کے جلدی سر اوٹھا لینے کا ڈر ہو تو مضائقہ نہیں کہ امام کے ساتھ ہی سجدہ میں جاوے پر سنت یہی ہے
کہ ہر ایک رکن کو امام کے شروع کرنے کے بعد شروع کرے انووی مختصرا **عَنْ** عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ يَزِيدَ قَالَ
حَدَّثَنِي الْبَرَاءُ وَهُوَ غَيْرُ كَذُوبٍ قَالَ كَانَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا قَالَ سَمِعَ اللّٰهُ
لِمَنْ حَمِدَهُ لَمْ يَحْنِ أَحَدٌ مِنَّا ظَهْرَهُ حَتَّى يَقَعَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ سَاجِدًا
ثُمَّ نَقَعُ سُجُودًا بَعْدَهُ **ترجمہ** عبداللہ بن یزید سے روایت ہے مجھ سے براء نے بیان کیا اور وہ جھوٹے
نہ تھے کہا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جب سمع اللہ لمن حمدہ کہتے تو ہم میں سے کوئی نہ جھکتا سجدہ کے لیے
جب تک رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سجدہ میں نہ جاتے پھر ہم آپ کے بعد سجدہ میں جاتے **عَنْ** عَبْدِ اللّٰهِ
بْنِ يَزِيدَ يَقُولُ عَلَى الْمِنْبَرِ حَدَّثَنَا الْبَرَاءُ أَنَّهُمْ كَانُوا يُصَلُّونَ مَعَ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ
وَسَلَّمَ فَإِذَا رَكَعَ رَكَعُوا فَإِذَا رَفَعَ رَأْسَهُ مِنَ الرُّكُوعِ فَقَالَ سَمِعَ اللّٰهُ لِمَنْ حَمِدَهُ لَمْ نَزَلْ قِيَامًا
حَتَّى نَرَاهُ قَدْ وَضَعَ وَجْهَهُ فِي الْأَرْضِ ثُمَّ نَتَّبِعُهُ **ترجمہ** عبداللہ بن یزید سے روایت ہے وہ کہتے
تھے منبر پر حدیث بیان کی ہم سے براء بن عازب نے وہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ نماز پڑھتے تھے جب آپ
رکوع کرتے تھے ہم بھی رکوع کرتے تھے اور جب آپ رکوع سے سر اوٹھاتے اور سمع اللہ لمن حمدہ کہتے تو ہم کھڑے رہتے
یہاں تک کہ آپ کو دیکھتے زمین پر پیشانی رکھتے اوس وقت ہم بھی سجدہ میں جاتے **عَنْ** الْبَرَاءِ قَالَ
كُنَّا مَعَ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا يَحْنُو أَحَدٌ مِنَّا ظَهْرَهُ حَتَّى نَرَاهُ قَدْ سَجَدَ وَقَالَ
زُهَيْرٌ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ حَدَّثَنَا الْكُوفِيُّونَ أَبَانُ وَغَيْرُهُ قَالَ حَتَّى نَرَاهُ يَسْجُدُ **ترجمہ** براء سے روایت

ن وَإِذَا

ن النَّبِيِّ اللّٰهِ

تھے ہم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ (نماز پڑھتے) تھے تو ہم میں سے کوئی اپنی پیٹھ نہ جھکاتا یہاں تک کہ آپ کو سجدے میں نہ دیکھتا

**عَنْ** عَمْرِو بْنِ حُرَيْثٍ قَالَ صَلَّيْتُ خَلْفَ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الْفَجْرَ فَسَمِعْتُهُ يَقْرَأُ فَلَا أُقْسِمُ بِالْخُنَّسِ الْجَوَارِ الْكُنَّسِ وَكَانَ لَا يَحْنِي رَجُلٌ مِنَّا ظَهْرَهُ حَتَّى يَسْتَتِمَّ سَاجِدًا **ترجمہ** عمرو بن حریث سے روایت ہے میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پیچھے نماز فجر کی پڑھی تو میں نے سنا آپ کو فلا اقسم بالخنس الجوار الکنس پڑھتے ہوئے (یعنی سورہ اذا الشمس) اور ہم میں سے کوئی اپنی پیٹھ نہ جھکاتا جب تک آپ پوری طرح سجدے میں نہ جاتے

## باب مَا يَقُولُ إِذَا رَفَعَ رَأْسَهُ مِنَ الرُّكُوعِ

جب رکوع سے سر اوٹھاوے تو کیا کہے

**عَنِ** ابْنِ أَبِي أَوْفَى قَالَ كَانَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا رَفَعَ ظَهْرَهُ مِنَ الرُّكُوعِ قَالَ سَمِعَ اللهُ لِمَنْ حَمِدَهُ اللَّهُمَّ رَبَّنَا لَكَ الْحَمْدُ مِلْءُ السَّمٰوٰتِ وَمِلْءُ الْأَرْضِ وَمِلْءُ مَا شِئْتَ مِنْ شَيْءٍ بَعْدُ **ترجمہ** عبد اللہ بن ابی اوفی سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جب رکوع سے اپنی پیٹھ اوٹھاتے تو فرماتے سمع اللہ لمن حمدہ اللہم ربنا لک الحمد اخیر تک یعنی سنا اللہ نے جو کوئی اوسکی تعریف کرے یا اللہ تیری تعریف کرتا ہوں آسمانوں بھر اور زمین بھر اور جو چیز تو چاہے اسکے بعد اوس کے اوس بھر **ف** نووی نے کہا اسکا مطلب یہ ہے کہ اگر تعریف اللہ تعالی کے جسم ہوتی تو آسمان زمین بھر جاتے۔ اس حدیث سے معلوم ہوا کہ مقتدی اور امام سب کو یہ دعا پڑھنا مسنون ہے

(حاشیہ: ن رأسه)

**عَنْ** عَبْدِ اللهِ بْنِ أَبِي أَوْفَى قَالَ كَانَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَدْعُو بِهٰذَا الدُّعَاءِ اللَّهُمَّ رَبَّنَا لَكَ الْحَمْدُ مِلْءُ السَّمٰوٰتِ وَمِلْءُ الْأَرْضِ وَمِلْءُ مَا شِئْتَ مِنْ شَيْءٍ بَعْدُ **ترجمہ** عبد اللہ بن ابی اوفی سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یہ دعا کیا کرتے اللہم ربنا لک الحمد ملء السموات وملء الارض وملء ما شئت من شیء بعد

**عَنْ** عَبْدِ اللهِ بْنِ أَبِي أَوْفَى يُحَدِّثُ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ أَنَّهُ كَانَ يَقُولُ اللَّهُمَّ رَبَّنَا لَكَ الْحَمْدُ مِلْءُ السَّمَاءِ وَمِلْءُ الْأَرْضِ وَمِلْءُ مَا شِئْتَ مِنْ شَيْءٍ بَعْدُ اللَّهُمَّ طَهِّرْنِي بِالثَّلْجِ وَالْبَرَدِ وَالْمَاءِ الْبَارِدِ اللَّهُمَّ طَهِّرْنِي مِنَ الذُّنُوبِ وَالْخَطَايَا كَمَا يُنَقَّى الثَّوْبُ الْأَبْيَضُ مِنَ الْوَسَخِ **ترجمہ** عبد اللہ بن ابی اوفی سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یوں فرمایا کرتے تھے یا اللہ تیری تعریف ہے آسمان بھر کر اور زمین بھر کر اور جو چیز تو چاہے اوس بھر کر یا اللہ پاک کر مجھکو برف اور اولے اور ٹھنڈے پانی سے یا اللہ پاک کر مجھکو گناہوں سے اور خطاؤں سے جیسے سفید کپڑا صاف ہوتا ہے میل سے **ف** نووی نے کہا یہ مبالغہ ہے مجازاً گناہوں سے پاک ہونے کے لیے اور گناہ اور خطا ایک ہیں یا گناہ سے حق العباد

(حاشیہ: ن السموات)

مراد ہو اور خطا سے حق اسے **عن** شعبة بهذا الاسناد في رواية معاذ كما ينقي الثوب
الابيض من الدنس وفي رواية يزيد من الدرن **ترجمہ** دوسری روایت کا وہی جو اوپر گذرا
**عن** ابي سعيد الخدري قال كان رسول الله صلى الله عليه وسلم اذا رفع راسه
من الركوع قال ربنا لك الحمد ملء السموات والارض وملء ما شئت من شيء بعد
اهل الثناء والمجد احق ما قال العبد وكلنا لك عبد اللهم لا مانع لما اعطيت و
لا معطي لما منعت ولا ينفع ذا الجد منك الجد **ترجمہ** ابو سعید خدری سے روایت ہے رسول اللہ
صلے اللہ علیہ وسلم جب رکوع سے سر اوٹھاتے تو فرماتے ربنا لک الحمد اخیر تک اے پروردگار ہمارے تجھکو سرا
ہون آسمانون بہر اور زمین بہر اور بہر جو چیز تو چاہے اسکے بعد اس بہر تو لائق ہے تعریف اور بزرگی کے
بہت سچی بات جو بندے نے کہی (اور ہم سب تیرے بندے ہین) یہ ہے - اے اللہ ہمارے جو تو دیوے اوسکا روکنے
والا کوئی نہین اور جو تو روکے اوسکا دینے والا کوئی نہین کوشش کرنیوالے کی کوشش تیرے سامنے
فائدہ نہین دیتی (بلکہ جو تو چاہے وہ ہوتا ہے اس دعا کی بڑی فضیلت ثابت ہوئی کہ بندے کی
سب باتون مین یہ بات چڑھکر ہے کیونکہ نہ ہوگی اسمین تفویض ہے ہر امر کی خداوند کریم کو اور بیان ہے
بندون کی عاجزی کا اور شہنشاہ مالک کی قدرت کاملہ کا سبحان اللہ) **ف** دنیا کے کامون اور
مقصدون کے لیے لوگ کوشش کرتے ہین اور بہت لوگ کوشش سے فائدہ ہونیکے بہی قائل ہین پر بعد بہت بڑے
غور اور خوض کی یہ بات نکلتی ہے کہ ہر ایک مقصد کے لیے صدہا ہزارہا اسباب ہوتے ہین اور اون اسباب مین
سے بہت سے اتفاقی اور غیر اختیاری اسباب کا جمع کرنا بندے کی قدرت سے باہر ہے پس ہر ایک مقصد کا حاصل کرنا
قدرت سے باہر اور جب باہر ہوا تو تقدیر الہی پر شاکر رہنا اور ظاہر مین جہوٹ موٹھ دنیا دارون کی ملامت
سے بچنے کے لیے اتہ پاون ہلانا لیکن بہروسا اور اعتقاد خدا پر رکہنا ٹہیک ہے اور یہی طریقہ ہے علما اور فضلا
اور عرفا کا اور اسمین راحت ہے اور خلاصی ہے رنج اور غم سے اس کے خلاف مین تباہی اور بربادی اور مصیبت
ہے مین تو تدبیر کے بہت خلاف ہون اور پہلی پہل کچہ تدبیر کا قائل تہا پر اب نہین اور خدا کے اوپر اعتماد کرنے
کو بہتر سمجہتا ہون یفعل اللہ ما یشاء و یحکم ما یرید **عن** ابن عباس ان النبي صلى الله عليه وسلم
كان اذا رفع راسه من الركوع قال اللهم ربنا لك الحمد ملء السموات وملء الارض
وما بينهما وملء ما شئت من شيء بعد اهل الثناء والمجد لا مانع لما اعطيت ولا معطي

وفي
باب وبعده
ملء الارض

لِمَا مَنَعْتَ وَلَا يَنْفَعُ ذَا الْجَدِّ مِنْكَ الْجَدُّ ترجمہ عبداللہ بن عباس سے ایسی ہی روایت ہے جیسے اوپر گذری مگر اس روایت میں احق ما قال العبد وکلنا لک عبد نہیں ہے **عَنِ** ابْنِ عَبَّاسٍ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِلَى قَوْلِهِ وَمِلْءَ مَا شِئْتَ مِنْ شَيْءٍ بَعْدُ وَلَمْ يَذْكُرْ مَا بَعْدَهُ ترجمہ ابن عباس سے وہ روایت ہے جو اوپر گذری اس میں بعد ملء ما شئت من شیء بعد تک ہے آگے نہیں ہے

**بَابُ** النَّهْيِ عَنْ قِرَاءَةِ الْقُرْآنِ فِي الرُّكُوعِ وَالسُّجُودِ رکوع اور سجدہ میں قرآن پڑھنے کی ممانعت

**عَنِ** ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ كَشَفَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ السِّتَارَةَ وَالنَّاسُ صُفُوفٌ خَلْفَ أَبِي بَكْرٍ فَقَالَ أَيُّهَا النَّاسُ إِنَّهُ لَمْ يَبْقَ مِنْ مُبَشِّرَاتِ النُّبُوَّةِ إِلَّا الرُّؤْيَا الصَّالِحَةُ يَرَاهَا الْمُسْلِمُ أَوْ تُرَى لَهُ أَلَا وَإِنِّي نُهِيتُ أَنْ أَقْرَأَ الْقُرْآنَ رَاكِعًا أَوْ سَاجِدًا فَأَمَّا الرُّكُوعُ فَعَظِّمُوا فِيهِ الرَّبَّ (عزوجل) وَأَمَّا السُّجُودُ فَاجْتَهِدُوا فِي الدُّعَاءِ فَقَمِنٌ أَنْ يُسْتَجَابَ لَكُمْ قَالَ أَبُو بَكْرٍ حَدَّثَنَا سُفْيَانُ عَنْ سُلَيْمَانَ ترجمہ عبداللہ بن عباس سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے (مرض موت میں) پردہ اٹھایا اور لوگ صف باندھے کھڑے تھے ابوبکر صدیق کے پیچھے آپ نے فرمایا اے لوگو اب نبوت کی خوشخبری دینے والوں میں سے کچھ نہ رہا (کیونکہ نبوت کا خاتمہ مجھ پر ہو گیا) مگر نیک خواب جسکو مسلمان دیکھے یا اوسکو واسطے کوئی اور دیکھے اور تم کو معلوم رہے کہ منع کیا گیا میں قرآن کو پڑھنے سے رکوع یا سجدے میں رکوع میں تو تم رب کی بڑائی کرو یعنی سبحان ربی العظیم کہو) اور سجدے میں کوشش کرو دعا میں تو دعا تمہاری قبول ہو **ف** نووی نے کہا اس حدیث سے رکوع اور سجود میں قرآن پڑھنے کی ممانعت نکلی بلکہ رکوع میں صرف تسبیح کرے اور سجدے میں تسبیح اور دعا اگر کسی نے رکوع یا سجدے میں قرات کی سوا سورہ فاتحہ کے اور کوئی سورۃ پڑھے تو مکروہ ہے لیکن نماز باطل نہ ہوگی اور سورہ فاتحہ پڑھنے میں دو قول ہیں ایک یہ ہے کہ مکروہ ہے اور سورتوں کی طرح اور نماز باطل نہ ہوگی دوسرے یہ کہ حرام ہے اور نماز باطل ہو جاویگی یہ سب جب ہے کہ قصدا پڑھے اور جو بھولے سے پڑھے تو نماز مکروہ نہ ہوگی لیکن سجدہ سہو کرے دونوں صورتوں میں امام شافعی کے نزدیک اور علماء نے مستحب جانا ہے رکوع میں سبحان ربی العظیم کہنا اور سجدہ میں سبحان ربی الاعلی تین تین بار اگر ایک بار کہیگا تو بھی کافی ہے اور تسبیح رکوع اور سجود میں سنت ہے واجب نہیں ہے مالک اور ابوحنیفہ اور شافعی کا یہی قول ہے اور امام احمد اور ایک طائفہ اہل حدیث کے نزدیک واجب ہے بدلیل ظاہر حدیث کے **عَنْ** عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عَبَّاسٍ قَالَ كَشَفَ عَلَيْنَا رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ السِّتْرَ وَرَأْسُهُ مَعْصُوبٌ فِي مَرَضِهِ الَّذِي مَاتَ

بِيَدِهٖ فَقَالَ اللّٰهُمَّ هَلْ بَلَّغْتُ ثَلَاثَ مَرَّاتٍ اِنَّهٗ لَمْ يَبْقَ مِنْ مُّبَشِّرَاتِ النُّبُوَّةِ اِلَّا الرُّؤْيَا الصَّالِحَةُ يَرَاهَا
الْعَبْدُ الصَّالِحُ اَوْ تُرٰى لَهٗ ثُمَّ ذَكَرَ بِمِثْلِ حَدِيْثِ سُفْيَانَ **ترجمہ** عبداللہ بن عباس سے روایت ہے
رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے پردہ اٹھایا اور آپکے سر پر پٹی بندھی ہوئی تھی مرض موت میں تو فرمایا یا اللہ میں نے
(تیرا پیام) پہونچا دیا تین بار ایسا ہی فرمایا پھر فرمایا اب نبوت کی خبر دینے والوں میں سے کوئی چیز نہیں رہی مگر نیک
خواب جو نیک بندہ دیکھے یا اوسکے لیے دیکھا جاوے بعد اوسکے ایسا ہی بیان کیا جیسے اوپر گذرا **عَنْ**
عَلِيِّ بْنِ اَبِيْ طَالِبٍ قَالَ نَهَانِيْ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ اَنْ اَقْرَاَ رَاكِعًا اَوْ سَاجِدًا **ترجمہ** حضرت علی
سے روایت ہے منع کیا مجھکو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے رکوع یا سجدہ میں قرآن پڑھنے سے **عَنْ** عَلِيِّ بْنِ
اَبِيْ طَالِبٍ يَقُوْلُ نَهَانِيْ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنْ قِرَاءَةِ الْقُرْاٰنِ وَاَنَا رَاكِعٌ اَوْ سَاجِدٌ
**ترجمہ** وہی جو اوپر گذرا **عَنْ** عَلِيِّ بْنِ اَبِيْ طَالِبٍ اَنَّهٗ قَالَ نَهَانِيْ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ
وَسَلَّمَ عَنِ الْقِرَاءَةِ فِي الرُّكُوْعِ وَالسُّجُوْدِ وَلَا اَقُوْلُ نَهَاكُمْ **ترجمہ** حضرت علی سے روایت ہے منع کیا مجھکو
رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے رکوع اور سجدے میں قرآن پڑھنے سے اور میں یہ نہیں کہتا کہ تم کو منع کیا
**ف** اس سے یہ غرض نہیں کہ تمکو رکوع یا سجدے میں قرآن پڑھنے کی اجازت ہے بلکہ ممانعت عام ہے سب کے
لیے پر احتیاطاً حضرت علی نے حدیث کی نقل کرنے میں اتنا تصرف بھی جائز نہ رکھا **عَنْ** عَلِيٍّ قَالَ نَهَانِيْ
حِبِّيْ اَنْ اَقْرَاَ رَاكِعًا اَوْ سَاجِدًا **ترجمہ** حضرت علی نے کہا منع کیا مجھکو میرے محبوب نے یعنی رسول اللہ صلی
اللہ علیہ وسلم نے قرآن پڑھنے سے **عَنْ** عَلِيٍّ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كُلُّ هٰؤُلَاءِ يَقُوْلُ نَهَانِيْ عَنْ
قِرَاءَةِ الْقُرْاٰنِ وَاَنَا رَاكِعٌ وَلَمْ يَذْكُرُوْا فِيْ رِوَايَتِهِمُ النَّهْيَ عَنْهَا فِي السُّجُوْدِ كَمَا ذَكَرَ الزُّهْرِيُّ
وَزَيْدُ بْنُ اَسْلَمَ وَالْوَلِيْدُ بْنُ كَثِيْرٍ وَدَاوُدُ بْنُ قَيْسٍ **ترجمہ** حضرت علی نے کہا منع کیا مجھکو رسول اللہ صلی
اللہ علیہ وسلم نے قرآن پڑھنے سے رکوع میں اس روایت میں سجدے کا ذکر نہیں ہے **عَنْ** عَلِيٍّ بِهٰذَا وَلَمْ يَذْكُرْ
فِي السُّجُوْدِ **ترجمہ** وہی جو اوپر گذرا اس روایت میں بھی سجدے کا ذکر نہیں ہے **عَنِ** ابْنِ عَبَّاسٍ اَنَّهٗ
قَالَ نُهِيْتُ اَنْ اَقْرَاَ الْقُرْاٰنَ وَاَنَا رَاكِعٌ لَا يَذْكُرُ فِي الْاِسْنَادِ عَلِيًّا **ترجمہ** ابن عباس سے
روایت ہے مجھے رکوع میں قرآن پڑھنے کی ممانعت ہوئی اس اسناد میں حضرت علی کا ذکر نہیں ہے **باب**
**مَا يَقُوْلُ فِي الرُّكُوْعِ وَالسُّجُوْدِ** رکوع اور سجدے میں کیا کہنا چاہیے **عَنْ** اَبِيْ هُرَيْرَةَ اَنَّ رَسُوْلَ
اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ اَقْرَبُ مَا يَكُوْنُ الْعَبْدُ مِنْ رَبِّهٖ وَهُوَ سَاجِدٌ فَاَكْثِرُوا الدُّعَاءَ

ترجمہ ابوہریرہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا بندہ اپنے پروردگار سے سجدے میں بہت نزدیک ہوتا ہے تو بہت دعا کرو سجدے میں **ف** نووی نے کہا مراد یہ ہے کہ نزدیک ہوتا ہے اوس کی رحمت اور فضل سے اور اس حدیث میں رغبت ہے سجدے میں دعا کے لیے اور دلیل ہے اوس شخص کی جو سجدے کو قیام سے افضل بتاتا ہے اور اس باب میں تین قول ہیں ایک یہ کہ سجدے میں بہت دیر کرنا اور سجدے اور رکوع زیادہ کرنا طول قیام سے افضل ہے اسکو ترمذی اور بغوی نے ایک جماعت سے علماء سے نقل کیا اور ابن عمر بھی سجدے کے طول کو افضل جانتے ہیں دوسرے یہ کہ طول قیام افضل ہے امام شافعی کا یہی مذہب ہے کیونکہ جابر کی روایت صحیح مسلم میں موجود ہے کہ افضل نماز وہ ہے جس میں قنوت یعنی قیام طویل ہو اور قیام کا ذکر قرات ہے اور سجدے کا ذکر تسبیح ہے اور قرات افضل ہے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے منقول ہے کہ آپ قیام میں سجدے سے زیادہ طول کرتے۔ تیسرے یہ کہ دونوں امر برابر ہیں فضیلت میں اور امام احمد نے اس مسئلہ میں توقف کیا ہے اور کوئی حکم نہیں دیا اور اسحاق بن راہویہ نے کہا کہ دن کو رکوع اور سجود زیادہ کرنا افضل ہے اور رات کو طول قیام۔ انتہی۔

**عن** اَبِی ھُرَیْرَۃَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ کَانَ یَقُوْلُ فِیْ سُجُوْدِہٖ اَللّٰھُمَّ اغْفِرْلِیْ ذَنْبِیْ کُلَّہٗ دِقَّہٗ وَجِلَّہٗ وَاَوَّلَہٗ وَاٰخِرَہٗ وَعَلَانِیَتَہٗ وَسِرَّہٗ ترجمہ ابوہریرہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سجدے میں یہ دعا کرتے اللھم اغفرلی اخیر تک یعنی اے اللہ بخشدے میرے سب گناہ بڑے ہوں یا چھوٹے ہوں یا بہت اول ہوں یا آخر چھپے ہوں یا کھلے **عن** عَائِشَۃَ قَالَتْ کَانَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ یُکْثِرُ اَنْ یَقُوْلَ فِیْ رُکُوْعِہٖ وَسُجُوْدِہٖ سُبْحَانَکَ اللّٰھُمَّ رَبَّنَا وَبِحَمْدِکَ اَللّٰھُمَّ اغْفِرْلِیْ یَتَاَوَّلُ الْقُرْاٰنَ ترجمہ ام المومنین عائشہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اپنے رکوع اور سجدے میں اکثر یہ فرماتے تھے سبحانک اللھم وبحمدک اللھم اغفرلی قرآن پر عمل کرتے تھے **ف** قرآن میں یہ وارد ہے فسبح بحمد ربک واستغفرہ اسکے موافق آپ تسبیح اور استغفار بہت کرتے **عن** عَائِشَۃَ قَالَتْ کَانَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ یُکْثِرُ اَنْ یَقُوْلَ قَبْلَ اَنْ یَّمُوْتَ سُبْحَانَکَ اللّٰھُمَّ وَبِحَمْدِکَ اَسْتَغْفِرُکَ وَاَتُوْبُ اِلَیْکَ قَالَتْ قُلْتُ یَا رَسُوْلَ اللّٰہِ مَا ھٰذِہِ الْکَلِمَاتُ الَّتِیْ اَرَاکَ اَحْدَثْتَھَا تَقُوْلُھَا قَالَ جُعِلَتْ لِیْ عَلَامَۃٌ فِیْ اُمَّتِیْ اِذَا رَاَیْتُھَا قُلْتُھَا اِذَا جَآءَ نَصْرُ اللّٰہِ وَالْفَتْحُ اِلٰی اٰخِرِ السُّوْرَۃِ ترجمہ ام المومنین عائشہ سے روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم وفات سے پہلے اکثر فرماتے تھے سبحانک اللھم وبحمدک استغفرک واتوب الیک میں نے عرض کیا یا رسول اللہ یہ کیا کلمے ہیں جنکو آپ نے نکالا ہے آپ انہی کو کہا کرتے

ابہی ذبح نہین ہوتا تہا پہر وہ ذبح ہوا اور کاٹا گیا اور پکایا اور کہایا ہمنے اوسمین سے قبل غروب آفتاب کے **ف** اس
حدیث سے ثابت ہوا کہ حضرت ہمیشہ اول وقت عصر کی نماز پڑہا کرتے تہے کہ یہ سب کام ایک پہر کم مین نہین ہو سکتے اور
سے قبول کرنا دعوت کا ثابت ہوا خواہ اول روز مین ہو خواہ آخر روز مین **عن** رافع بن خدیج یقول کنا نصلی العصر
مع رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ثم ننحر الجزور فتقسم عشر قسم ثم تطبخ فناکل لحما نضیجا قبل مغیب الشمس ترجمہ
رافع کہتے تہے کہ ہم نماز عصر پڑہتے تہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتہ اور پہر اونٹ ذبح ہوتا تہا اور اوسکو دس حصے تقسیم
کیا جاتا تہا اور پکایا جاتا تہا اور پختہ گوشت ہم کہا لیتے تہے قبل غروب آفتاب کے **عن** الاوزاعی بہذا الاسناد غیر انہ قال کنا
ننحر الجزور علی عہد رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم بعد العصر ولم یقل کنا نصلی معہ ترجمہ اوزاعی سے بہی اسی اسناد سے
روایت کی فقط اتنا ہی کہ انہون نے کہا ہم ذبح کرتے تہے اونٹ کو زمانہ مین رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے بعد عصر کے
یہ نہین کہا کہ ہم نماز اونکے ساتہ پڑہتے تہے

**باب التغلیظ فی تفویت صلوۃ العصر** عصر کی نماز کے فوت ہونیکی تشدد کا بیان

**عن** ابن عمر ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قال ان الذی تفوتہ صلوۃ العصر کانما وتر اہلہ ومالہ ترجمہ ابن عمر سے
روایت ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جس شخص کی عصر کی نماز فوت ہو جاوے گویا اوسکا اہل و مال مارا گیا **عن**
عبد اللہ ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قال من فاتہ العصر فکانما وتر اہلہ ومالہ ترجمہ وہی ہے جو اوپر گذرا

**باب الدلیل لمن قال الصلوۃ الوسطی ہی صلوۃ العصر** یہ کہ نماز عصر کی نماز ہے اوسکا بیان

**عن** علی قال لما کان یوم
الاحزاب قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ملا اللہ قبورہم وبیوتہم نارا کما حبسونا وشغلونا عن الصلوۃ الوسطی
حتی غابت الشمس ترجمہ علی نے کہا احزاب کے دن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اللہ انکی قبرین اور گہر آگ سے بہرے
جیسے ہمکو انہون نے روکا اور مشغول کر دیا ہمکو نماز وسطی سے (یعنی نماز عصر سے) یہانتک کہ آفتاب ڈوب گیا **ف** نووی نے کہا اس حدیث
مین تصریح اسکی ہے کہ نماز وسطی نماز عصر ہے اور صحابہ کا اختلاف تہا کہ نماز وسطی جو قرآن مین مذکور ہے کون سی نماز ہے حضرت علی اور
ابن مسعود اور ابو ایوب اور ابن عمر اور ابن عباس اور ابی سعید خدری اور ابی ہریرۃ اور عبیدہ سلمانی اور حسن بصری اور ابراہیم نخعی
اور قتادہ اور ضحاک اور کلبی اور مقاتل اور ابو حنیفہ اور احمد اور داؤد اور ابن منذر وغیرہم کا مذہب یہی ہے کہ وہ نماز عصر ہے اور
ترمذی نے کہا یہی قول ہے اکثر علماء صحابہ کا اور جو انکے بعد ہین اور ماوردی نے لکہا ہے یہی مذہب ہے امام شافعی کا اسلیے کہ احادیث
اس بارہ مین صحت کے ساتہ وارد ہو چکی ہین اور شافعی نے نص کیا ہے کہ وہ صبح ہے اسلیے کہ اونکو احادیث عصر کی نہین
پہونچی اور اگر پہونچتی تو وہ بہی اسی کے قائل ہوتے کہ وہ نماز عصر ہے اسلیے کہ جس مذہب اونکا اتباع احادیث ہے اور ایک گروہ اسطرف
گیا ہے کہ وہ نماز صبح ہے اور یہ منقول ہے عمر بن خطاب اور معاذ بن جبل اور ابن عباس اور ابن عمر اور جابر اور عطا اور عکرمہ

اور کہا ہے احمد بن حنبل اور مالک اور شافعی اور جمہور شافعیہ وغیرہم سے اور ایک گروہ نے کہا ہے کہ وہ ظہر
ہے اور یہ منقول ہے زید بن ثابت اور اسامہ بن زید اور ابی سعید خدری اور عائشہ رضی اللہ عنہا اور عبداللہ بن
شداد سے اور ایک روایت ابوحنیفہ سے بھی ایسی ہی آئی ہے اور قبیصہ بن ذویب نے کہا وہ مغرب ہے اور کسی نے کہا
ان لوگوں کے سوا کہ وہ عشا ہے اور کسی نے کہا کہ وہ نماز پنجگانہ سے کوئی نماز مبہم ہے ہم کو اسکا علم نہیں اور بعضوں
نے کہا پانچوں نمازیں وسطی ہیں نقل کیے یہ قاضی عیاض نے اور بعضوں نے کہا وہ نماز جمعہ ہے اور صحیح ان سب
قولوں سے دو قول ہیں ایک صبح دوسری عصر اور صحیح تر عصر ہے بسبب وارد احادیث صحیحہ صریحہ کے اور جس نے جمعہ
کہا مذہب نہایت ضعیف ہے اور جس نے کہا پانچوں نمازیں ہیں وہ تو ضعیف کیا اگر غلط ہے عَنْ هِشَامٍ بِهٰذَا الْإِسْنَادِ ترجمہ وہی ہے جو اوپر گزرا
عَنْ عَلِيٍّ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَوْمَ الْأَحْزَابِ شَغَلُوْنَا عَنْ صَلٰوةِ الْوُسْطٰى حَتّٰى آبَتِ الشَّمْسُ مَلَأَ اللّٰهُ
قُبُوْرَهُمْ نَارًا أَوْ بُيُوْتَهُمْ أَوْ بُطُوْنَهُمْ شَكَّ شُعْبَةُ فِي الْبُيُوْتِ وَالْبُطُوْنِ ترجمہ وہی جو اوپر گزرا عَنْ قَتَادَةَ بِهٰذَا
الْإِسْنَادِ وَقَالَ بُيُوْتَهُمْ وَقُبُوْرَهُمْ وَلَمْ يَشُكَّ ترجمہ قتادہ کی روایت میں بیوت اور قبور کا لفظ
وارد ہوا ہے اور راوی کو شک نہیں ہے عَنْ عَلِيٍّ يَقُوْلُ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَوْمَ
الْأَحْزَابِ وَهُوَ قَاعِدٌ عَلٰى فُرْضَةٍ مِّنْ فُرَضِ الْخَنْدَقِ شَغَلُوْنَا عَنِ الصَّلٰوةِ الْوُسْطٰى حَتّٰى غَرَبَتِ
الشَّمْسُ مَلَأَ اللّٰهُ قُبُوْرَهُمْ وَبُيُوْتَهُمْ أَوْ قَالَ قُبُوْرَهُمْ وَبُطُوْنَهُمْ نَارًا ترجمہ علی سے روایت ہے
کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم احزاب کے دن (یہ غزوہ مشہور ہے ہجرت کو چوتھے سال ہوا ہے اور بعضوں نے کہا
پانچویں سال ہوا ہے) ایک رستہ پر خندق کے بیٹھے تھے اور فرماتے تھے کہ ان کافروں نے باز رکھا ہم کو
نماز وسطے سے یہانتک کہ آفتاب ڈوب گیا اور انکی قبروں اور گھروں کو یا فرمایا قبروں اور پیٹوں کو آگ سے بھر دے
عَنْ عَلِيٍّ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَوْمَ الْأَحْزَابِ شَغَلُوْنَا عَنِ الصَّلٰوةِ
الْوُسْطٰى صَلٰوةِ الْعَصْرِ مَلَأَ اللّٰهُ بُيُوْتَهُمْ وَقُبُوْرَهُمْ نَارًا ثُمَّ صَلَّاهَا بَيْنَ الْعِشَائَيْنِ بَيْنَ
الْمَغْرِبِ وَالْعِشَاءِ ترجمہ علی رضی اللہ عنہ نے کہا فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے احزاب کے دن باز رکھا
ان کافروں نے ہم کو نماز وسطی سے نماز عصر سے اللہ تعالی بھر دے انکے گھروں اور قبروں کو آگ سے پھر پڑھا آپ نے
نماز عصر کو مغرب اور عشا کے بیچ میں **ف** یہ تاخیر سہوا ہوئی اور نسیانا یا بسبب اشتغال دشمن کے قبل صلوۃ
خوف کے باقی رہا اب اگر اشتغال عدو کے ساتھ ہو تو صلوۃ خوف پڑھنا چاہیے اور تاخیر روا نہیں اور بخاری
میں ہے کہ فقط نماز عصر فوت ہوئی اور ظاہر حدیث سے یہ معلوم ہوتا ہے کہ یہی ایک نماز فوت ہوئی اور موطا

مین ہے کہ ظہر اور عصر دونون فوت ہوئی اور اور کتب مین ہے کہ چارون نمازین ملا کر پڑہین ظہر و عصر و مغرب و عشا اور
تطبیق اسمین یون ہے کہ واقعہ احزاب کا کئی روز رہا تھا اوس مین کئی بار ایسا اتفاق ہوا ہو گا
ایکبار ایسا ایکبار ویسا **عَنْ** عَبْدِ اللّٰهِ قَالَ حَبَسَ الْمُشْرِكُوْنَ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنْ
صَلٰوةِ الْعَصْرِ حَتّٰى احْمَرَّتِ الشَّمْسُ اَوِ اصْفَرَّتْ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ شَغَلُوْنَا عَنِ
الصَّلٰوةِ الْوُسْطٰى صَلٰوةِ الْعَصْرِ مَلَاَ اللّٰهُ اَجْوَافَهُمْ وَقُبُوْرَهُمْ نَارًا اَوْ حَشَى اللّٰهُ اَجْوَافَهُمْ وَقُبُوْرَهُمْ
نَارًا **ترجمہ** عبد اللہ نے کہا روک دیا مشرکون نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو نماز عصر سے یہانتک کہ سرخ
ہوگیا آفتاب یا زرد ہوگیا سو فرمایا آپنے کہ اُنہون نے روک دیا ہم کو نماز وسطی نماز عصر سے اللہ انکے پیٹون مین اور
قبرون مین آگ بہر دے یا فرمایا حشی اللہ یعنی دونون کے ایک مین **عَنْ** اَبِيْ يُوْنُسَ مَوْلٰى عَائِشَةَ اَنَّهٗ قَالَ
اَمَرَتْنِيْ عَائِشَةُ اَنْ اَكْتُبَ لَهَا مُصْحَفًا وَقَالَتْ اِذَا بَلَغْتَ هٰذِهِ الْاٰيَةَ فَاٰذِنِّيْ حَافِظُوْا عَلَى الصَّلَوٰتِ
وَالصَّلٰوةِ الْوُسْطٰى قَالَ فَلَمَّا بَلَغْتُهَا اٰذَنْتُهَا فَاَمْلَتْ عَلَيَّ حَافِظُوْا عَلَى الصَّلَوٰتِ وَالصَّلٰوةِ الْوُسْطٰى
وَصَلٰوةِ الْعَصْرِ وَقُوْمُوْا لِلّٰهِ قٰنِتِيْنَ قَالَتْ عَائِشَةُ سَمِعْتُهَا مِنْ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ
**ترجمہ** ابی یونس جو ہوئے ہین حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا کے یعنے غلام آزاد اُنہون نے کہا مجھ سے فرمایا حضرت
عائشہ رضی اللہ عنہا نے کہ ایک قرآن ہمین لکھدو اور فرمایا کہ جب تم اس آیت پر پہونچو حافظوا علی الصلوات تو
مجھے خبر دو پہر جب مین وہانتک پہونچا مین نے انکو خبر دی اُنہون نے مجھے بتلایا کہ یون لکھو حافظوا علی الصلوات
والصلوة الوسطے وصلوة العصر وقوموا للہ قانتین یعنے حفاظت کرو نمازون کی اور نماز وسطی اور نماز
عصر کی اور کھڑے ہو اللہ کے آگے ادب سے اور فرمایا کہ ایسا ہی سُنا ہے مین نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے **عَنْ**
الْبَرَاءِ بْنِ عَازِبٍ قَالَ نَزَلَتْ هٰذِهِ الْاٰيَةُ حَافِظُوْا عَلَى الصَّلَوٰتِ وَصَلٰوةِ الْعَصْرِ فَقَرَاْنَاهَا مَا
شَاءَ اللّٰهُ ثُمَّ نَسَخَهَا اللّٰهُ فَنَزَلَتْ حَافِظُوْا عَلَى الصَّلَوٰتِ وَالصَّلٰوةِ الْوُسْطٰى فَقَالَ رَجُلٌ كَانَ
جَالِسًا عِنْدَ شَقِيْقٍ لَهٗ هِيَ اِذًا صَلٰوةُ الْعَصْرِ فَقَالَ الْبَرَاءُ قَدْ اَخْبَرْتُكَ كَيْفَ نَزَلَتْ وَكَيْفَ
نَسَخَهَا اللّٰهُ وَاللّٰهُ اَعْلَمُ **ترجمہ** براء بن عازب نے کہا اتری یہ آیت حافظوا علی الصلوات
وصلوة العصر (یعنے حفاظت کرو نمازون پر اور نماز عصر پر) اور پڑہتے رہے ہم اوسکو جب تک اللہ نے چاہا پہر یہ منسوخ
ہوگئی اور اتری حافظوا علے الصلوات والصلوة الوسطی یعنے حفاظت کرو نمازون پر اور بیچ کی نماز پر تو ایک
شخص بیٹھا تھا شقیق کے پاس غرض اوس نے کہا کہ اب تو صلوة وسطی یہی نماز عصر ہے تو براء نے کہا مین تو تم کو

خبر دی جیسا کہ یہ کیونکر اتری اور کیونکر اللہ تعالیٰ نے اسکو منسوخ کر دیا اور اللہ ہی خوب جانتا ہے مسلم نے
کہا روایت کی یہ ہم سے اشجعی نے سفیان ثوری سے انہوں نے اسود بن قیس سے انہوں نے شقیق سے انہوں نے براء
بن عازب سے کہ کہا انہوں نے پڑھا ہم نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ ایک زمانہ تک مانند روایت فضیل
بن مرزوق کے (یعنی جو اوپر گذری) **عن** جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ اَنَّ عُمَرَ بْنَ الْخَطَّابِ يَوْمَ الْخَنْدَقِ
جَعَلَ يَسُبُّ كُفَّارَ قُرَيْشٍ وَقَالَ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ وَاللّٰهِ مَا كِدْتُ اَنْ اُصَلِّيَ الْعَصْرَ حَتّٰى كَادَتْ
اَنْ تَغْرُبَ الشَّمْسُ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَوَاللّٰهِ اِنْ صَلَّيْتُهَا فَنَزَلْنَا اِلٰى
بُطْحَانَ فَتَوَضَّأَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَتَوَضَّأْنَا فَصَلّٰى رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ
وَسَلَّمَ الْعَصْرَ بَعْدَ مَا غَرَبَتِ الشَّمْسُ ثُمَّ صَلّٰى بَعْدَهَا الْمَغْرِبَ **ترجمہ** جابر نے کہا کہ عمر بن خطاب خندق
کے دن آئے اور قریش کے کافروں کو برا کہنے لگے اور عرض کی کہ اے رسول اللہ کے قسم ہے اللہ کی میں نہیں جانتا
کہ میں نے نماز پڑھی ہو عصر کی یہاں تک کہ آفتاب قریب بغروب کے ہو گیا سو فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے
قسم ہے اللہ کی میں نے بھی نہیں پڑھی پھر گئے ہم ایک زمین کنکریلی کی طرف اور وضو کیا رسول اللہ صلی
اللہ علیہ وسلم نے اور وضو کیا ہم سب نے اور نماز پڑھی آپ نے عصر کی بعد غروب آفتاب کے پھر نماز پڑھی بعد اسکے مغرب کی **عن** یَحْيَى بْنِ كَثِيْرٍ
فِيْ هٰذَا الْاِسْنَادِ (یعنی جیسے اوپر گذرا) **باب** فَضْلِ صَلٰوتَيِ الصُّبْحِ وَالْعَصْرِ وَالْمُحَافَظَةِ عَلَيْهِمَا نماز صبح و عصر کی فضیلت اور انکی محافظت
کا بیان **عن** اَبِيْ هُرَيْرَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ يَتَعَاقَبُوْنَ فِيْكُمْ
مَلَائِكَةٌ بِاللَّيْلِ وَمَلَائِكَةٌ بِالنَّهَارِ وَيَجْتَمِعُوْنَ فِيْ صَلٰوةِ الْفَجْرِ وَصَلٰوةِ الْعَصْرِ ثُمَّ يَعْرُجُ الَّذِيْنَ
بَاتُوْا فِيْكُمْ فَيَسْأَلُهُمْ رَبُّهُمْ وَهُوَ اَعْلَمُ بِهِمْ كَيْفَ تَرَكْتُمْ عِبَادِيْ فَيَقُوْلُوْنَ تَرَكْنَاهُمْ
وَهُمْ يُصَلُّوْنَ وَاَتَيْنَاهُمْ وَهُمْ يُصَلُّوْنَ **ترجمہ** ابوہریرہ نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ و
سلم نے فرمایا کہ پیچھے آتے رہتے ہیں تمہارے پاس فرشتے رات کے اور فرشتے دن کے (یعنے حفاظت کے
لیے) اور جمع ہوتے ہیں نماز فجر اور نماز عصر میں پھر چڑھ جاتے ہیں جو رات کو تمہارے پاس تھے اور پروردگار انسے
پوچھتا ہے حالانکہ وہ خوب جانتا ہے کہ کس حال میں چھوڑا تم نے میرے بندوں کو وہ عرض کرتے ہیں کہ
جب ہم نے انکو چھوڑا جب بھی وہ نماز پڑھتے تھے (یعنی صبح کی) اور جب ہم ان کے پاس گئے تھے جب بھی
وہ نماز پڑھتے تھے **ف** اس حدیث سے نماز فجر اور عصر کے بڑی فضیلت ثابت ہوئی **عن** اَبِيْ هُرَيْرَةَ
عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ وَالْمَلَائِكَةُ يَتَعَاقَبُوْنَ فِيْكُمْ بِمِثْلِ حَدِيْثِ اَبِي الزِّنَادِ

ترجمہ ابوہریرہ نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے روایت کی کہ آپ نے فرمایا فرشتے آتے جاتے ہیں تمہارے پاس آخر
حدیث تک مثل روایت ابی الزناد کی (جو ابھی اوپر گذری) **عَنْ** جَرِيْرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ وَهُوَ يَقُوْلُ كُنَّا
جُلُوْسًا عِنْدَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذْ نَظَرَ اِلَى الْقَمَرِ لَيْلَةَ الْبَدْرِ فَقَالَ اَمَا اِنَّكُمْ
سَتَرَوْنَ رَبَّكُمْ كَمَا تَرَوْنَ هٰذَا الْقَمَرَ لَا تُضَامُّوْنَ فِيْ رُؤْيَتِهٖ فَاِنِ اسْتَطَعْتُمْ اَنْ لَّا تُغْلَبُوْا
عَلٰى صَلٰوةٍ قَبْلَ طُلُوْعِ الشَّمْسِ وَقَبْلَ غُرُوْبِهَا يَعْنِي الْعَصْرَ وَالْفَجْرَ ثُمَّ قَرَاَ جَرِيْرٌ وَسَبِّحْ بِحَمْدِ
رَبِّكَ قَبْلَ طُلُوْعِ الشَّمْسِ وَقَبْلَ غُرُوْبِهَا ترجمہ جریر کہتے تھے کہ ہم آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس بیٹھے
تھے کہ آپ نے چودہویں رات کو چاند کی طرف دیکھا اور فرمایا کہ بیشک تم دیکھو گے اپنے پروردگار کو جیسے دیکھتے
ہو اس چاند کو ہرگز ایک دوسرے کی آڑ میں نہ ہوگے اوسکے دیکھنے میں پھر اگر تم سے ہوسکے تو نماز سورج نکلنے کے
قبل کی نماز میں اور سورج غروب ہونیکی نماز میں یعنے فجر اور عصر میں پھر پڑھی جریر نے یہ آیت تسبیح یعنے پاکی بول
اپنے رب کی تعریف کے ساتھ قبل طلوع آفتاب کے اور قبل غروب کے کہا مسلم نے اور روایت کی ہم سے ابوبکر بن
ابی شیبہ نے انہوں نے عبداللہ بن نمیر اور ابو اسامہ سے اور وکیع سے اس اسناد سے اور اس میں یہ ہے کہ آپ نے
فرمایا تم پیش کیے جاؤ گے اپنے پروردگار کے آگے پھر دیکھو گے اسکو جیسا دیکھتے ہو اس چاند کو اور کہا کہ پھر پڑھی یہ
آیت اور جریر کا نام نہیں لیا **ف** اس حدیث سے معلوم ہوا کہ رویت باریتعالے کی جانب فوق میں ہوگی
اور یہی وجہ ہوگی کہ کوئی کسی کے آڑ میں نہ ہوگا اور بغیر جانب فوق کے نہیں ہوسکتا پس رد ہوگیا اس میں قول جہمیۂ
ناپاک کا جو منکران فوق ہیں اور نووی نے لکھا ہے کہ دیدار الٰہی خاص ہے ساتھ مومنوں کے غرض کفار اس سے
محروم رہینگے اور ایسے ہی منافقین بھی اس تعالے کو نہ دیکھیں گے اسی پر ہیں جمہور اہلسنت **عَنْ** عُمَارَةَ
بْنِ رُؤَيْبَةَ قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ لَنْ يَّلِجَ النَّارَ اَحَدٌ صَلّٰى قَبْلَ طُلُوْعِ
الشَّمْسِ وَقَبْلَ غُرُوْبِهَا يَعْنِي الْفَجْرَ وَالْعَصْرَ فَقَالَ لَهٗ رَجُلٌ مِّنْ اَهْلِ الْبَصْرَةِ آٰنْتَ سَمِعْتَ هٰذَا
مِنْ رَّسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ نَعَمْ قَالَ الرَّجُلُ وَاَنَا اَشْهَدُ اَنِّيْ سَمِعْتُهٗ مِنْ رَّسُوْلِ
اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ سَمِعَتْهُ اُذُنَايَ وَوَعَاهُ قَلْبِيْ ترجمہ عمارۃ نے کہا سنا میں نے رسول اللہ
صلی اللہ علیہ وسلم سے کہ فرماتے تھے نہ داخل ہوگا کبھی وہ شخص دوزخ میں جس نے نماز ادا کی قبل طلوع آفتاب
کے اور قبل غروب آفتاب کے یعنے فجر اور عصر کی سو ایک شخص نے بصرہ والوں میں سے کہا کہ تم نے سنا ہے اسکو
رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے انہوں نے کہا ہاں اس نے کہا اور میں بھی گواہی دیتا ہوں کہ میں نے بھی سنا

اثبات دیدار ربانی جانب فوق میں

ہے اسکو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا ہے میرے کانوں نے اور یاد رکھا ہے میرے دل نے **عن** عُمَارَةَ بْنِ رُوَيْبَةَ قَالَ قَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا يَلِجُ النَّارَ مَنْ صَلَّى قَبْلَ طُلُوعِ الشَّمْسِ وَقَبْلَ غُرُوبِهَا وَعِنْدَهُ رَجُلٌ مِنْ أَهْلِ الْبَصْرَةِ فَقَالَ أَنْتَ سَمِعْتَ هٰذَا مِنَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ نَعَمْ أَشْهَدُ بِهِ عَلَيْهِ قَالَ وَأَنَا أَشْهَدُ لَقَدْ سَمِعْتُ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُولُهُ بِالْمَكَانِ الَّذِي سَمِعْتَهُ مِنْهُ **ترجمہ** عمارہ نے کہا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا داخل نہوگا دوزخ میں جس نے نماز پڑھی آفتاب نکلنے کے پہلے اور ڈوبنے کے پہلے اور انکے پاس ایک آدمی تھا بصرے والوں میں سے اوس نے کہا کیا تم نے سنا ہے یہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے انہوں نے کہا ہاں میں گواہی دیتا ہوں اسپر کہ میں نے یہ آپ سے سنا ہے کہا اس بصری نے کہ میں بھی گواہی دیتا ہوں کہ میں نے بھی سنا ہے نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے کہ فرماتے تھے ایسے مکان میں کہ میں سنتا تھا اس بات کو اون سے **عن** أَبِي بَكْرِ عَنْ أَبِيهِ أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَنْ صَلَّى الْبَرْدَيْنِ دَخَلَ الْجَنَّةَ **ترجمہ** ابی بکر نے اپنے باپ سے انہوں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا کہ آپ نے فرمایا جو دو ٹھنڈی نمازیں ادا کرے داخل ہوگا جنت میں **ف** یعنی صبح اور عصر **عن** هٰذَا بِهٰذَا الْإِسْنَادِ **ترجمہ** وہی جو اوپر گذرا

**بَاب** بَيَانِ أَنَّ أَوَّلَ وَقْتِ الْمَغْرِبِ عِنْدَ غُرُوبِ الشَّمْسِ اول وقت مغرب غروب شمس سے ہے اسکا بیان **عن** سَلَمَةَ بْنِ الْأَكْوَعِ أَنَّ رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ يُصَلِّي الْمَغْرِبَ إِذَا غَرَبَتِ الشَّمْسُ وَتَوَارَتْ بِالْحِجَابِ **ترجمہ** سلمہ نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہمیشہ نماز مغرب پڑھا کرتے تھے جب آفتاب ڈوب جاتا تھا اور پردہ میں چھپ جاتا **عن** رَافِعِ بْنِ خَدِيجٍ يَقُولُ كُنَّا نُصَلِّي الْمَغْرِبَ مَعَ رَسُولِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَيَنْصَرِفُ أَحَدُنَا وَإِنَّهُ لَيُبْصِرُ مَوَاقِعَ نَبْلِهِ **ترجمہ** رافع کہتے تھے کہ ہم نماز پڑھکر مغرب کی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ پھرتے اور ہر ایک ہم میں سے دیکھ سکتا تھا اپنے تیر گرنے کے جگہہ کو (یعنی اتنی روشنی ہوتی تھی) **ف** اس حدیث سے معلوم ہوا کہ فوراً بعد غروب آفتاب نماز مغرب شروع ہو جاتی تھی - **عن** أَبِي النَّجَاشِيِّ قَالَ حَدَّثَنِي رَافِعُ بْنُ خَدِيجٍ قَالَ كُنَّا نُصَلِّي الْمَغْرِبَ بِنَحْوِهِ **ترجمہ** وہی جو اوپر گذرا

**بَاب** وَقْتِ الْعِشَاءِ وَتَأْخِيرِهَا عشا کے وقت اور اسمیں تاخیر کرنے کا بیان **عن** عَائِشَةَ زَوْجِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَتْ أَعْتَمَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَيْلَةً مِنَ اللَّيَالِي بِصَلٰوةِ الْعِشَاءِ وَهِيَ الَّتِي تُدْعَى الْعَتَمَةَ فَلَمْ يَخْرُجْ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ

حَتّٰی قَالَ عُمَرُ بْنُ الْخَطَّابِ نَامَ النِّسَاءُ وَالصِّبْيَانُ فَخَرَجَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ لِاَهْلِ الْمَسْجِدِ حِيْنَ خَرَجَ عَلَيْهِمْ مَا يَنْتَظِرُهَا اَحَدٌ مِّنْ اَهْلِ الْاَرْضِ غَيْرُكُمْ وَذٰلِكَ قَبْلَ اَنْ يَّفْشُوَ الْاِسْلَامُ فِی النَّاسِ زَادَ حَرْمَلَةُ فِیْ رِوَايَتِهٖ قَالَ ابْنُ شِهَابٍ وَذُكِرَ لِیْ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ وَمَا كَانَ لَكُمْ اَنْ تَنْزُرُوْا رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَلَی الصَّلٰوةِ وَذَالِكَ حِيْنَ صَاحَ عُمَرُ بْنُ الْخَطَّابِ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ ترجمہ ام المومنین حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ ایک رات دیر کی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے نماز عشا میں جسے لوگ عتمہ کہتے ہیں اور نہ نکلے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یہانتک کہ عرض کیا عمر بن خطاب نے کہ سو گئیں عورتیں اور لڑکے پھر نکلے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور فرمایا آپ نے مسجد والوں سے جب نکلے کہ نہیں انتظار کرتا اس نماز کا زمین پر کوئی سوا تمہارے (یہ بشارت دی کہ وہ لوگ خوش ہو جائیں) اور یہ واقعہ اس سے پہلے تہا کہ اسلام لوگوں میں پہیلے حرملہ نے اپنی روایت میں یہ بات زیادہ کی کہ ابن شہاب نے کہا اور ذکر کیا مجہہ سے بعضے راوی نے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ تم لوگوں کو یہ جائز نہیں کہ اللہ کے رسول سے نماز کا تقاضا کرو اور یہ جب فرمایا کہ جب عمر نے پکارا تہا رضی اللہ عنہ عَنِ ابْنِ شِهَابٍ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ مِثْلَهٗ وَلَمْ يَذْكُرْ قَوْلَ الزُّهْرِیِّ وَذُكِرَ لِیْ وَمَا بَعْدَهٗ ترجمہ ابن شہاب نے اسی اسناد سے مثل اسکی روایت کی اور نہیں زہری کا قول کہ ذکر کیا مجہہ سے آخر تک مذکور نہیں عَنْ عَائِشَةَ قَالَتْ اَعْتَمَ النَّبِیُّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ذَاتَ لَيْلَةٍ حَتّٰی ذَهَبَ عَامَّةُ اللَّيْلِ وَحَتّٰی نَامَ اَهْلُ الْمَسْجِدِ ثُمَّ خَرَجَ فَصَلّٰی فَقَالَ اِنَّهٗ لَوَقْتُهَا لَوْلَا اَنْ اَشُقَّ عَلٰی اُمَّتِیْ وَفِیْ حَدِيْثِ عَبْدِ الرَّزَّاقِ لَوْلَا اَنْ يَّشُقَّ عَلٰی اُمَّتِیْ ترجمہ ام المومنین حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا کہ ایک رات دیر لگائی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے نماز عشا میں یہانتک کہ بڑا حصہ رات کا گذر گیا اور مسجد میں جو لوگ تہے سو گئے پہر آپ نکلے اور نماز پڑہی اور فرمایا یہی وقت ہے اسکا اگر مجہے یہ خیال نہ ہوتا کہ مشقت ڈالوں میں اپنی امت پر اور عبد الرزاق کی روایت میں ہے کہ اگر مشقت نہ ہوتی میری امت پر ف یہ جو فرمایا یہی وقت ہے اسکا اس سے یہ مراد نہیں کہ بعد نصف لیل کے وقت ہے بلکہ مراد یہی ہے کہ تاخیر کرنا نصف لیل تک روا ہے اور ثلث تک وقت مختار ہے چنانچہ اور روایتوں میں اس کی تصریح آچکی ہے عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عُمَرَ قَالَ مَكَثْنَا ذَاتَ لَيْلَةٍ نَنْتَظِرُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لِصَلٰوةِ الْعِشَاءِ الْاٰخِرَةِ فَخَرَجَ اِلَيْنَا حِيْنَ ذَهَبَ ثُلُثُ اللَّيْلِ اَوْ بَعْدَهٗ فَلَا نَدْرِیْ اَشَیْءٌ شَغَلَهٗ فِیْ اَهْلِهٖ اَوْ غَيْرُ ذٰلِكَ فَقَالَ

فقال حين خرج انكم لتنتظرون صلوة ما ينتظرها اهل دين غيركم ولولا ان يثقل على
امتي لصليت بهم هذه الساعة ثم امر المؤذن فاقام الصلوة وصلى **ترجمہ** عبد اللہ نے کہا ہیں
رہے ہم ایک دن انتظار کرتے تھے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا نماز عشا کیواسطے پھر نکلے آپ ہماری طرف
جب گذر گئی تہائی رات یا بعد اوس کے پھر نہیں جانتے ہم کہ آپ کو کچھ کام ہو گیا تھا اپنے گھر میں یا کچھ اور
تھا پھر فرمایا آپ نے جب نکلے کہ تم انتظار کرتے ہو ایسی نماز کا کہ کوئی دین والا تمہارے سوا اسکا انتظار نہیں
کرتا تھا اور اگر بار نہ ہوتا میری امت پر تو میں ہمیشہ انکے ساتھ اسی وقت یہ نماز پڑھا کرتا پھر حکم فرمایا موذن
کو اور اقامت کہی اوس نے اور نماز پڑھی آپ نے **عن** عبد الله بن عمر ان رسول الله صلى الله
شغل عنها ليلة فاخرها حتى رقدنا في المسجد ثم استيقظنا ثم رقدنا ثم استيقظنا ثم
خرج علينا رسول الله صلى الله عليه وسلم ثم قال ليس احد من اهل الارض الليلة ينتظر
الصلوة غيركم **ترجمہ** عبد اللہ بن عمر نے کہا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ایک دن عشا کی نماز کی وقت
کسی شغل میں مشغول ہو گئے اور اس میں دیر کی یہانتک کہ ہم سو گئے مسجد میں اور پھر جاگے پھر سو گئے اور پھر
جاگے پھر نکلے ہماری طرف رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور فرمایا کوئی زمین والوں سے آج کی رات اس نماز
کی انتظار میں نہیں ہے سوا تمہارے **عن** ثابت انهم سألوا انسا عن خاتم رسول الله صلى

باب منہ

الله عليه وسلم فقال اخر رسول الله صلى الله عليه وسلم العشاء ذات ليلة الى شطر الليل
او كاد يذهب شطر الليل ثم جاء فقال ان الناس قد صلوا وناموا وانكم لم تزالوا في صلوة ما
انتظرتم الصلوة قال انس كاني انظر الى وبيص خاتمه من فضة ورفع اصبعه اليسرى
بالخنصر **ترجمہ** ثابت نے کہا لوگوں نے انس سے پوچھا حال حضرت کی انگوٹھی کا تو انہوں نے کہا ایکدن رات دیر
کی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے عشا میں نصف شب تک یا قریب تھا کہ نصف شب ہو جاوے پھر آئے
آپ اور فرمایا لوگ نمازیں پڑھ پڑھ کر سو رہے اور تم جب تک نماز کے منتظر ہو گویا نماز میں ہو (یعنے ثواب کی
وجہ سے) پھر کہا انس نے گویا میں اب دیکھتا ہوں آپ کی انگوٹھی کی چمک کو چاندی کی تھی اور انہوں نے
بائیں ہاتھ کی چھنگلیا سے اشارہ کیا (یعنے انگوٹھی اوسی انگلی میں تھی) **ف** اس حدیث سے چاندی کی
انگوٹھی پہننا روا معلوم ہوا اور اسپر اجماع ہے مسلمین کا **عن** انس بن مالك قال نظرنا
رسول الله صلى الله عليه وسلم ليلة حتى كان قريب من نصف الليل ثم جاء فصلى ثم اقبل

دکیناابوجهیم فکانما انظرالی وبیص خاتمه فی یده من فضة ترجمہ انس نے کہا ہم نے انتظار کیا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا ایک شب یہانتک کہ آدہی رات کے قریب ہوگئی پھر آپ تشریف لائے اور نماز ادا کی اور ہماری طرف متوجہ ہوئے گویا کہ میں اب نظر کر رہا ہوں انکی انگوٹھی کی چمک کو اون کے ہاتھ میں اور وہ چاندی کی تھی عن قرة بهذا الاسناد ولم یذکر ثم اقبل علینا بوجهه ترجمہ اسکا وہی ہے جو اوپر گذرا مگر اسمیں ہماری طرف متوجہ ہونیکا ذکر نہیں عن ابی موسی قال کنت انا واصحابی الذین قدموا معی فی السفینة نزولا فی بقیع بطحان ورسول اللہ صلی اللہ علیه وسلم بالمدینة فکان یتناوب رسول اللہ صلی اللہ علیه وسلم عند صلوة العشاء کل لیلة نفر منهم قال ابوموسی فوافقنا رسول اللہ صلی اللہ علیه وسلم انا واصحابی وله بعض الشغل فی امره حتی اعتم بالصلوة حتی ابهار اللیل ثم خرج رسول اللہ صلی اللہ علیه وسلم فصلی بهم فلما قضی صلوته قال لمن حضره علی رسلکم اعلمکم وابشروا ان من نعمة اللہ علیکم انه لیس من الناس احد یصلی هذه الساعة غیرکم او قال ما صلی هذه الساعة احد غیرکم لاندری ای الکلمتین قال قال ابوموسی فرجعنا فرحین بما سمعنا من رسول اللہ صلی اللہ علیه وسلم ترجمہ ابوموسی نے کہا کہ میں اور میرے رفیق جو آئے تھے کشتی میں یہ سب اترے ہوئے تھے کنکریلی زمین میں بقیع کی اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مدینہ میں تھے اور ایک جماعت ہم میں کی باری باری روز آتی تھی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں عشاء کے وقت سو ایک دن میں اور میرے یار دن کے ساتھ حاضر خدمت ہوا اور آنحضرت کو کچھ کام تہا کہ اسمیں مشغول تھے یہانتک کہ دیر ہوئی نماز میں اور رات قریب نصف کے ہوگئی پھر نکلے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور نماز پڑہی سب کے ساتھ پہر جب فارغ ہوئے تو حاضرین سے فرمایا ذرا ٹھیرو میں تمکو خبر دیتا ہوں اور بشارت دیتا ہوں تمکو کہ اللہ کا احسان تمہارے اوپر یہ تہا کہ کوئی آدمی سوا تمہارے نماز نہیں پڑھتا تہا یا فرمایا نماز پڑہی اس وقت کسی نے سوا تمہارے راوی کہتا میں نہیں جانتا کہ کون سی بات کہی ان دونوں میں سے کہا ابوموسی نے کہ پہر پہرے ہم خوشی خوشی اس بات کے سننے کے سبب سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے عن ابن جریج قال قلت لعطاء ای حین احب الیک ان اصلی العشاء التی یقولها الناس العتمة اماما وخلوا قال سمعت ابن عباس رضی اللہ عنهما یقول اعتم نبی اللہ صلی اللہ علیه وسلم ذات لیلة العشاء قال حتی رقد ناس واستیقظوا

ابهار
الصلوة
حین
الناس

وَرَقَدُوْا وَاسْتَيْقَظُوْا فَقَامَ عُمَرُ بْنُ الْخَطَّابِ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ فَقَالَ الصَّلٰوةُ فَقَالَ عَطَاءٌ قَالَ ابْنُ عَبَّاسٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا فَخَرَجَ نَبِيُّ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَاَنِّيْ اَنْظُرُ اِلَيْهِ الْاٰنَ يَقْطُرُ رَاْسُهٗ مَاءً وَّاضِعًا يَدَهٗ عَلٰى شِقِّ رَاْسِهٖ قَالَ لَوْلَا اَنْ يَّشُقَّ عَلٰى اُمَّتِيْ لَاَمَرْتُهُمْ اَنْ يُّصَلُّوْهَا كَذٰلِكَ قَالَ فَاسْتَثْبَتُّ عَطَاءً كَيْفَ وَضَعَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَلٰى رَاْسِهٖ يَدَهٗ كَمَا اَنْبَاَهُ ابْنُ عَبَّاسٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا فَبَدَّدَ لِيْ عَطَاءٌ بَيْنَ اَصَابِعِهٖ شَيْئًا مِّنْ تَبْدِيْدٍ ثُمَّ وَضَعَ اَطْرَافَ اَصَابِعِهٖ عَلٰى قَرْنِ الرَّاْسِ ثُمَّ صَبَّهَا يُمِرُّهَا كَذٰلِكَ عَلَى الرَّاْسِ حَتّٰى مَسَّتْ اِبْهَامُهٗ طَرَفَ الْاُذُنِ مِمَّا يَلِي الْوَجْهَ ثُمَّ عَلَى الصُّدْغِ وَنَاحِيَةِ اللِّحْيَةِ لَا يُقَصِّرُ وَلَا يَبْطُشُ بِشَيْءٍ اِلَّا كَذٰلِكَ قُلْتُ لِعَطَاءٍ كَمْ ذُكِرَ لَكَ اَخَّرَهَا النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَيْلَتَئِذٍ قَالَ لَا اَدْرِيْ قَالَ عَطَاءٌ اَحَبُّ اِلَيَّ اَنْ اُصَلِّيَهَا اِمَامًا وَّخِلْوًا مُؤَخَّرَةً كَمَا صَلَّاهَا النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَيْلَتَئِذٍ فَاِنْ شَقَّ عَلَيْكَ ذٰلِكَ خِلْوًا اَوْ عَلَى النَّاسِ فِي الْجَمَاعَةِ وَاَنْتَ اِمَامُهُمْ فَصَلِّهَا وَسَطًا لَا مُعَجَّلَةً وَّلَا مُؤَخَّرَةً

(حاشیہ: نسخہ الشق — فقال — قبلها)

ترجمہ ابن جریج نے کہا کہ مین نے عطا رسے کہا کون سا وقت بہتر ہے تمہارے نزدیک کہ اوس وقت مین نماز پڑھا کرون عشا کی جسکو لوگ عتمہ کہتے ہین خواہ امام ہو کر خواہ تنہا سو عطا نے کہا سنا مین نے ابن عباس سے کہ فرماتے تھے کہ دیر کی نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک رات عشا کی نماز مین یہانتک کہ لوگ سو گئے اور پھر جاگے اور پھر سو گئے اور پھر جاگے پھر عمر بن خطاب نے کہا کہ نماز (یعنی پکارا کہ نماز کا وقت ہو گیا) پھر عطا نے کہا کہ ابن عباس نے کہا کہ نکلے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم گویا کہ مین انکو اب دیکھتا ہون کہ سر مبارک سے انکے پانی ٹپکتا تھا اور ہاتھ رکھے ہوئے تھے وہ اپنے سر کے اوپر اور فرمایا آپ نے کہ اگر بار نہ ہوتا میری امت پر تو مین انکو حکم کرتا کہ اسی وقت پڑھا کرتے وہ اس نماز کو کہا ابن جریج نے کہ مین نے عطا رسے کیفیت پوچھی کہ کیونکر رکھا تھا ہاتھ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے اپنے سر پر اور کس طرح بتایا تھا انکو ابن عباس نے سو کھولی عطا نے اپنی انگلیان تھوڑی سے پھر رکھی انگلیون کے کنارے اپنے سر پر پھر جھکایا انکو سر سے اور پھیرا یہانتک کہ پہنچا انگوٹھا آپ کا کان کے اس کنارے کیطرف جو کنارہ مونہہ کیجانب ہے پھر پہنچا انگوٹھا انکا کنپٹی تک اور داڑھی کے کنارے تک نہ ٹھہرتا تھا ہاتھ کسی چیز پر اور نہ پکڑتا تھا کسی کو مگر ایسا ہی مین نے عطا رسے کہا کہ انہون نے یہ بھی ذکر کیا کہ کتنی دیر کی انہون نے عشا مین اوس رات مین کہا مین نہین جانتا پھر عطا نے کہا مین دوست رکھتا ہون کہ اوسیوقت نماز پڑھون امام ہو کر یا تنہا دیر کر کے جیسے ادا کیا

ہے اسکو نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے اوس اُمت مین اور اگر تم پر بار گذری یا لوگون پر بار ہو اور تم انکے امام ہو تو ادا کیا کرو اوسکو متوسط وقت مین نہ جلدی نہ دیر کرکے **ف** سر پر ہاتھ رکہنے کی ہیئت جو ابن جریج نے دریافت کی یہ محض محبت اور عشق کی بات تہی اور اس اُمت کو خصائص اور فضائل مین یہ بات ہے کہ اپنے نبی کے احوال کو ضبط رکہتی ہے **عَنْ** جَابِرِ بْنِ سَمُرَةَ قَالَ كَانَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُؤَخِّرُ صَلٰوةَ الْعِشَاءِ الْاٰخِرَةِ **ترجمہ** جابر بن سمرہ نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تاخیر کیا کرتے تہے نماز عشا مین **عَنْ** جَابِرِ بْنِ سَمُرَةَ قَالَ كَانَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُصَلِّي الصَّلَوَاتِ نَحْوًا مِّنْ صَلٰوتِكُمْ وَكَانَ يُؤَخِّرُ الْعَتَمَةَ بَعْدَ صَلٰوتِكُمْ شَيْئًا وَّكَانَ يُخِفُّ الصَّلٰوةَ وَفِيْ رِوَايَةِ اَبِيْ كَامِلٍ يُخَفِّفُ **ترجمہ** جابر نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تمہاری مثل نماز پڑہا کرتے تہے اور عشا کی نماز مین تمہاری بہ نسبت ذرا دیر کیا کرتے تہے اور نماز ہلکی پڑہتے تہے اور ابو کامل کی روایت مین یخفف کا لفظ ہے معنے اسکے بہی وہی ہین **عَنْ** عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ لَا تَغْلِبَنَّكُمُ الْاَعْرَابُ عَلٰى اسْمِ صَلٰوتِكُمْ اَلَا اِنَّهَا الْعِشَاءُ وَهُمْ يُعْتِمُوْنَ بِالْاِبِلِ **ترجمہ** عبداللہ نے کہا میں نے سنا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے کہ فرماتے تہے غالب نہون تم پر گنوار لوگ کہ شا وین تمہاری نماز عشا کے نام کو اس لیے کہ وہ دیر کیا کرتے ہین اونٹون کے دودہ دوہنے مین یعنے اسی وجہ سے وہ عشا کو عتمہ کہتے ہین **عَنْ** ابْنِ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا تَغْلِبَنَّكُمُ الْاَعْرَابُ عَلٰى اسْمِ صَلٰوتِكُمُ الْعِشَاءِ فَاِنَّهَا فِيْ كِتَابِ اللّٰهِ الْعِشَاءُ اِنَّهَا تُعْتِمُ بِحِلَابِ الْاِبِلِ **ترجمہ** عبداللہ بن عمر نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فرمایا غالب نہون تم پر گنوار لوگ عشا کی نماز کے نام پر اس لیے کہ وہ اللہ کی کتاب مین عشا ہے اسلیے کہ وہ دیر کرتے ہین اونٹنیون کے دوہنے مین **ف** یعنے عشا کی نماز کو عشا ہی کہو عتمہ نہ کہو جیسے گنوار لوگ عتمہ کہتے ہین اور اصل لغت مین عتمہ دیر کرنے کو کہتے ہین چونکہ گنوار لوگ دودہ دوہنے مین اونٹنیون کے دیر کرتے تہے اسلیے وہ عشا کی نماز کو عتمہ کہتے ہین

## **بَابُ** اسْتِحْبَابِ التَّبْكِيْرِ بِالصُّبْحِ فِيْ اَوَّلِ وَقْتِهَا وَهُوَ التَّغْلِيْسُ وَبَيَانِ قَدْرِ الْقِرَاءَةِ فِيْهَا

سویرے جانا صبح کی نماز کے لیے اور اسکی قراءت کا بیان

**عَنْ** عَائِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهَا اَنَّ نِسَاءَ الْمُؤْمِنَاتِ كُنَّ يُصَلِّيْنَ الصُّبْحَ مَعَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ثُمَّ يَرْجِعْنَ مُتَلَفِّعَاتٍ بِمُرُوْطِهِنَّ لَا يَعْرِفُهُنَّ اَحَدٌ **ترجمہ** ام المومنین حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا

سے روایت ہے کہ عورتین مومنات نماز پڑہتی تہین صبح کی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ پہر لوٹتی تہین اپنی چادرون مین لپٹی ہوئین کہ نہ پہچانتا تہا انکو کوئی (یعنے بعد نماز کے ایسا اندہیرا ہوتا تہا) **ف** اس حدیث سے معلوم ہوا کہ فجر کی نماز نہایت اول وقت اندہیری مین پڑہنا مستحب ہے اور یہی مذہب ہے امام مالک اور شافعی اور احمد اور جمہور کا اور اس حدیث سے حاضر ہونا عورتون کا بہی ثابت ہوا اگر کچھ خوف فتنہ کا نہ ہو

**عَنْ** عَائِشَةَ زَوْجِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَتْ لَقَدْ كَانَ نِسَاءٌ مِنَ الْمُؤْمِنَاتِ يَشْهَدْنَ الْفَجْرَ مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مُتَلَفِّعَاتٍ بِمُرُوْطِهِنَّ ثُمَّ يَنْقَلِبْنَ إِلٰى بُيُوْتِهِنَّ وَمَا يُعْرَفْنَ مِنْ تَغْلِيْسِ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِالصَّلٰوةِ **ترجمہ** ام المومنین حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا کہ مومن بیبیان حاضر ہوتی تہین نماز فجر مین رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ اپنی چادرون مین لپٹی ہوئین اور پہر لوٹ جاتی تہین اپنے گہرون کو اور نہ پہچان پڑتین تہین بسبب سویرے پڑہنے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے نماز کو **عَنْ** عَائِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا قَالَتْ إِنْ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَيُصَلِّي الصُّبْحَ فَيَنْصَرِفُ النِّسَاءُ مُتَلَفِّعَاتٍ بِمُرُوْطِهِنَّ مَا يُعْرَفْنَ مِنَ الْغَلَسِ وَقَالَ الْأَنْصَارِيُّ فِيْ رِوَايَتِهِ مُتَلَفِّفَاتٍ **ترجمہ** ام المومنین حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نماز صبح ادا کرتے تہے اور عورتین اپنی چادرون مین لپٹی ہوئی جاتین تہین اور اندہیرے مین پہچان نہ پڑتین تہین اور انصاری نے اپنی روایت مین متلففات کہا جسکے معنے بہی وہی ہین لپٹی ہوئین **عَنْ** جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا قَالَ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُصَلِّي الظُّهْرَ بِالْهَاجِرَةِ وَالْعَصْرَ وَالشَّمْسُ نَقِيَّةٌ وَالْمَغْرِبَ إِذَا وَجَبَتْ وَالْعِشَاءَ أَحْيَانًا يُؤَخِّرُهَا وَأَحْيَانًا يُعَجِّلُ كَانَ إِذَا رَاٰهُمْ قَدِ اجْتَمَعُوْا عَجَّلَ وَإِذَا رَاٰهُمْ قَدْ أَبْطَئُوْا أَخَّرَ وَالصُّبْحَ كَانُوْا أَوْ قَالَ كَانَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُصَلِّيْهَا بِغَلَسٍ **ترجمہ** جابر نے کہا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نماز ظہر کی دوپہر کے وقت اور نہایت گرمی مین (یعنے بعد زوال کے) پڑہا کرتے تہے اور عصر ایسے وقت مین کہ آفتاب صاف ہوتا اور مغرب جبکہ آفتاب ڈوب جاتا اور عشا مین کبہی تاخیر کرتے اور کبہی اول وقت پڑہتے جب دیکہتے کہ لوگ جمع ہو گئے اول وقت پڑہ لیتے اور جب دیکہتے کہ لوگ دیر مین آئے تو دیر کرتے اور صبح کی نماز ادا کرتے تہے اندہیرے مین **ف** اس سے ثابت ہوا کہ ظہر اول وقت ادا کرنا مستحب ہے اور مغرب بمجرد غروب آفتاب اور عشا مین جماعت کی حضور اور انکی

نماز داری ضرورت ہے **عن** مُحَمَّدِ بْنِ عَمْرِو بْنِ الْحَسَنِ بْنِ عَلِيٍّ قَالَ كَانَ الْحَجَّاجُ يُؤَخِّرُ الصَّلَوَاتِ فَسَأَلْنَا جَابِرَ بْنَ عَبْدِ اللهِ رَضِيَ اللهُ عَنْهُمَا بِمِثْلِ حَدِيثِ غُنْدَرٍ **ترجمہ** محمد بن عمرو بن حسن بن علی نے کہا کہ حجاج نماز دن میں دیر کرتا تھا تو ہم نے جابر سے پوچھا تو انہوں نے وہی روایت بیان کی جو پہلے اوپر گذری جبکہ غندر نے روایت کیا ہے **عن** سَيَّارِ بْنِ سَلَامَةَ قَالَ سَمِعْتُ أَبِي يَسْأَلُ أَبَا بَرْزَةَ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ عَنْ صَلَوٰةِ رَسُولِ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ قُلْتُ أَنْتَ سَمِعْتَهُ قَالَ فَقَالَ كَأَنَّمَا أَسْمَعُهُ السَّاعَةَ قَالَ سَمِعْتُ أَبِي يَسْأَلُهُ عَنْ صَلوٰةِ رَسُولِ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ كَانَ لَا يُبَالِي بَعْضَ تَأْخِيرِهَا قَالَ يَعْنِي الْعِشَاءَ إِلَى نِصْفِ اللَّيْلِ وَلَا يُحِبُّ النَّوْمَ قَبْلَهَا وَالْحَدِيثَ بَعْدَهَا قَالَ شُعْبَةُ ثُمَّ لَقِيتُهُ بَعْدُ فَسَأَلْتُهُ فَقَالَ كَانَ يُصَلِّي الظُّهْرَ حِينَ تَزُولُ الشَّمْسُ وَالْعَصْرَ يَذْهَبُ الرَّجُلُ إِلَى أَقْصَى الْمَدِينَةِ وَالشَّمْسُ حَيَّةٌ قَالَ وَالْمَغْرِبَ لَا أَدْرِي أَيَّ حِينٍ ذَكَرَ قَالَ ثُمَّ لَقِيتُهُ بَعْدُ فَسَأَلْتُهُ فَقَالَ وَكَانَ يُصَلِّي الصُّبْحَ فَيَنْصَرِفُ الرَّجُلُ فَيَنْظُرُ إِلَى وَجْهِ جَلِيسِهِ الَّذِي يَعْرِفُ فَيَعْرِفُهُ قَالَ وَكَانَ يَقْرَأُ فِيهَا بِالسِّتِّينَ إِلَى الْمِائَةِ **ترجمہ** سیار بن سلامہ نے کہا کہ میں نے اپنے باپ سے سنا کہ وہ پوچھتے تھے ابو برزہ سے حال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی نماز کا شعبہ نے کہا کیا تم نے سنا ابو برزہ سے انہوں نے کہا میں گویا ابھی سن رہا ہوں (یعنے مجھے ایسا یاد ہے) پھر کہا سیار نے کہ میں نے اپنے باپ کو سنا کہ وہ ابو برزہ سے پوچھتے تھے حال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی نماز کا تو کہا انہوں نے کہ پرواہ نہ کرتے تھے آپ اگر عشا میں آدہی رات تک تاخیر ہو جاوے اور اسکو آگے سونا اچھا نہ جانتے تھے اور نہ اوسکے بعد باتیں کرنے کو شعبہ نے کہا کہ پھر میں ان سے (یعنے سیار سے) ملا اور پوچھا تو کہا انہوں نے کہ ظہر پڑھتے تھے جب آفتاب ڈہل جاتا اور عصر جبکہ جاتا آدمی (یعنے بعد نماز کے) کنارہ تک مدینہ کے اور آفتاب میں گرمی رہتی اور کہا کہ مغرب کو میں نہیں جانتا کہ کیا ذکر کیا پھر ملاقات کی میں نے اون سے اور پوچھا تو کہا انہوں نے کہ صبح ایسے وقت پڑھتے کہ بعد نماز کے آدمی اپنے ہمنشین کو دیکھتا جسکو پہچانتا تھا تو پہچان لیتا اوسکو اور اسمیں ساٹھہ آیتوں سے سو آیتوں تک پڑھتے تھے **ف** سونا قبل عشا کے اسلیے کروہ جانتے کہ اسمیں احتمال ہے نماز قضا ہونیکا یا وقت مختار دعمدہ کے نکل جانیکا اور اسکے بعد باتوں کو اسلیے برا جانتے کہ احتمال ہے کہ زیادہ جاگے اور تہجد کو نہ اوٹھہ سکے یا زیادہ جاگنے کے سبب دن کے ضروری کاموں میں حرج ہو **عن** أَبِي بَرْزَةَ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ يَقُولُ كَانَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى

أَسْمَعُهُ — وَلَا — يَعْرِفُ

اللہ علیہ وسلم لا یبالی بعض تاخیر صلوۃ العشاء الی نصف اللیل وکان لا یحب النوم قبلہا
ولا الحدیث بعدہا **قال** شعبۃ ثم لقیتہ مرۃ اخری فقال او ثلث اللیل **ترجمہ**
ابی برزہ کہتے تھے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پرواہ نہ کرتے اگر عشا مین تہائی رات تک تاخیر ہوتی اور اسکے
قبل سونے کو اور اوس کے بعد باتون کو برا جانتے شعبہ نے کہا کہ مین اون سے پہر ملا تو انہون نے کہا تہائی رات
تک **عن** ابی برزۃ الاسلمی رضی اللہ عنہ یقول کان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یؤخر
العشاء الی ثلث اللیل ویکرہ النوم قبلہا والحدیث بعدہا وکان یقرأ فی صلوۃ الفجر من
المائۃ الی الستین وکان ینصرف حین یعرف بعضنا وجہ بعض **ترجمہ** ابی برزہ کہتے تہے کہ رسول
اللہ صلی اللہ علیہ وسلم عشا کو پڑہتے تہے تہائی رات مین اور اوسکے آگے سونے کو اور اسکی بعد باتون کو
برا جانتے اور نماز فجر مین سو آیتون سے ساٹہہ تک پڑہتے اور فارغ ہوتے ایسے وقت کہ ایکدوسرے
کا منہ پہچان لیتا **باب** کراھۃ تاخیر الصلوۃ عن وقتہا المختار وما یفعلہ المأموم
اذا اخرھا الامام عمدہ وقت سے نماز کی تاخیر مکروہ ہے اور جب امام ایسا کرے تو لوگ کیا
کرین اسکا بیان **عن** ابی ذر رضی اللہ عنہ قال قال لی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم
کیف انت اذا کانت علیک امراء یؤخرون الصلوۃ عن وقتہا او یمیتون الصلوۃ
عن وقتہا قال قلت فما تامرنی قال صل الصلوۃ لوقتہا فان ادرکتہا معہم فصل فانہا
لک نافلۃ لم یذکر خلف عن وقتہا **ترجمہ** ابی ذر نے کہا کہ فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ و
سلم نے تم کیا کروگے جب تمہارے اوپر ایسے امیر ہونگے کہ نماز آخر وقت ادا کرینگے یا فرمایا نماز کو مار
ڈالینگے اوس کے وقت سے مین نے عرض کیا کہ پہر آپ کیا حکم فرماتے ہین مجھکو آپنے فرمایا تم اپنے وقت
پر ادا کر لینا پہر اگر اون کے ساتہہ بہی اتفاق ہو تو پہر پڑہ لینا کہ وہ تمہارے لیے نفل ہوجاینگے
اور خلف جو راوی ہے اوس نے عن وقتہا کا لفظ روایت نہین کیا **ف** نووی نے کہا کہ تاخیر
سے عمدہ وقت سے تاخیر کرنا مراد ہے یعنے جب امام عمدہ وقت سے تاخیر کرین تو تم اکیلے پڑہ لو پہر اگر جماعت
مین جانا ہو تو دوبارہ ادا کرلو کہ جماعت مین پہوٹ نہ پڑے اور نوبت فتنہ کی نہ آوے اور فجر اور عصر کے بعد
دوبارہ اعادہ نکرے اس لیے کہ ان کے بعد نفل جائز نہین اور اس حدیث سے معلوم ہوا کہ فرض وہی ہے
جو پہلے ادا کی **عن** ابی ذر رضی اللہ عنہ قال قال لی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یا ابا

باب استحباب تعجیل الصلوۃ فی اول وقتہا

دیکہو

ذَرٍّ اِنَّهُ سَيَكُونُ بَعْدِي اُمَرَاءُ يُمِيتُونَ الصَّلٰوةَ فَصَلِّ الصَّلٰوةَ لِوَقْتِهَا فَاِنْ صَلَّيْتَ لِوَقْتِهَا
كَانَتْ لَكَ نَافِلَةً وَّاِلَّا كُنْتَ قَدْ اَحْرَزْتَ صَلٰوتَكَ **ترجمہ** ابی ذر نے کہا کہ رسول اللہ
صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھ سے فرمایا کہ اے ابوذر میرے بعد ایسے حاکم ہونگے کہ وہ نماز کو مار ڈالین گے (یعنے
آخر وقت پڑہینگے) تو تم اپنی نماز اپنے وقت پر پڑہ لیا کرنا پہر اگر انہون نے وقت پر پڑہی تو خیر نہین تو
نماز جو ان کے ساتہہ تم نے پڑہی وہ نفل ہو گئی اور نہین تو تم نے بچا لیا اپنی نماز کو **عَنْ** اَبِي ذَرٍّ
رَضِيَ اللهُ عَنْهُ قَالَ اِنَّ خَلِيلِي اَوْصَانِي اَنْ اَسْمَعَ وَاُطِيعَ وَاِنْ كَانَ عَبْدًا مُجَدَّعَ الْاَطْرَافِ
وَاَنْ اُصَلِّيَ الصَّلٰوةَ لِوَقْتِهَا فَاِنْ اَدْرَكْتَ الْقَوْمَ وَقَدْ صَلَّوْا كُنْتَ قَدْ اَحْرَزْتَ صَلٰوتَكَ وَاِلَّا
كَانَتْ لَكَ نَافِلَةً **ترجمہ** ابی ذر نے کہا کہ میرے دوست نے (یعنے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے) مجھسے
وصیت کی کہ مین حاکم کی بات سنون اور اسکا کہا مانون اگرچہ ایک غلام ہاتہہ پیر کٹا ہوا ہو اور یہ کہ نماز پڑہون
مین اپنے وقت پر پہر اگر پاؤن مین لوگون کو کہ وہ پڑہ چکے تو مین اپنے نماز پہلے ہی محفوظ کر چکا اور نہین تو
وہ میرے لیے نفل ہوگی (یعنے جو دوبارہ اون کے ساتہہ پڑہ لون گا) **عَنْ** اَبِي ذَرٍّ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ
قَالَ قَالَ رَسُولُ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَضَرَبَ فَخِذِي كَيْفَ اَنْتَ اِذَا بَقِيتَ فِي قَوْمٍ يُؤَخِّرُونَ
الصَّلٰوةَ عَنْ وَقْتِهَا قَالَ قَالَ مَا تَاْمُرُ قَالَ صَلِّ الصَّلٰوةَ لِوَقْتِهَا ثُمَّ اذْهَبْ لِحَاجَتِكَ فَاِنْ اُقِيمَتِ
الصَّلٰوةُ وَاَنْتَ فِي الْمَسْجِدِ فَصَلِّ **ترجمہ** ابی ذر نے کہا کہ فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اور ہاتہہ مارا
میری ران پر کہ کیا کرے گا تو جب رہ جاوے گا ایسے لوگون مین جو نماز مین دیر کرینگے اوسکے وقت سے
تو انہون نے عرض کی کہ آپ کیا حکم کرتے ہین آپنے فرمایا تم اپنے وقت پر نماز ادا کر لینا اور اپنے کام
کو چلے جانا پہر اگر تکبیر ہو اور تم مسجد مین ہو تو لوگون کے ساتہہ بہی پڑہ لو **عَنْ** اَبِي الْعَالِيَةِ الْبَرَّاءِ قَالَ
اَخَّرَ ابْنُ زِيَادٍ الصَّلٰوةَ فَجَاءَنِي عَبْدُ اللهِ بْنُ الصَّامِتِ فَاَلْقَيْتُ لَهُ كُرْسِيًّا فَجَلَسَ عَلَيْهِ فَذَكَرْتُ
لَهُ صَنِيعَ ابْنِ زِيَادٍ فَعَضَّ عَلَى شَفَتِهِ وَضَرَبَ فَخِذِي وَقَالَ اِنِّي سَاَلْتُ اَبَا ذَرٍّ كَمَا سَاَلْتَنِي فَضَرَبَ فَخِذِي كَمَا ضَرَبْتُ فَخِذَكَ
وَقَالَ اِنِّي سَاَلْتُ رَسُولَ اللهِ كَمَا سَاَلْتَنِي فَضَرَبَ فَخِذِي كَمَا ضَرَبْتُ فَخِذَكَ وَقَالَ صَلِّ الصَّلٰوةَ لِوَقْتِهَا فَاِنْ اَدْرَكَتْكَ
الصَّلٰوةُ مَعَهُمْ فَصَلِّ وَلَا تَقُلْ اِنِّي قَدْ صَلَّيْتُ فَلَا اُصَلِّي **ترجمہ** ابی العالیہ نے کہا ابن زیاد
نے ایک دن نماز مین دیر کی اور عبد اللہ بن صامت میرے پاس آئے اور مین نے ان کے لیے کرسی ڈالدی
وہ اس پر بیٹھے اور مین نے ان سے عبید اللہ کا کام ذکر کیا انہون نے اپنے ہونٹ چبائے (یعنے افسوس اور

تامرنی

وعلی فخذی

غصہ ہو اور میری ران پر ہاتھ مارا پھر کہا کہ میں نے ابی ذر سے پوچھا جیسے تم نے مجھ سے پوچھا سو انہوں نے بھی
ران پر ہاتھ مارا جیسے میں نے تمہاری ران پر ہاتھ مارا اور کہا کہ میں نے پوچھا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم
سے جیسے تم نے مجھ سے پوچھا تو آپ نے میری ران پر ہاتھ مارا جیسے میں نے تمہاری ران پر ہاتھ مارا اور
فرمایا کہ نماز پڑھ لیجیو تو اپنے وقت پر پھر اگر تجھ کو اون کے ساتھ بھی نماز ملے تو پھر اون کے ساتھ پڑھ لے
اور یہ نہ کہہ کہ میں پڑھ چکا ہوں اب نہیں پڑھتا کہ اسمیں جماعت میں پھوٹ پڑیگی ۔ عَنْ اَبِي
ذَرٍّ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ قَالَ قَالَ كَيْفَ اَنْتُمْ اَوْ قَالَ كَيْفَ اَنْتَ اِذَا بَقِيْتَ فِي قَوْمٍ يُؤَخِّرُوْنَ الصَّلٰوةَ
عَنْ وَقْتِهَا فَصَلِّ الصَّلٰوةَ لِوَقْتِهَا ثُمَّ اِنْ اُقِيْمَتِ الصَّلٰوةُ فَصَلِّ مَعَهُمْ فَاِنَّهَا زِيَادَةُ خَيْرٍ ترجمہ
ابی ذر نے کہا کیا ہوگا جب باقی رہیگا تو ایسے لوگوں میں جو دیر کرتے ہیں نماز میں اپنے وقت سے
تو پڑھ لینا تم نماز کو اوس کے وقت پر پھر اگر تکبیر ہو تو لوگوں کے ساتھ بھی پڑھ لے اسلیے کہ اسمیں نیکی
کی زیادتی ہے ۔ عَنْ اَبِي الْعَالِيَةِ الْبَرَّاءِ قَالَ قُلْتُ لِعَبْدِ اللهِ بْنِ الصَّامِتِ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ نُصَلِّي
يَوْمَ الْجُمُعَةِ خَلْفَ اُمَرَاءَ فَيُؤَخِّرُوْنَ الصَّلٰوةَ قَالَ فَضَرَبَ فَخِذِي ضَرْبَةً اَوْجَعَتْنِي وَقَالَ سَاَلْتُ
اَبَا ذَرٍّ عَنْ ذٰلِكَ فَضَرَبَ فَخِذِي وَقَالَ سَاَلْتُ رَسُوْلَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنْ ذٰلِكَ فَقَالَ
صَلُّوا الصَّلٰوةَ لِوَقْتِهَا وَاجْعَلُوْا صَلٰوتَكُمْ مَعَهُمْ نَافِلَةً قَالَ وَقَالَ عَبْدُ اللهِ ذُكِرَ لِي اَنَّ نَبِيَّ
اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ضَرَبَ فَخِذَ اَبِي ذَرٍّ ترجمہ ابی العالیہ نے کہا میں نے عبد اللہ بن صامت سے
کہا ہم جمعہ کے دن نماز پڑھتے ہیں حاکموں کے پیچھے اور وہ نماز کو اخیر وقت ادا کرنے میں ابو العالیہ نے
کہا کہ عبد اللہ نے میری ران پر ایک ہاتھ مارا کہ میرے درد ہونے لگا اور کہا میں نے ابوذر سے پوچھا اسی بات
کو تو انہوں نے بھی میری ران پر ایک ہاتھ مارا اور کہا کہ میں نے پوچھا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے اسی
بات کو تو آپ نے فرمایا نماز پڑھ لیا کرو تم اپنے وقت مسنون پر اور ان کے ساتھ کی نماز کو نفل کر دو یا کرو اور ابو العالیہ
نے کہا کہ عبد اللہ نے کہا کہ ذکر کیا مجھ سے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے بھی ابوذر کی ران پر ہاتھ مارا ۔

## بَابُ فَضْلِ صَلٰوةِ الْجَمَاعَةِ وَبَيَانِ التَّشْدِيْدِ فِي التَّخَلُّفِ عَنْهَا وَاَنَّهَا فَرْضُ كِفَايَةٍ نماز جماعت کی فضیلت

اور اسکی ترک کی مذمت اور اسکو فرض کفایہ ہونیکا بیان عَنْ اَبِي هُرَيْرَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ صَلٰوةُ
الْجَمَاعَةِ اَفْضَلُ مِنْ صَلٰوةِ اَحَدِكُمْ وَحْدَهُ بِخَمْسَةٍ وَّعِشْرِيْنَ جُزْءًا ترجمہ ابو ہریرہ رضی اللہ
عنہ نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ نماز جماعت کی اکیلے شخص کی نماز سے پچیس درجہ بڑھکر ہے

قال قال

الصلی

اوجعنی

عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ عَنِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ قَالَ تَفْضُلُ صَلٰوةُ الْجَمِیْعِ عَلٰی صَلٰوةِ الرَّجُلِ وَحْدَهٗ خَمْسًا وَّعِشْرِیْنَ دَرَجَةً قَالَ وَتَجْتَمِعُ مَلٰٓئِکَةُ اللَّیْلِ وَمَلٰٓئِکَةُ النَّهَارِ فِیْ صَلٰوةِ الْفَجْرِ قَالَ اَبُوْهُرَیْرَةَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ اِقْرَءُوْا اِنْ شِئْتُمْ وَقُرْاٰنَ الْفَجْرِ اِنَّ قُرْاٰنَ الْفَجْرِ کَانَ مَشْهُوْدًا ترجمہ ابوہریرہ نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا نماز جماعت اکیلے کی نماز پچیس درجہ فضل ہے اور فرشتے رات کے اور دن کے نماز فجر میں جمع ہوتے ہیں ابوہریرہ نے کہا چاہو تم یہ آیت پڑھ لو کہ قرآن فجر کا حاضر ہونیکا سبب ہے عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ قَالَ سَمِعْتُ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ یَقُوْلُ بِمِثْلِ حَدِیْثِ عَبْدِ الْاَعْلٰی عَنْ مَعْمَرٍ اِلَّا اَنَّهٗ قَالَ بِخَمْسٍ وَّعِشْرِیْنَ جُزْءًا ترجمہ ابوہریرہ نے کہا میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا مثل روایت عبدالاعلی کے معمر سے مگر اسمیں بخمسة وعشرین ہے مطلب دونوں کا ایک ہی ہے عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ صَلٰوةُ الْجَمَاعَةِ تَعْدِلُ خَمْسًا وَّعِشْرِیْنَ مِنْ صَلٰوةِ الْفَذِّ ترجمہ ابوہریرہ نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا نماز جماعت اکیلے شخص کی پچیس نمازوں کے برابر ہے عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ یَقُوْلُ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ صَلٰوةٌ مَّعَ الْاِمَامِ اَفْضَلُ مِنْ خَمْسٍ وَّعِشْرِیْنَ صَلٰوةً یُّصَلِّیْهَا وَحْدَهٗ ترجمہ ابوہریرہ نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ایک نماز امام کے ساتھ اکیلے پچیس نمازوں سے افضل ہے عَنِ ابْنِ عُمَرَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ قَالَ صَلٰوةُ الْجَمَاعَةِ اَفْضَلُ مِنْ صَلٰوةِ الْفَذِّ بِسَبْعٍ وَّعِشْرِیْنَ دَرَجَةً ترجمہ ابن عمر راوی ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا نماز جماعت اکیلی نماز سے ستائیس درجہ فضل ہے عَنِ ابْنِ عُمَرَ عَنِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ قَالَ صَلٰوةُ الرَّجُلِ فِی الْجَمَاعَةِ تَزِیْدُ عَلٰی صَلٰوتِهٖ وَحْدَهٗ سَبْعًا وَّعِشْرِیْنَ دَرَجَةً ترجمہ وہی جو اوپر گذرا عَنِ ابْنِ نُمَیْرٍ عَنْ اَبِیْهِ بِضْعًا وَّعِشْرِیْنَ وَقَالَ اَبُوْبَکْرٍ فِیْ رِوَایَتِهٖ سَبْعًا وَّعِشْرِیْنَ دَرَجَةً ترجمہ ابن نمیر نے اپنے باپ سے اسی روایت میں بیس پر کئی درجہ روایت کی اور ابوبکر نے اپنی روایت میں ستائیس درجہ عَنِ ابْنِ عُمَرَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُمَا عَنِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ قَالَ بِضْعًا وَّعِشْرِیْنَ ترجمہ ابن عمر نے روایت کی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے کہ آپ نے بیس پر کئی درجہ فرمائے عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ

عَلَیْہِ وَسَلَّمَ فَقَدَ نَاسًا فِی بَعْضِ الصَّلَوَاتِ فَقَالَ لَقَدْ هَمَمْتُ اَنْ اٰمُرَ رَجُلًا یُصَلِّیْ بِالنَّاسِ ثُمَّ اُخَالِفَ اِلٰی رِجَالٍ یَتَخَلَّفُوْنَ عَنْهَا فَاٰمُرَ بِهِمْ فَیُحَرِّقُوْا عَلَیْهِمْ بِحُزَمِ الْحَطَبِ بُیُوْتَهُمْ وَلَوْ عَلِمَ اَحَدُهُمْ اَنَّهٗ یَجِدُ عَظْمًا سَمِیْنًا لَشَهِدَهَا یَعْنِیْ صَلٰوةَ الْعِشَاءِ ترجمہ ابوہریرہ نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے بعضی لوگون کو کسی نماز مین نپایا تو فرمایا مین نے ارادہ کیا کہ حکم کرون ایک شخص کو کہ امامت کرے نماز کی اور مین جاؤن انکی طرف جو نماز مین نہین آتے اور حکم کرون کہ ایک ڈہیر لکڑیون کا لگا کر اون کے گہرون کو جلا دین اور اگر کوئی شخص ایک ہڈی فربہ جانور کی پاوے تو ضرور آوے مراد رکہتے تہے آپ نماز عشا کو (یعنے نماز کو نہین آتے اور ہڈی سُنکر دوڑتے مین) عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ اِنَّ اَثْقَلَ صَلٰوةٍ عَلَی الْمُنَافِقِیْنَ صَلٰوةُ الْعِشَاءِ وَصَلٰوةُ الْفَجْرِ وَلَوْ یَعْلَمُوْنَ مَا فِیْهِمَا لَاَتَوْهُمَا وَلَوْ حَبْوًا وَلَقَدْ هَمَمْتُ اَنْ اٰمُرَ بِالصَّلٰوةِ فَتُقَامَ ثُمَّ اٰمُرَ رَجُلًا فَیُصَلِّیَ بِالنَّاسِ ثُمَّ اَنْطَلِقَ مَعِیْ بِرِجَالٍ مَعَهُمْ حُزَمٌ مِنْ حَطَبٍ اِلٰی قَوْمٍ لَا یَشْهَدُوْنَ الصَّلٰوةَ فَاُحَرِّقَ عَلَیْهِمْ بُیُوْتَهُمْ بِالنَّارِ ترجمہ ابوہریرہ رضی اللہ عنہ نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ نماز عشا اور فجر منافقون پر بہت بہاری ہے اور اگر سکا اجر جانتے تو گہٹنون کے بل چل کر آتے اور مین نے ارادہ کیا کہ نماز کا حکم دون کہ قائم کیجاوے اور ایک شخص کو کہون کہ نماز پڑہاوے لوگون کو پہر چند لوگون کو ساتہ لیکر جاؤن کہ ایک ڈہیر لکڑیون کا لیکر جو لوگ نماز مین نہین آتے ہین انکے گہر جلا دون عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ عَنْ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ فَذَكَرَ اَحَادِیْثَ مِنْهَا وَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ لَقَدْ هَمَمْتُ اَنْ اٰمُرَ فِتْیَانِیْ اَنْ یَسْتَعِدُّوْا لِیْ بِحُزَمٍ مِنْ حَطَبٍ ثُمَّ اٰمُرَ رَجُلًا یُصَلِّیْ بِالنَّاسِ ثُمَّ تُحَرَّقُ بُیُوْتٌ عَلٰی مَنْ فِیْهَا ترجمہ ابوہریرہ نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے کئی حدیثین روایت کین اور یہی روایت کی کہ آپنے فرمایا مین نے ارادہ کیا کہ حکم کرون اپنے جوانون کو کہ ایک ڈہیر لکڑیون کا لگا دیں اور حکم کرون مین ایک شخص کو جو نماز پڑہاوے اور جلا دون گہر لوگون سمیت (یعنے جو نماز مین نہین آتے ہین) عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ عَنِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ نَحْوَهٗ ترجمہ ابوہریرہ رضی اللہ عنہ نے مثل حدیث بالا کی روایت کی عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لِقَوْمٍ یَتَخَلَّفُوْنَ عَنِ الْجُمُعَةِ لَقَدْ هَمَمْتُ اَنْ اٰمُرَ رَجُلًا یُصَلِّیْ بِالنَّاسِ ثُمَّ اُحَرِّقَ عَلٰی رِجَالٍ

ت: یحرق بیوتا

**باب یجب اتیان المسجد علی من سمع النداء**

یتخلفون عن الجمعۃ بیوتہم **ترجمہ** عبداللہ نے نبی صلے اللہ علیہ وسلم سے روایت کی کہ آپ نے فرمایا جو لوگ
جمعہ میں حاضر نہیں ہوتے ہیں اونکے حق میں کہ میں ارادہ کرتا ہون کہ حکم کرون ایک شخص کو جو لوگون کو نماز
پڑہا دے پہر مین جلا دون اون لوگون کے گہر جو جمعہ مین نہین آئے ہین **عن** ابی ہریرۃ رضی اللہ عنہ
قال اتی النبی صلی اللہ علیہ وسلم رجل اعمی فقال یا رسول اللہ انہ لیس لی قائد یقودنی الی
المسجد فسأل رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان یرخص لہ فیصلی فی بیتہ فرخص لہ فلما
ولی دعاہ فقال ہل تسمع النداء بالصلوۃ فقال نعم قال فاجب **ترجمہ** ابوہریرہ نے کہا کہ نبی صلی اللہ
علیہ وسلم کے پاس ایک اندہا آیا اور عرض کی کہ اے رسول اللہ کے مجہکو کوئی کہینچکر مسجد تک لانیوالا نہین اور
اوسنے چاہا کہ آپ اجازت دین تو گہر مین نماز پڑہ لیا کرے آپنے اسے اجازت دی پہر جب وہ لوٹ گیا آپنے
فرمایا تم اذان سنتے ہو اس نے عرض کی ہان آپنے فرمایا تم مسجد مین آیا کرو **ف** نووی نے کہا
کہ یہ سائل عبداللہ بن ام مکتوم تہے چنانچہ سنن ابی داؤد مین مفصل آیا ہے اور اس حدیث مین دلیل ہے
ان کی جو جماعت کو فرض ہونے کے قائل ہین اور جمہور نے (یعنے جنکے نزدیک جماعت واجب ہو) یہ جواب
دیا ہے کہ ان کے پوچہنے کا مطلب تہا کہ مین گہر مین پڑہ لیا کرون اور ثواب جماعت کا پاؤن اپنے عذر کی
وجہ سے تو یہ آپ نے قبول نہ فرمایا اور تائید جمہور کی اسطور پر بہی ہوتی ہے کہ جماعت عند العذر معاف ہوجاتی
ہے اس پر اجماع ہے سب مسلمانون کا دلیل اسپر عتبان مالک کی روایت ہے جو آگے کے باب مین آویگی

**باب صلوۃ الجماعۃ من سنن الہدی**

**عن** ابی الاحوص قال قال عبد اللہ رضی اللہ عنہ لقد رأیتنا وما یتخلف عن الصلوۃ
الا منافق قد علم نفاقہ او مریض ان کان المریض لیمشی بین رجلین حتی یأتی الصلوۃ وقال
ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم علمنا سنن الہدی وان من سنن الہدی الصلوۃ
فی المسجد الذی یؤذن فیہ **ترجمہ** ابی الاحوص نے کہا کہ عبداللہ نے کہا کہ ہم لوگ یہ خیال
کرتے مین کہ نماز جماعت سے پیچہے نہین رہتا مگر منافق (یعنے تارک الجماعت کو ہم منافق جانتے ہین)
کہ جسکا نفاق کہلا ہو یا بیمار ہو اور بیمار بہی دو شخصون کے کندہے پر ہاتہہ رکہکر چلتا تہا اور نماز میں
ملتا تہا (یعنے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے زمانہ مین) اور کہا اونہون نے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ و
سلم نے ہمکو دین اور ہدایت کی باتین سکہائین اور انہی ہدایت کی باتون سے ہے نماز پڑہنا ایسے
مسجد مین جہان اذان ہوتی ہو **ف** ان سب حدیثون سے حضور جماعت کا وجوب ثابت ہوتا

ہے اور یہی مذہب ہے جمہور کا اور اس حدیث سے شفقت اٹھا کر مسجد مین آنا ثابت ہوتا ہے **عن** عبد اللہ

رضی اللہ عنہ قال من سرہ ان یلقی اللہ تعالی غدا مسلما فلیحافظ علی ھؤلاء الصلوات حیث ینادی

بھن فان اللہ شرع لنبیکم صلی اللہ علیہ وسلم سنن الھدی ولو انکم صلیتم فی بیوتکم

کما یصلی ھذا المتخلف فی بیتہ لترکتم سنۃ نبیکم ولو ترکتم سنۃ نبیکم

لضللتم وما من رجل یتطھر فیحسن الطھور ثم یعمد الی مسجد من ھذہ المساجد الا کتب

اللہ لہ بکل خطوۃ یخطوھا حسنۃ ویرفعہ بھا درجۃ ویحط عنہ بھا سیئۃ ولقد رأیتنا

وما یتخلف عنھا الا منافق معلوم النفاق ولقد کان الرجل یؤتی بہ یھادی بین الرجلین

حتی یقام فی الصف **ترجمہ** عبد اللہ نے کہا جسکو خوش لگے کہ اللہ سے ملاقات کرے قیامت کے دن مسلمان

ہو کر تو ضرور ہے کہ حفاظت کرے ان نمازوں کی جہاں اذان ہوتی ہے اس لیے کہ اللہ تعالی نے تمہارے

نبی کے لیے طریقے ہدایت کے مقرر کر دیے اور یہ نمازیں بھی انہیں میں ہیں اور اگر تم پڑھو انکو گھروں میں جیسے

فلانا جماعت کا چھوڑنے والا اپنے گھر میں پڑھتا ہے تو بیشک چھوڑ دیا تم نے طریقہ اپنے نبی کا اور اگر چھوڑا

تم نے طریقہ اپنے نبی کا تو بیشک تم گمراہ ہو گئے اور کوئی ایسا نہیں ہے کہ طہارت کرے اور اچھی طرح طہارت

کرے پھر ارادہ کرے کسی مسجد کا ان مسجدوں میں سے مگر اللہ تعالی اوسکے ہر قدم پر کہ وہ رکھتا ہے ایک نیکی

لکھتا ہے اور ایک درجہ بلند کرتا ہے اور ایک بدی گھٹاتا ہے اور ہم اپنے تئیں ایسا دیکھتے تھے کہ نہیں

غیر حاضر ہوتا تھا جماعت سے مگر منافق جسکا نفاق کھلا ہوتا تھا اور آدمی دو شخصوں کے کاندھوں پر ہاتھ رکھ

کے چلایا جاتا تھا یہاں تک کہ کھڑا کر دیا جاتا تھا صف میں **ف** اس حدیث سے معلوم ہوا کہ اسقدر بیمار کو بھی

جماعت میں آنا مستحب ہے **عن** ابی الشعثاء قال کنا قعودا فی المسجد مع ابی ھریرۃ رضی اللہ عنہ

فاذن المؤذن فقام رجل من المسجد یمشی فاتبعہ ابو ھریرۃ رضی اللہ عنہ بصرہ حتی

خرج من المسجد فقال ابو ھریرۃ رضی اللہ عنہ اما ھذا فقد عصی ابا القاسم صلی اللہ علیہ

وسلم **ترجمہ** ابی الشعثاء نے کہا ہم مسجد میں بیٹھے تھے ابو ہریرہ کے ساتھ کہ موذن نے اذان دی اور

ایک شخص مسجد سے اٹھا اور جانے لگا تو ابو ہریرہ اسکو دیکھتے رہے یہاں تک کہ وہ باہر چلا گیا تب ابو ہریرہ

نے کہا کہ اس شخص نے نافرمانی کی ابو القاسم صلی اللہ علیہ وسلم کی **عن** ابی الشعثاء المحاربی قال سمعت

ابا ھریرۃ رضی اللہ عنہ ورأی رجلا یجتاز المسجد خارجا بعد الاذان فقال اما ھذا

الله تعالى

باب النهي عن الخروج من المسجد اذا اذن المؤذن

فَقَدْ عَصٰی اَبَا الْقَاسِمِ ترجمہ ابی اشعثاء نے کہا مین نے ابوہریرہ سے سنا کہ فرماتے تھے اس شخص نے نافرمانی کے ابوالقاسم صلی اللہ علیہ وسلم کی یہ اوسکو کہا جو مسجد سے باہر چلا گیا تھا بعد اذان کے ف ان حدیثون سے معلوم ہوا کہ بعد اذان کے مسجد سے نکلنا نہ چاہیے جب تک کہ فرض ادا نکرلے مگر اس شخص کو کہ عذر رکھتا ہو جیسے کسی دوسری مسجد کا امام ہو یا پاخانے پیشاب کو جاتا ہو کہ پھر آنے کی نیت رکھتا ہو عَنْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ اَبِیْ عَمْرَةَ قَالَ دَخَلَ عُثْمَانُ بْنُ عَفَّانَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ الْمَسْجِدَ بَعْدَ صَلٰوةِ الْمَغْرِبِ فَقَعَدَ وَحْدَهٗ فَقَعَدْتُ اِلَيْهِ فَقَالَ يَا ابْنَ اَخِیْ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقُوْلُ مَنْ صَلَّی الْعِشَاۗءَ فِیْ جَمَاعَةٍ فَكَاَنَّمَا قَامَ نِصْفَ اللَّيْلِ وَمَنْ صَلَّی الصُّبْحَ فِیْ جَمَاعَةٍ فَكَاَنَّمَا صَلَّی اللَّيْلَ كُلَّهٗ ترجمہ عبدالرحمن نے کہا عثمان بن عفان مسجد مین آئے اور اکیلے بیٹھ گئے مین انکے پاس جا بیٹھا انہون نے فرمایا ای میرے بھتیجے مین نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا ہے کہ فرماتے تھے جس نے عشا کی نماز جماعت سے پڑہی تو گویا آدھی رات تک نماز نفل پڑہتا رہا (یعنے ایسا ثواب پاویگا) اور جس نے صبح کی نماز جماعت سے پڑہی وہ ساری رات نماز پڑہتا رہا ف اس سے دونو نمازون کی جماعت سے ادا کرنے کا بڑا ثواب معلوم ہوا گویا دونون نمازین جس نے بجماعت ادا کین وہ آرام سے سویا بھی اور ڈیڑہ رات تک عبادت کا ثواب بھی پایا سبحان اللہ سنت مین کیا مزا ہے کہ آرام بھی ملتا ہے اور زیادہ ثواب بھی عَنْ اَبِیْ سَهْلٍ عُثْمَانَ بْنِ حَكِيْمٍ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ مِثْلَهٗ ترجمہ ابی سہل نے بھی اس اسناد سے مثل اس روایت کے بیان کیا عَنْ جُنْدُبِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ يَقُوْلُ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ صَلَّی الصُّبْحَ فَهُوَ فِیْ ذِمَّةِ اللّٰهِ فَلَا يَطْلُبَنَّكُمُ اللّٰهُ مِنْ ذِمَّتِهٖ بِشَیْءٍ فَيُدْرِكَهٗ فَيَكُبَّهٗ فِیْ نَارِ جَهَنَّمَ ترجمہ جندب کہتے تھے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جس نے پڑہی نماز صبح کی وہ اللہ کی پناہ مین ہے سو اللہ اپنی پناہ کا حق جس سے طلب کریگا اوسکو نہ چھوڑیگا اور ڈالدیگا اوسکو جہنم مین یعنی اگر اوسکو ستاوگے جو صبح کی نماز پڑہ چکا ہے تو گویا اللہ کی پناہ مین خلل ڈالا اور اسکا حق تلف کیا عَنْ جُنْدُبٍ الْقُشَيْرِیِّ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ يَقُوْلُ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ صَلّٰی صَلٰوةَ الصُّبْحِ فَهُوَ فِیْ ذِمَّةِ اللّٰهِ فَلَا يَطْلُبَنَّكُمُ اللّٰهُ مِنْ ذِمَّتِهٖ بِشَیْءٍ فَاِنَّهٗ مَنْ يَطْلُبْهُ مِنْ ذِمَّتِهٖ بِشَیْءٍ يُدْرِكْهُ ثُمَّ يَكُبَّهٗ عَلٰی وَجْهِهٖ فِیْ نَارِ جَهَنَّمَ ترجمہ وہی ہے جو اوپر گذرا عَنِ الْحَسَنِ عَنْ جُنْدُبِ بْنِ سُفْيَانَ عَنِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِهٰذَا وَلَمْ يَذْكُرْ فَيَكُبَّهٗ فِیْ نَارِ

جہنم پر ترجمہ حسن کی روایت میں بھی وہی مضمون ہے مگر دونوں میں ڈالنے کا ذکر نہیں **باب**
الرُّخْصَةِ فِي التَّخَلُّفِ عَنِ الْجَمَاعَةِ لِعُذْرٍ عذر کے سبب جماعت کا معاف ہونا **عَنْ** عِتْبَانَ
ابْنِ مَالِكٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ وَهُوَ مِنْ أَصْحَابِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مِمَّنْ شَهِدَ بَدْرًا
مِنَ الْأَنْصَارِ أَنَّهُ أَتَى رَسُولَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ يَا رَسُولَ اللّٰهِ إِنِّي قَدْ أَنْكَرْتُ
بَصَرِي أَنَا أُصَلِّي لِقَوْمِي وَإِذَا كَانَتِ الْأَمْطَارُ سَالَ الْوَادِي الَّذِي بَيْنِي وَبَيْنَهُمْ وَلَمْ أَسْتَطِعْ أَنْ آتِيَ
مَسْجِدَهُمْ فَأُصَلِّيَ لَهُمْ وَوَدِدْتُ أَنَّكَ يَا رَسُولَ اللّٰهِ تَأْتِي فَتُصَلِّي فِي مُصَلًّى أَتَّخِذُهُ مُصَلًّى قَالَ (فَاتَّخِذَهُ)
فَقَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ سَأَفْعَلُ إِنْ شَاءَ اللّٰهُ قَالَ عِتْبَانُ فَغَدَا رَسُولُ اللّٰهِ
صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَأَبُو بَكْرٍ الصِّدِّيقُ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ عِنْدَ حِينِ ارْتَفَعَ النَّهَارُ فَاسْتَأْذَنَ
رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَأَذِنْتُ لَهُ فَلَمْ يَجْلِسْ حَتَّى دَخَلَ الْبَيْتَ ثُمَّ قَالَ أَيْنَ
تُحِبُّ أَنْ أُصَلِّيَ مِنْ بَيْتِكَ قَالَ فَأَشَرْتُ إِلَى نَاحِيَةٍ مِنَ الْبَيْتِ فَقَامَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ
عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَكَبَّرَ فَقُمْنَا وَرَاءَهُ فَصَلَّى رَكْعَتَيْنِ ثُمَّ سَلَّمَ قَالَ وَحَبَسْنَاهُ عَلَى خَزِيرٍ صَنَعْنَاهُ (خَزِيرَةٍ صَنَعْنَاهَا)
لَهُ قَالَ فَثَابَ رِجَالٌ مِنْ أَهْلِ الدَّارِ حَوْلَنَا حَتَّى اجْتَمَعَ فِي الْبَيْتِ رِجَالٌ ذَوُو عَدَدٍ فَقَالَ قَائِلٌ
مِنْهُمْ أَيْنَ مَالِكُ بْنُ الدُّخْشُنِ فَقَالَ بَعْضُهُمْ ذَلِكَ مُنَافِقٌ لَا يُحِبُّ اللّٰهَ وَرَسُولَهُ فَقَالَ
رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لَا تَقُلْ لَهُ ذَلِكَ أَلَا تَرَاهُ قَدْ قَالَ لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ يُرِيدُ بِذَلِكَ
وَجْهَ اللّٰهِ قَالَ قَالُوا اللّٰهُ وَرَسُولُهُ أَعْلَمُ قَالَ فَإِنَّا نَرَى وَجْهَهُ وَنَصِيحَتَهُ لِلْمُنَافِقِينَ قَالَ
فَقَالَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَإِنَّ اللّٰهَ قَدْ حَرَّمَ عَلَى النَّارِ مَنْ قَالَ لَا إِلٰهَ إِلَّا اللّٰهُ
يَبْتَغِي بِذَلِكَ وَجْهَ اللّٰهِ قَالَ ابْنُ شِهَابٍ ثُمَّ سَأَلْتُ الْحُصَيْنَ بْنَ مُحَمَّدٍ الْأَنْصَارِيَّ وَهُوَ
أَحَدُ بَنِي سَالِمٍ وَهُوَ مِنْ سَرَاتِهِمْ عَنْ حَدِيثِ مَحْمُودِ بْنِ رَبِيعٍ (الرَّبِيعِ) فَصَدَّقَهُ بِذَلِكَ ترجمہ
عتبان جو صحابی ہیں نبی صلے اللہ علیہ وسلم کے اور بدر میں حاضر ہوئے تھے اور انصار میں ہیں وہ
رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوئے اور عرض کی کہ اے اللہ کے رسول میری آنکھیں
جاتی رہیں اور میں اپنی قوم کی امامت کرتا ہوں اور جب مینہ برستا ہے نالہ آتا ہے جو میرے اور انکے
بیچ میں ہے تو میں انکے مسجد میں نہیں جا سکتا کہ امامت کروں انکی اور آرزو رکھتا ہوں اے اللہ کے
رسول کہ آپ تشریف لاویں اور ایک جگہہ نماز پڑھیں (یعنے میرے گھر میں) تاکہ میں اسے نماز کی جگہ

مقرر کرون تب فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ اچھا مین ایسا ہی کرونگا اگر اللہ نے چاہا عتبان نے کہا پہر صبحکو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تشریف لائے اور ابوبکر بہی آپکے ساتھ تہے جب کچھہ دن چڑہا اور آواز دی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اور مین نے آپ کو بلایا اور آپ جب گھر مین آئے تو بیٹہے نہین اور فرمایا تم کہان چاہتے ہو کہ مین نماز پڑہون تہارے گھر مین کہا انہون نے کہ میر نے ایک کونا بتایا اور آپ کہڑے ہو کر اللہ اکبر کہا اور ہم سب آپکے پیچھے کہڑے ہو گئے اور آپ نے دو رکعت پڑہ کر سلام پہیرا اور ہم نے آپکو روک کہا تہا گوشت کی گڑی کیواسطے جو آپ کے لیے پکائی تہی اور محلہ کے لوگ بہی آگئے یہانتک کہ کئی آدمی جمع ہو گئے گھر مین سو ایک شخص نے ان مین سے کہا کہ مالک بن دخشن کہان ہے تو کسی نے کہا وہ منافق ہے اللہ اور رسول کو دوست نہین رکہتا تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ یہہ نہ کہو اوسکو تم نہین دیکہتے کہ وہ لا الہ الا اللہ کہتا ہے چاہتا ہی اس کلمہ سے رضامندی اللہ کی لوگون نے کہا اللہ اور رسول اسکا خوب جانتا ہے پہر کہا ایک شخص نے کہ ہم اوس کی توجہ اور خیرخواہی منافقون کے ساتھہ دیکہتے ہین تب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اللہ تعالے نے حرام کیا ہے آگ پر اوسکو جو کہے لا الہ الا اللہ اور چاہتا ہو اس کہنے سے رضامندی اللہ کی ابن شہاب نے کہا پہر مین نے حصین بن محمد انصاری سے پوچہا اس روایت کو اور وہ بنی سالم مین کے سردار ہین جو روایت کی محمود بن ربیع نے سو تصدیق کی انہون نے **ف** اس حدیث مین کئی فائدے ہین ایک یہ کہ جب کسی کا وعدہ کرے تو انشاء اللہ کہے دوسرے برکت ڈہونڈہنا نیکون کے ساتھہ اور ان کی نشانیون اور مقاموں سے **تیسرے** نماز ادا کرنا نیکون کے نماز کی جگہہ مین **چوتھے** افضل شخص کا دعوت قبول کرنا اور اپنی سے کم درجہ والے کے گھر جانا **پانچوین** معاف ہونا جماعت کا عذر کے سبب سے **چھٹے** امام اور عالم کے ساتھہ جانا اور اسکے رفیق کا **ساتوین** اجازت چاہنا باہر سے آنیوالا کا گھر والے سے **آٹھوین** یہ کہ پہلے عمدہ اور دین کے کام شروع کرے چنانچہ پہلے آپ نے نماز ادا کی **نوین** نفل کا جماعت سے ادا کرنا **دسوین** دن کے نماز بہی دو دو رکعت افضل ہونا مثل رات کی نماز کے اور شافعیہ کا یہی مذہب ہے اور جمہور کا **گیارہوین** مستحب ہونا اسکا کہ محلہ مین جب کوئی شخص نیک آدمی تو اسکے ملنے کو آوین اور اسکی زیارت سے مشرف ہون اور اسکی صحبت سے فیض اٹہاوین اور یہی حق ہے ہر عالم دیندار کا تمام مسلمانون پر **بارہوین** گھر مین نماز کی جگہہ مقرر کرنا جائز ہے بخلاف مسجد کے **تیرہوین** بری ذکر سے کسی کے لوگون کو روک دینا **چودہوین** یہ کہ لا الہ الا اللہ کا قائل صدق دل سے دوزخ مین ہمیشہ نہ رہے گا سوا

اسے اور بہی بہت سے فوائد ہین جو بخوف طول معرض تحریر مین نہ آسکے (نووی) عن محمود بن الربیع عن عتبان بن مالک رضی اللہ عنہ قال اتیت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم و ساق الحدیث بمعنی حدیث یونس غیر انہ قال فقال رجل این مالک بن الدخشن او الدخیشن وزاد فی الحدیث قال محمود فحدثت بھذا الحدیث نفرا فیھم ابو ایوب الانصاری رضی اللہ عنہ فقال ما اظن رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قال ما قلت قال فحلفت ان رجعت الی عتبان ان اسالہ قال فرجعت الیہ فوجدتہ شیخا کبیرا قد ذھب بصرہ وھو امام قومہ فجلست الی جنبہ فسالتہ عن ھذا الحدیث فحدثنیہ کما حدثنیہ اول مرۃ قال الزھری ثم نزلت بعد ذلک فرائض و امور نری ان الامر انتھی الیھا فمن استطاع ان لا یغتر فلا یغتر ترجمہ محمود نے عتبان سے روایت کی کہ انہون نے کہا آیا مین رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس اور بیان کی روایت یونس کی ہم معنے ریعنے جو اوپر مذکور ہو چکی) مگر اتنی بات زیادہ تہی کہ ایک شخص نے کہا کہان ہین مالک بن دخشن یا کہا دخیشن اور یہ بہی زیادہ کیا کہ محمود نے کہا بیان کی مین نے یہ روایت چند شخصون مین کہ ان مین ابو ایوب انصاری بہی تہے تو اونہون نے کہا مین نہین گمان کرتا ہون کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے یہہ بات فرمائی ہو جو تم کہتے ہو سو مین نے قسم کہائی کہ مین پہر جا کر عتبان سے پوچہون گا سو مین انکے پاس گیا اور انکو بہت بوڑہا پایا کہ آنکہین جاتی رہی تہین اور وہ اپنی قوم کے امام تہے سو ہم اون کے بازو پر جا بیٹہے اور مین نے اون سے یہی حدیث پوچہی تو انہون نے ویسی ہی بیان کر دی جیسے مجہہ سے پہلے بیان کی تہی زہری نے کہا کہ اوس کے بعد اور چیزین فرض ہو مین اور بہت سے احکام الٰہی اوترے کہ جنکو ہم جانتے ہین کہ کام اونپر ختم ہو گیا پہر جو بہہ جا کہ دہوکا نکہائے تو نہ دہوکا کہ دہوکا نکہاوے ف یعنی یہ نہ سمجہے کہ یہ دور رحمت زمانہ ہے بلکہ یہ ابتدائے اسلام کی بات ہے اسکے بعد اور احکام الٰہی بہت سے آئے ہین عن محمود بن الربیع رضی اللہ عنہ قال انی لاعقل مجۃ مجھا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم من دلو فی دارنا قال محمود فحدثنی عتبان بن مالک رضی اللہ عنہ قال قلت یا رسول اللہ ان بصری قد ساء وساق الحدیث الی قولہ فصلی بنا رکعتین وحبسنا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم علی جشیشۃ صنعناھا لہ ولم یذکر ما بعدہ من زیادۃ یونس ومعمر ترجمہ محمود نے کہا مجہے یاد ہے ایک کلی جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم

نے ہماری محلہ کی ڈول کی تہی اور محمود نے کہا روایت کی مجہسے عتبان نے کہ کہا انہون نے عرض کی مین نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے کہ میری بصارت کم ہوگئی ہے اور بیان کی حدیث یہانتک کہ کہا عتبان نے کہ دو رکعت پڑہی آپ نے ہمارے ساتھ اور روک رکہا ہم نے آپ کو ایک کہانے کے لیے جسکو جشیشہ کہتے ہین کہ وہ ہم نے آپ کے لیے پکایا تہا اور اسکے بعد کا ذکر نہین کیا جیسے یونس اور معمر نے ذکر کیا ہے **ف** جشیشہ یہہ ہی کہ گیہون کا باریک آٹا لیا اور اسمین گوشت ڈال کر پکایا یا کہجور ڈالکر اور بخاری کی روایت مین مذکور ہے کہ محمود نے کہا کہ آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم نے میرے موہنہ پر کلی کی اور اس روایت سے جواز نکلا ملاطفت اور مزاح کا لڑکون کے ساتہہ اون کے دل خوش کرنے کو اس لیے کہ بچون کا دل ایسی باتون سے بہت خوش ہوتا ہے اور آپنے ارادہ کیا کہ اس خوشی کے سبب ہماری فیض صحبت کو یاد رکہیگا چنانچہ ایسا ہی ہوا

**بَابُ** جَوَازِ الْجَمَاعَةِ فِي النَّافِلَةِ وَالصَّلٰوةِ عَلٰى حَصِيْرٍ وَخُمْرَةٍ وَثَوْبٍ وَغَيْرِهِمَا مِنَ الطَّاهِرَاتِ نفل مین جماعت اور بورئیے وغیرہ پر پڑہنے کا بیان

**عَنْ** اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ اَنَّ جَدَّتَہٗ مُلَيْكَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا دَعَتْ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ لِطَعَامٍ صَنَعَتْهُ فَاَكَلَ مِنْهُ ثُمَّ قَالَ قُوْمُوْا فَاُصَلِّيَ لَكُمْ قَالَ اَنَسُ بْنُ مَالِكٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ فَقُمْتُ اِلٰى حَصِيْرٍ لَنَا قَدِ اسْوَدَّ مِنْ طُوْلِ مَا لُبِسَ فَنَضَحْتُهٗ بِمَاءٍ فَقَامَ عَلَيْهِ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَصَفَفْتُ اَنَا وَالْيَتِيْمُ وَرَاءَهٗ وَالْعَجُوْزُ مِنْ وَّرَائِنَا فَصَلّٰى لَنَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ رَكْعَتَيْنِ ثُمَّ انْصَرَفَ

**ترجمہ** انس نے کہا کہ اون کی دادی نے جنکا نام ملیکہ تہا بلایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو ایک کہانے کے لیے جو اونہون نے پکایا تہا پہر حضرت نے اسمین سے کہایا اور فرمایا کہ کہڑے ہو مین تمہیر وبرکت کے لیے نماز پڑہون انس نے کہا کہ مین ایک بوریا کہڑا ہوا جو بہت بچہانے سے کالا ہوگیا (یعنے مستعمل تہا) اور اوسپر مین نے پانی چہڑکا اور آنحضرت اوسپر کہڑے ہوگے اور مین نے اور ایک یتیم نے آپکے پیچہے صف باندہی اور بوڑہی ہمارے پیچہے کہڑی ہوئین پہر نماز پڑہائی آپ نے دو رکعتین اور سلام پہیرا **ف** اس حدیث سے ثابت ہوا قبول کرنا دعوت کا اگرچہ ولیمہ نہ ہو اور جماعت مین نفل نماز پڑہنا اور جائز ہوا برکت لینا ساتہہ نماز نیکون کے اپنے گہر مین اور شاید آپکو انکی تعلیم بہی منظور ہو علے الخصوص عورت کی کہ عورتین مسجد مین آپ کی ہیئت نماز کو بخوبی نہین دیکہہ سکتی تہین اسوجہ سے کہ پیچہے رہتی تہین اور ثابت ہوا نماز پڑہنا بوریون

حاشیہ: خمرة بالضم جانماز سجادہ صغیرہ — فلاصلی

بچھونے پر جو چیز پاک ہو اگرچہ مستعمل ہو اور یہ بھی معلوم ہوا کہ امام کے سوا جب دو آدمی ہون تو صف امام کے پیچھے باندہ لین اور عورت پیچھے کھڑی رہے اگرچہ اکیلی ہو اور پانی چھڑکنا بورئیے پر اوسکی نرم کرنے کے لیے تہا اور قاضی عیاض نے کہا ہے کہ بشک نجاست کے سبب پانی چھڑکا مگر صحیح وہی ہے جو ہم نے پہلے کہا ہے **عن** اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ كَانَ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَحْسَنَ النَّاسِ خُلُقًا فَرُبَّمَا تَحْضُرُ الصَّلٰوةُ وَهُوَ فِي بَيْتِنَا قَالَ فَيَأْمُرُ بِالْبِسَاطِ الَّذِي تَحْتَهُ فَيُكْنَسُ ثُمَّ يُنْضَحُ ثُمَّ يَؤُمُّ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَنَقُومُ خَلْفَهُ فَيُصَلِّي بِنَا قَالَ وَكَانَ بِسَاطُهُمْ مِنْ جَرِيدِ النَّخْلِ **ترجمہ** انس مالک کے بیٹے نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سب لوگون سے زیادہ اچھے تہے اخلاق مین اور کبھی آپ کو نماز کا وقت آجاتا اور آپ ہمارے گھر مین ہوتے تو حکم کرتے ہمارے بچھونے کو جو آپکے نیچے ہوتا کہ اوسکو جھاڑ دیتی پھر پانی چھڑک دیتی پھر امامت کرتے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور ہم لوگ آپ کے پیچھے کھڑے ہو جاتے اور ہمارے ساتھ آپ نماز پڑھتے اور آپ کا بچھونا کھجور کے پتون کا تہا **ف** اس سے بے تکلفی انبیا کی ثابت ہوئی **عن** اَنَسٍ رَضِيَ اللّٰهُ تَعَالٰى عَنْهُ قَالَ دَخَلَ النَّبِيُّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَلَيْنَا وَمَا هُوَ اِلَّا اَنَا وَاُمِّي وَاُمُّ حَرَامٍ خَالَتِي فَقَالَ قُومُوا فَلِاُصَلِّيَ بِكُمْ فِي غَيْرِ وَقْتِ صَلٰوةٍ فَصَلّٰى بِنَا فَقَالَ رَجُلٌ لِثَابِتٍ اَيْنَ جَعَلَ اَنَسًا مِنْهُ قَالَ جَعَلَهُ عَلٰى يَمِينِهِ ثُمَّ دَعَا لَنَا اَهْلَ الْبَيْتِ بِكُلِّ خَيْرٍ مِنْ خَيْرِ الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ فَقَالَتْ اُمِّي يَا رَسُولَ اللّٰهِ خُوَيْدِمُكَ ادْعُ اللّٰهَ لَهُ قَالَ فَدَعَا لِي بِكُلِّ خَيْرٍ وَكَانَ فِي اٰخِرِ مَا دَعَا لِي بِهِ اَنْ قَالَ اللّٰهُمَّ اَكْثِرْ مَالَهُ وَوَلَدَهُ وَبَارِكْ لَهُ فِيهِ **ترجمہ** انس نے کہا آئے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہمارے گھر اور گھر مین تہا اور میری مان اور میری خالہ اور آپ نے فرمایا کھڑے ہو مین تمہارے لیے نماز پڑہون اور اوسوقت کسی نماز فرض کا وقت نہ تہا پھر آپ نے نماز پڑھی اور ایک شخص نے ثابت سے پوچھا کہ حضرت نے انس کو کہان کھڑا کیا انہون نے کہا اپنے دہنی طرف پھر دعائے خیر کی ہم سب گھر والون کے لیے سب بہتریون کی خواہ دنیا کی ہو یا آخرت کی سو عرض کی میری مان نے کہ اے اللہ کے رسول یہ آپکا چھوٹا خادم ہے (یعنے انس) اس کے لیے آپ دعا فرماوین سو آپ نے میرے لیے ہر چیز مانگی اور اخیر مین اس دعا کی عرض کی کہ یا اللہ اس کا مال زیادہ کر اور اولاد زیادہ دے پھر اس مین برکت عنایت فرما **عن** اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ رَضِيَ

رَسُولَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ صَلّٰی بِہٖ وَبِاُمِّہٖ اَوْخَالَتِہٖ قَالَ فَاَقَامَنِیْ عَنْ یَمِیْنِہٖ وَاَقَامَ الْمَرْاَۃَ خَلْفَنَا ترجمہ انس نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھہ اور میری ماں یا خالہ کو نماز پڑہائے (یعنی امامت کی) اور مجھے اپنی داہنی طرف کھڑا کیا اور عورت کو ہمارے پیچھے عَنْ مَیْمُوْنَۃَ زَوْجِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ قَالَتْ کَانَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ یُصَلِّیْ وَاَنَا حِذَاءَہٗ وَرُبَّمَا اَصَابَنِیْ ثَوْبُہٗ اِذَا سَجَدَ وَکَانَ یُصَلِّیْ عَلٰی خُمْرَۃٍ ترجمہ میمونہ ام المومنین بیبی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے راوی ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نماز پڑہتے تہے اور میں آپکے برابر حاضر تہی اور کبہی آپ کا کپڑا مجہکو لگ جاتا تہا جب سجدہ کرتے تہے اور نماز پڑہتے تہے آپ بوریے پر عَنْ اَبِیْ سَعِیْدِ الْخُدْرِیِّ اَنَّہٗ دَخَلَ عَلٰی رَسُوْلِ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ فَوَجَدَہٗ یُصَلِّیْ عَلٰی حَصِیْرٍ یَسْجُدُ عَلَیْہِ ترجمہ ابو سعید خدری سے روایت ہے میں حضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت میں حاضر ہوا اور آپ کو دیکہا کہ نماز پڑہتے ہیں آپ بوریے پر اور اوسی پر سجدہ کرتے ہیں

## بَابُ فَضْلِ الصَّلٰوۃِ الْمَکْتُوْبَۃِ فِیْ جَمَاعَۃٍ نماز فرض بجماعت ادا کرنے کی فضیلت کا بیان

عَنْ اَبِیْ ھُرَیْرَۃَ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ صَلٰوۃُ الرَّجُلِ فِیْ جَمَاعَۃٍ تَزِیْدُ عَلٰی صَلٰوتِہٖ فِیْ بَیْتِہٖ وَصَلٰوتِہٖ فِیْ سُوْقِہٖ بِضْعًا وَّعِشْرِیْنَ دَرَجَۃً وَّذٰلِکَ اَنَّ اَحَدَھُمْ اِذَا تَوَضَّاَ فَاَحْسَنَ الْوُضُوْءَ ثُمَّ اَتَی الْمَسْجِدَ لَا یَنْھَزُہٗ اِلَّا الصَّلٰوۃُ لَا یُرِیْدُ اِلَّا الصَّلٰوۃَ فَلَمْ یَخْطُ خَطْوَۃً اِلَّا رُفِعَ لَہٗ بِھَا دَرَجَۃٌ وَّحُطَّ عَنْہُ بِھَا خَطِیْئَۃٌ حَتّٰی یَدْخُلَ الْمَسْجِدَ فَاِذَا دَخَلَ الْمَسْجِدَ کَانَ فِی الصَّلٰوۃِ مَا کَانَتِ الصَّلٰوۃُ ھِیَ تَحْبِسُہٗ وَالْمَلٰئِکَۃُ یُصَلُّوْنَ عَلٰی اَحَدِکُمْ مَا دَامَ فِیْ مَجْلِسِہِ الَّذِیْ صَلّٰی فِیْہِ یَقُوْلُوْنَ اَللّٰھُمَّ ارْحَمْہُ اَللّٰھُمَّ اغْفِرْ لَہٗ اَللّٰھُمَّ تُبْ عَلَیْہِ مَا لَمْ یُؤْذِ فِیْہِ مَا لَمْ یُحْدِثْ فِیْہِ ترجمہ ابو ہریرہ نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا نماز آدمی کی جماعت سے اوسکے گہر اور بازار کی نماز سے بیس پر کئی درجہ افضل ہے اور اسکا سبب یہ ہے کہ آدمی نے جب وضو کیا اور اچہی طرح وضو کیا پہر مسجد کو آیا کہ نہیں اوٹہایا اوسکو مگر نماز نے اور نہیں ارادہ ہوا اسکا مگر نماز کا تو کوئی قدم نہیں کہتا ہے وہ مگر بلند کردیتا ہے اللہ تعالے اوسکے عوض میں اسکا ایک درجہ اور گہٹا دیتا ہے ایک گناہ یہانتک کہ داخل ہوتا ہے وہ مسجد میں پہر جب مسجد میں آگیا تو گویا وہ نماز ہی میں ہے جبتک نماز اوسکو روک رہی ہے اور فرشتے اوسکے لیے دعائے خیر کررہے ہیں جبتک

باب فضل الصلوة المكتوبة في جماعة

رفع الله

وہ اپنی جگہہ مین ہے جہان نماز پڑہی ہے اور کہتے ہین فرشتے کہ یا اللہ رحم کر اوسپر یا اللہ بخشدے اوسکو یا
اللہ توبہ قبول کر اوسکی جبتک کہ وہ ایذا نہین دیتا جبتک وہ حدث نہین کرتا یعنی تب تک فرشتے
یہی کہتے رہتے ہین عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ
وَسَلَّمَ اِنَّ الْمَلٰٓئِکَةَ تُصَلِّیْ عَلٰی اَحَدِکُمْ مَّا دَامَ فِیْ مَجْلِسِهٖ تَقُوْلُ اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لَهٗ اَللّٰهُمَّ
ارْحَمْهُ مَا لَمْ یُحْدِثْ وَاَحَدُکُمْ فِیْ صَلٰوةٍ مَّا کَانَتِ الصَّلٰوةُ تَحْبِسُهٗ ترجمہ ابوہریرہ نے کہا
کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ فرشتے دعائے خیر کرتے ہین تمہارے ہر ایک کے لیے جبتک وہ اپنی
نماز کی جگہہ بیٹھا رہتا ہے کہ یا اللہ بخشدے اوسکو یا اللہ رحم کر اوسپر جبتک کہ وہ گوز نہین کرتا اور ہر ایک
تمہارے مین کا نماز مین ہے جبتک نماز اوسکو روک رہی ہے عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ
صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَا یَزَالُ الْعَبْدُ فِیْ صَلٰوةٍ مَّا کَانَ فِیْ مُصَلَّاهُ یَنْتَظِرُ الصَّلٰوةَ وَ
تَقُوْلُ الْمَلٰٓئِکَةُ اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لَهٗ اَللّٰهُمَّ ارْحَمْهُ حَتّٰی یَنْصَرِفَ اَوْ یُحْدِثَ قُلْتُ مَا یُحْدِثُ
قَالَ یَفْسُوْ اَوْ یَضْرِطُ ترجمہ ابوہریرہ نے کہا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جبتک آدمی منتظر
نماز کا اپنی نماز کی جگہہ مین بیٹھا رہتا ہے تبتک وہ نماز ہی مین ہے اور فرشتے اوسکے لیے کہتے رہتے
ہین کہ یا اللہ بخش اوسکو اور رحم کر اوسپر یہانتک کہ وہ چلا جائے یا حدث کرے راوی کہتا ہے کہ مین
نے پوچھا کہ حدث کیا ہے تو کہا ہوا کی چھوڑے یا گوز کرے عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّی
اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَا یَزَالُ اَحَدُکُمْ فِیْ صَلٰوةٍ مَّا دَامَتِ الصَّلٰوةُ تَحْبِسُهٗ لَا یَمْنَعُهٗ اَنْ یَّنْقَلِبَ
اِلٰٓی اَهْلِهٖ اِلَّا الصَّلٰوةُ ترجمہ ابوہریرہ نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا آدمی نماز مین ہے
جبتک کہ نماز اوسکو روک رہی ہے نہین روکتی اسے گھر جانے سے مگر نماز عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ
رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ قَالَ اَحَدُکُمْ مَّا قَعَدَ یَنْتَظِرُ الصَّلٰوةَ
فِیْ صَلٰوةٍ مَّا لَمْ یُحْدِثْ تَدْعُوْ لَهُ الْمَلٰٓئِکَةُ اَللّٰهُمَّ اغْفِرْ لَهٗ اَللّٰهُمَّ ارْحَمْهُ ترجمہ
ابوہریرہ راوی ہین کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ایک تم مین کا نماز مین ہے جبتک نماز کا
منتظر ہے جبتک اوسنے گوز نہین کیا فرشتے اوسکے لیے دعا کرتے ہین یا اللہ بخش اسکو یا اللہ رحم کر اسپر
عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ عَنِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ بِنَحْوِهٖ ترجمہ ابوہریرہ نے نبی صلی اللہ
علیہ وسلم سے یہی مضمون روایت کیا عَنْ اَبِیْ مُوْسٰی رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ

صلی اللہ علیہ وسلم ان اعظم الناس اجرا فی الصلوۃ ابعدهم الیها ممشی فابعدهم
والذی ینتظر الصلوۃ حتی یصلیها مع الامام اعظم اجرا من الذی یصلیها ثم
ینام قال وفی روایۃ ابی کریب حتی یصلیها مع الامام فی جماعۃ ترجمہ ابوموسی نے
کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جسکا گہر مسجد سے جتنا زیادہ دور ہے اوتنا ہی ثواب بہی اُسکا
زیادہ ہے اور جو نماز کا منتظر ہے کہ امام کے ساتھ پڑہیگا اوسکا ثواب بہی زیادہ ہے اوس شخص سے
کہ پڑہ لے اور سو رہے اور ابو کریب کی روایت مین یہ لفظ ہین حتے یصلیها سے آخر تک اور مطلب دونون
کا ایک ہی ہے **عن** ابی بن کعب قال کان رجل لا اعلم رجلا ابعد من المسجد منه
وکان لا تخطئه صلوۃ قال فقیل له او قلت له لو اشتریت حمارا ترکبه فی الظلماء
وفی الرمضاء قال ما یسرنی ان منزلی الی جنب المسجد انی ارید ان یکتب لی ممشای
الی المسجد ورجوعی اذا رجعت الی اهلی فقال رسول اللہ صلی اللہ علیه وسلم قد جمع اللہ
لک ذلک کله ترجمہ ابی بن کعب نے کہا کہ ایک شخص تہا کہ اوس کے مکان سے زیادہ کسی کا مکان
مسجد سے دور نہ تہا اور کبہی کوئی جماعت اُسکی نجاتی تو اس سے کہا گیا یا مین نے کہا کہ تم اگر ایک گدہا
خرید لو کہ اوسپر سوار ہو کر آیا کرو اندہیری اور دہوپ مین تو خوب ہو اس نے کہا کہ مین یہ نہین چاہتا
کہ میرا گہر مسجد کے بازو مین ہو اسلیے کہ مین چاہتا ہون کہ میرے قدم لکہے جاوین مسجد کیطرف اور میرا
لوٹنا بہی جب مین لوٹون گہر کو تب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ اللہ تعالے نے اس سب کا
ثواب تمہارے لیے اکٹہا کیا ہے **عن** ابی بن کعب قال کان رجل من الانصار بیته
اقصی بیت فی المدینة فکان لا تخطئه الصلوۃ مع رسول اللہ صلی اللہ علیه وسلم
قال فتوجعنا له فقلت له یا فلان لو انک اشتریت حمارا یقیک من الرمضاء و
یقیک من هوام الارض قال اما واللہ ما احب ان بیتی مطنب ببیت محمد صلی اللہ
علیه وسلم قال فحملت به حملا حتی اتیت نبی اللہ صلی اللہ علیه وسلم فاخبرته
قال فدعاه فقال له مثل ذلک وذکر له انه یرجو فی اثره الاجر فقال له النبی
صلی اللہ علیه وسلم ان لک ما احتسبت ترجمہ ابی بن کعب نے کہا کہ انصار مین ایک شخص
تہے کہ گہر انکا سب گہرون مین مدینہ کے دور تہا مسجد سے اور کوئی جماعت اونکی جانے نہ پاتی

تھی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ تو ہم لوگوں کو اون پر ترس آیا اور میں نے اون سے کہا کہ کاش تم ایک گدہا خرید لو کہ تمہیں گرمی سے اور راہ کے کیڑے مکوڑوں سے بچا ئے اُنہوں نے کہا کہ سنو قسم ہے اللہ کی کہ میں یہ نہیں چاہتا کہ میرا گھر بندہا ہوا ہو محمد صلی اللہ علیہ وسلم کے گھر سے اور یہ بات اسکی مجھپر بہت بار اور گران گذری اور میں نبی صلے اللہ علیہ وسلم کے پاس [illegible] آپ کو خبر دی آپ نے انکو بلایا اونہوں نے حضرت سے بھی یہی کہا کہ مجھسے کہا تہا اور ذکر کیا کہ میں اپنے قدموں کا [illegible] اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ بیشک تمکو اجر ہے جسکو تم امیدوار ہو عَنْ عَاصِمٍ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ نَحْوَهُ ترجمہ وہی ہے جو اوپر گزرا عَنْ [illegible] قَالَ سَمِعْتُ جَابِرَ بْنَ عَبْدِ اللّٰهِ قَالَ كَانَتْ دِيَارُنَا نَائِيَةً مِّنَ الْمَسْجِدِ فَاَرَدْنَا اَنْ نَّبِيْعَ بُيُوْتَنَا فَنَقْتَرِبَ مِنَ الْمَسْجِدِ فَنَهَانَا رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ اِنَّ لَكُمْ بِكُلِّ خَطْوَةٍ دَرَجَةً ترجمہ ابو الزبیر نے جابر سے سنا کہ انہوں نے کہا ہمارے لوگوں کے گھر مسجد سے دور تھے تو ہم نے چاہا کہ بیچ ڈالیں اور مسجد کے قریب آ رہیں تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے منع کیا اور فرمایا کہ تمہیں ہر قدم پر ایک درجہ ہے عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا قَالَ خَلَتِ الْبِقَاعُ حَوْلَ الْمَسْجِدِ فَاَرَادَ بَنُوْ سَلِمَةَ اَنْ يَّنْتَقِلُوْا قُرْبَ الْمَسْجِدِ فَبَلَغَ ذٰلِكَ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ لَهُمْ اِنَّهُ بَلَغَنِيْ اَنَّكُمْ تُرِيْدُوْنَ اَنْ تَنْتَقِلُوْا قُرْبَ الْمَسْجِدِ قَالُوْا نَعَمْ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ قَدْ اَرَدْنَا ذٰلِكَ فَقَالَ يَا بَنِيْ سَلِمَةَ دِيَارَكُمْ تُكْتَبْ اٰثَارُكُمْ دِيَارَكُمْ تُكْتَبْ اٰثَارُكُمْ ترجمہ جابر نے کہا کچھ جگہیں خالی ہوئیں مسجد کے گرد تو بنو سلمہ کے قبیلہ والوں نے چاہا کہ مسجد کے پاس اوٹھ آویں اور یہ خبر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو پہونچی تو آپ نے فرمایا کہ تمہاری خبر ہمکو پہونچی ہے کہ تم چاہتے ہو کہ مسجد کے قریب آ رہو انہوں نے عرض کی کہ ہاں اے اللہ کے رسول ہم نے چاہا تو ہے تب آپ نے فرمایا اے بنی سلمہ اپنے ہی گھروں میں رہو تمہارے قدم لکھی جاتے ہیں (یعنی تاکہ انکا ثواب ملے) عَنْ جَابِرِ بْنِ عَبْدِ اللّٰهِ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا قَالَ اَرَادَ بَنُوْ سَلِمَةَ اَنْ يَّتَحَوَّلُوْا اِلٰى قُرْبِ الْمَسْجِدِ قَالَ وَالْبِقَاعُ خَالِيَةٌ فَبَلَغَ ذٰلِكَ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقَالَ يَا بَنِيْ سَلِمَةَ دِيَارَكُمْ تُكْتَبْ اٰثَارُكُمْ فَقَالُوْا مَا كَانَ يَسُرُّنَا اَنَّا كُنَّا تَحَوَّلْنَا ترجمہ جابر نے کہا بنو سلمہ نے چاہا کہ مسجد کے قریب آ جاویں اور کچھ گھر خالی تھے تو یہ خبر نبی صلے اللہ علیہ وسلم کو پہونچی آپ نے فرمایا اے بنی سلمہ اپنے ہی گھروں میں رہو تمہارے قدم لکھے جاتے ہیں تو انہوں نے کہا اس فرمانے سے ہم ایسے خوش

ہوئی کہ وہ من سے اٹھے آنے سے اتنی خوشی نہ ہوئی عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ مَنْ تَطَهَّرَ فِیْ بَیْتِهٖ ثُمَّ مَشٰی اِلٰی بَیْتٍ مِّنْ بُیُوْتِ اللّٰهِ لِیَقْضِیَ فَرِیْضَةً مِّنْ فَرَائِضِ اللّٰهِ کَانَتْ خُطْوَاتُهٗ اِحْدٰهُمَا تَحُطُّ خَطِیْئَةً وَّالْاُخْرٰی تَرْفَعُ دَرَجَةً ترجمہ ابوہریرہ نے کہا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جو طہارت کرے اپنے گھر میں پھر جاوے کسی اللہ کے گھر میں کہ ادا کرے کسی فرض کو اللہ کے فرضوں میں سے تو اوسکے قدم ایسے ہوں گے کہ ایک سے تو برائیاں اوترین گی اور دوسرے سے درجے بڑھیں گے عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ قَالَ وَفِیْ حَدِیْثِ بَکْرٍ اَنَّهٗ سَمِعَ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ یَقُوْلُ اَرَاَیْتُمْ لَوْ اَنَّ نَهَرًا بِبَابِ اَحَدِکُمْ یَغْتَسِلُ مِنْهُ کُلَّ یَوْمٍ خَمْسَ مَرَّاتٍ هَلْ یَبْقٰی مِنْ دَرَنِهٖ شَیْءٌ قَالُوْا لَا یَبْقٰی مِنْ دَرَنِهٖ شَیْءٌ قَالَ فَذٰلِكَ مَثَلُ الصَّلَوَاتِ الْخَمْسِ یَمْحُو اللّٰهُ بِهِنَّ الْخَطَایَا ترجمہ ابوہریرہ نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فرماتے تھے بھلا دیکھو کہ اگر کسی کے دروازے پر ایک نہر ہو کہ وہ اس میں ہر روز پانچ بار نہاتا ہو تو کیا اوس کے بدن پر کچھ میل باقی رہیگا صحابہ نے عرض کی کہ نہیں فرمایا یہی مثال ہے پانچ نمازوں کی کہ اللہ تعالے اوسکی برکت سے گناہوں کو صاف کر دیتا ہے عَنْ جَابِرٍ وَّهُوَ ابْنُ عَبْدِ اللّٰهِ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُمَا قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ مَثَلُ الصَّلَوٰتِ الْخَمْسِ کَمَثَلِ نَهَرٍ جَارٍ غَمْرٍ عَلٰی بَابِ اَحَدِکُمْ یَغْتَسِلُ مِنْهُ کُلَّ یَوْمٍ خَمْسَ مَرَّاتٍ قَالَ قَالَ الْحَسَنُ وَمَا یُبْقِیْ ذٰلِكَ مِنَ الدَّرَنِ ترجمہ جابر نے کہا فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے پانچ نمازوں کی مثال مانند بہتی گہری نہر کی ہے کہ کسی کے دروازے پر ہو اور وہ اس میں ہر روز پانچ بار نہاتا ہو حسن نے کہا کہ نہ باقی رہے گا اوس پر کچھ میل عَنْ اَبِیْ هُرَیْرَةَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ عَنِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَنْ غَدَا اِلَی الْمَسْجِدِ اَوْ رَاحَ اَعَدَّ اللّٰهُ لَهٗ فِی الْجَنَّةِ نُزُلًا کُلَّمَا غَدَا اَوْ رَاحَ ترجمہ ابوہریرہ نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو صبح کو یا شام کو گیا مسجد میں اللہ تعالے نے اوسکی ضیافت طیار کی ہر صبح اور شام میں

## بَاب فَضْلِ الْجُلُوْسِ فِیْ مُصَلَّاهُ بَعْدَ الصُّبْحِ وَفَضْلِ الْمَسَاجِدِ

صبح کے بعد اپنی نماز کی جگہہ بیٹھنے اور مسجدوں کی فضیلت کا بیان عَنْ سِمَاكِ بْنِ حَرْبٍ قَالَ قُلْتُ لِجَابِرِ بْنِ سَمُرَةَ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ اَکُنْتَ تُجَالِسُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ قَالَ نَعَمْ کَثِیْرًا کَانَ لَا یَقُوْمُ مِنْ مُّصَلَّاهُ الَّذِیْ یُصَلِّیْ فِیْهِ الصُّبْحَ اَوِ الْغَدَاةَ

حتى تطلع الشمس فاذا طلعت الشمس قام وكانوا يتحدثون فيأخذون في امر الجاهلية
فيضحكون ويتبسم ترجمہ سماک بن حرب نے کہا کہ مین نے جابر سے کہا کہ تم رسول اللہ صلی اللہ علیہ و
سلم کے پاس بیٹھے تھے انہون نے کہا کہ بہت پھر کہا کہ آپ کی عادت تھی کہ اپنی نماز کی جگہہ مین بیٹھے رہتے
صبح کے بعد جب تک کہ آفتاب نہ نکلتا پھر جب سورج نکلتا اوٹھہ کھڑے ہوتے اور لوگ ذکر کیا کرتے تھے
کفر کے زمانہ کا اور ہنستے تھے اور آپ بھی مسکراتے رہتے **عن** جابر بن سمرة ان النبي صلى الله
عليه وسلم كان اذا صلى الفجر جلس في مصلاه حتى تطلع الشمس حسنا ترجمہ جابر رضی
اللہ عنہ نے کہا کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم جب صبح کی نماز پڑھ چکتے اپنی جگہہ مین بیٹھے رہتے جب تک کہ
آفتاب خوب نہ نکل آتا **عن** سماك بهذا الاسناد ولم يقولوا حسنا ترجمہ سماک سے
بھی مروی ہے اسی اسناد سے مگر اوسمین حسنا کا لفظ نہین **عن** عبد الرحمن بن مهران
مولى ابي هريرة عن ابي هريرة رضي الله عنه ان رسول الله صلى الله عليه وسلم
قال احب البلاد الى الله عز وجل مساجدها وابغض البلاد الى الله تعالى اسواقها ترجمہ
عبد الرحمن جو مولے ہین ابوہریرہ کے وہ ابوہریرہ سے راوی ہین کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا
شہرون مین سے پیاری جگہہ اللہ کے نزدیک مسجدین ہین اور سب سے بری اللہ کے نزدیک بازارین ہین
**ف** بازارون مین شیطان کا جھنڈا گڑا ہوتا ہے گالی گلوچ ایک دوسرے کو دینا مین فسق وفجور کا زور و
شور رہتا ہے بخلاف اسکے مسجدون مین ذکر الٰہی نماز روزہ وزہد و عبادت خوف خدا کا چرچا رہتا ہے

**باب** من احق بالامامة امامت کا مستحق کون ہے اسکا بیان **عن** ابي سعيد الخدري
قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم اذا كانوا ثلاثة فليؤمهم احدهم و
احقهم بالامامة اقرؤهم ترجمہ ابوسعید خدری نے کہا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب تین
شخص ہون تو ایک انمین کا امام ہو جاوے اور زیادہ حقدار امامت کا وہ ہے جو قرآن زیادہ پڑھا ہو **عن** قتادة بهذا الاسناد مثله
**عن** ابي سعيد عن النبي صلى الله عليه وسلم مثله ترجمہ وہی جو اوپر گذرا **عن** ابي مسعود الانصاري قال قال رسول
الله صلى الله عليه وسلم يؤم القوم اقرؤهم لكتاب الله فان كانوا في القراءة سواء فاعلمهم بالسنة
فان كانوا في السنة سواء فاقدمهم هجرة فان كانوا في الهجرة سواء فاقدمهم
سلما ولا يؤمن الرجل الرجل في سلطانه ولا يقعد في بيته على تكرمته الا باذنه

ن حسنا
ن حسنا
ن تعالی
ن سلاما

قال لا تجزئ في روايته مكان سلما سنا ترجمہ ابو مسعود نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم
نے فرمایا قوم کی امامت وہ کرے جو قرآن زیادہ جانتا ہو اگر قرآن مین برابر ہون تو جو سنت
زیادہ جانتا ہو اگر سنت مین برابر ہون تو جسنے ہجرت پہلے کی ہو اگر ہجرت مین برابر ہون تو جو
اسلام پہلے لایا ہو اور کسی کے حکومت کی جگہہ مین جاکر اوسکی امامت نہ کرے اور نہ اوسکے گہر مین اوسکی
مسند پر بیٹہے مگر اوس کے حکم سے اشج نے اسلام کی جگہہ عمر کو ذکر کیا یعنی جسکی عمر زیادہ ہو عن الاعمش بهذا
الاسناد مثله ترجمہ وہی ہے جو اوپر گذرا عن ابي مسعود يقول قال لنا رسول الله صلى الله عليه وسلم يؤم القوم اقرأ
هم لكتاب الله واقدمهم قراءة فان كانت قراءتهم سواء فليؤمهم اقدمهم
هجرة فان كانوا في الهجرة سواء فليؤمهم اكبرهم سنا ولا يؤمن الرجل الرجل
في اهله ولا في سلطانه ولا يجلس على تكرمته في بيته الا ان ياذن لك او باذنه ترجمہ
ابی مسعود کہتے تہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ہم سے فرمایا امامت کرے لوگون کی وہ جو قرآن زیادہ
جانتا ہو اور خوب قرآن پڑہتا ہو اگر قرات مین برابر ہون تو جس نے پہلے ہجرت کی ہو اگر ہجرت مین برابر ہون
تو جو سن مین بڑا ہو اور کسی کے امامت نہ کر اوس کے گہر مین اور نہ اوسکی حکومت کی جگہہ مین اور نہ بیٹہے
اوسکی مسند پر اوسکے گہر مین جبتک وہ تجہے اجازت نہ دے یا فرمایا اوسکی اجازت سے عن مالك بن
الحويرث قال اتينا رسول الله صلى الله عليه وسلم ونحن شببة متقاربون فاقمنا
عنده عشرين ليلة وكان رسول الله صلى الله عليه وسلم رحيما رفيقا فظن انا
قد اشتقنا اهلنا فسألنا عمن تركنا من اهلنا فاخبرناه فقال ارجعوا الى اهليكم
فاقيموا فيهم وعلموهم ومروهم فاذا حضرت الصلوة فليؤذن لكم احدكم
ثم ليؤمكم اكبركم ترجمہ مالک بن حویرث نے کہا کہ ہم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے
پاس آئے اور جوان تہے ہم سن اور بیس دن آپ کی خدمت مین رہے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ و
سلم نہایت مہربان اور نرم دل تہے آپنے معلوم کیا کہ ہم لوگ وطن کے مشتاق ہو گئے تو پوچہا آپ نے
کہ کن کن لوگون کو تم اپنے وطن مین چہوڑ آئے اپنے عزیز و اقارب مین سے اور خبر دی ہم نے آپ کو تب
فرمایا آپنے لوٹ جاؤ تم اپنے وطن کو اور وہان رہو اور لوگون کو اسلام کی باتین سکہاؤ بتاؤ پہر
جب نماز کا وقت آوے تو ایک شخص تم مین کا اذان دے اور امامت کرے جو تم مین بڑا ہو عمر مین

فان كان

ولا تؤمن

ولا تجلس

فی الحدیث سے اذان اور جماعت اور امامت کا حکم ہوا اور چونکہ وہ لوگ ہجرت اور علم مین برابر تھے لہذا آپ نے انکو یہی حکم
دیا کہ جو عمر مین بڑا ہو وہ امامت کرے عَنْ مَالِكِ بْنِ الْحُوَيْرِثِ اَبِیْ سُلَیْمَانَ قَالَ اَتَیْتُ رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ
وَسَلَّمَ فِیْ نَاسٍ وَّنَحْوُ شَبَبَۃٌ مُتَقَارِبُوْنَ وَاقْتَصَّا جَمِیْعًا الْحَدِیْثَ بِنَحْوِ حَدِیْثِ ابْنِ عُلَیَّۃَ ترجمہ مالک بن حویرث
نے کہا کہ آیا مین رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی خدمت مین چند لوگون کے ساتھ جو ہم سن تھے اور بیان کیا حدیث کو آخر تک
عَنْ مَالِكِ بْنِ الْحُوَيْرِثِ قَالَ اَتَیْتُ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اَنَا وَصَاحِبٌ لِّیْ فَلَمَّا اَرَدْنَا الْاِقْفَالَ مِنْ عِنْدِہٖ
قَالَ لَنَا اِذَا حَضَرَتِ الصَّلٰوۃُ فَاَذِّنَا ثُمَّ اَقِیْمَا لِیَؤُمَّکُمَا اَکْبَرُکُمَا ترجمہ مالک نے کہا کہ آیا مین اور ایک رفیق میرا
نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس پھر جب لوٹنا چاہا ہم نے انکے پاس سے تو فرمایا آپ نے کہ جب نماز کا وقت آوے تو اذان دینا اور
اقامت کہنا اور امامت کرے جو تم مین کا بڑا ہو عَنْ خَالِدِ الْحَذَّاءِ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ وَزَادَ قَالَ الْحَذَّاءُ وَکَانَا
مُتَقَارِبَیْنِ فِی الْقِرَاءَۃِ ترجمہ خالد نے اسی اسناد سے بھی روایت کی اور اسمین اتنا زیادہ کیا کہ حذا نے کہا کہ وہ دونو
قرارت مین برابر تھے باب اِسْتِحْبَابِ الْقُنُوْتِ فِیْ جَمِیْعِ الصَّلٰوۃِ اِذَا نَزَلَتْ بِالْمُسْلِمِیْنَ نَازِلَۃٌ وَّالْعِیَاذُ بِاللّٰہِ
وَاسْتِحْبَابِہٖ فِی الصُّبْحِ دَائِمًا وَّبَیَانِ اَنَّ مَحَلَّہٗ بَعْدَ رَفْعِ الرَّاْسِ مِنَ الرُّکُوْعِ فِی الرَّکْعَۃِ الْاَخِیْرَۃِ وَاسْتِحْبَابِ الْجَہْرِ بِہٖ
قنوت نمازون مین پڑہنا مستحب ہے جب مسلمانون پر کوئی بلا نازل ہو اور پناہ مانگنی ساتھ اللہ کے اور مستحب ہونا
اسکا صبح کی نماز مین اور اسبات کا بیان کہ محل اسکا دوسری رکعت مین سر اٹھانے کے پیچھے ہے اور
اونچی پڑہنا اسکا مستحب ہے عَنْ اَبِیْ ھُرَیْرَۃَ یَقُوْلُ کَانَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ یَقُوْلُ
حِیْنَ یَفْرُغُ مِنْ صَلٰوۃِ الْفَجْرِ مِنَ الْقِرَاءَۃِ وَیُکَبِّرُ وَیَرْفَعُ رَاْسَہٗ سَمِعَ اللّٰہُ لِمَنْ حَمِدَہٗ رَبَّنَا وَلَکَ
الْحَمْدُ ثُمَّ یَقُوْلُ وَھُوَ قَائِمٌ اَللّٰھُمَّ اَنْجِ الْوَلِیْدَ بْنَ الْوَلِیْدِ وَسَلَمَۃَ بْنَ ھِشَامٍ وَّعَیَّاشَ بْنَ اَبِیْ رَبِیْعَۃَ وَ
الْمُسْتَضْعَفِیْنَ مِنَ الْمُؤْمِنِیْنَ اَللّٰھُمَّ اشْدُدْ وَطْاَتَکَ عَلٰی مُضَرَ وَاجْعَلْھَا عَلَیْھِمْ کَسِنِیْ یُوْسُفَ اَللّٰھُمَّ
الْعَنْ لِحْیَانَ وَرِعْلًا وَّذَکْوَانَ وَعُصَیَّۃَ عَصَتِ اللّٰہَ وَرَسُوْلَہٗ ثُمَّ بَلَغَنَا اَنَّہٗ تَرَكَ ذٰلِكَ
لَمَّا اُنْزِلَ لَیْسَ لَكَ مِنَ الْاَمْرِ شَیْءٌ اَوْ یَتُوْبَ عَلَیْھِمْ اَوْ یُعَذِّبَھُمْ فَاِنَّھُمْ ظٰلِمُوْنَ ترجمہ
ابوہریرہ سے روایت ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جب نماز فجر کی قرارت سے فارغ ہو جاتے اور سر
مبارک رکوع سے اٹھاتے یعنے دوسری رکعت مین اکہتے سمع اللہ سے اخیر تک یعنے سنا اللہ نے
جس نے اس کی حمد کی اے رب ہمارے تجہی کو ہے سب تعریف پھر کہتے کھڑے کھڑے یا اللہ نجات دے
ولید بن ولید کو اور سلمہ بن ہشام اور عیاش بن ابی ربیعہ یہ سب مسلمان کفار کے ہاتھ مقید تھے

اور نجات دی ضعیف لوگون کو مومنون مین سے یعنی جو مکہ والون کے ہاتھ مین دبے پڑے مین یا اللہ سخت کر اپنے روندن مضر پر اور ڈالدے اون پر قحط مثل زمانہ یوسف علیہ السلام کی یعنی جیسے مصر مین سات برس واقع ہوا تہا) یا اللہ لعنت کر لحیان اور رعل و رذکوان اور عصیہ کو جنہون نے نافرمانے کی اللہ کی اور اسکے رسول کی) پہر ہم کو خبر پہونچی کہ آپنے یہ بددعا موقوف کی جب یہ آیۃ اتری لیس لک یعنے اے نبی تم کو اس کام کا کچہ اختیار نہین اللہ چاہے اونکی توبہ قبول کرے چاہے اونہی عذاب کرے کہ وہ ظالم ہین **ف** نووی نے کہا اس حدیث سے استحباب قنوت کا دائما ثابت ہوا اور محل اسکا بعد رکوع رکعت اخیر کے معلوم ہوا اور استحباب جہر کا بہی ثابت ہوا جیسا کہ مذہب ہے شافعی کا اور مذہب امام شافعی کا یہی ہے کہ قنوت مسنون ہے نماز صبح مین علے الدوام باقی رہین اور نمازین اسمین تین قول ہین صحیح اور مشہور یہ ہے کہ جب کوئی بلاے عام نازل ہو جیسے غلبہ اعداے دین کا یا قحط و وبا تو تمام نمازون مین امام قنوت پڑہے اور نہین تو نہین اور دوسرا قول یہ ہے کہ دونو حال مین قنوت پڑہے یعنی وبا وغیرہ ہو یا نہ ہو تیسرا قول یہ ہے کہ کسی حال مین نہ پڑہے مگر صحیح وہی قول اول ہے اور رفع یدین اس مین مستحب ہے اور منھ پر بعد ختم قنوت کے ہاتہہ نہ پہیرے اور بعضون نے ہاتہہ پہیرنا بہی مستحب کہا ہے اور صدر پر ہاتہہ پہیرنے کو سبنے مکروہ کہا ہے اور ادعیات ماثورہ مین سے جو دعا چاہے پڑہے **عن** ابی ھریرۃ رضی اللہ عنہ عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم الی قولہ واجعلھا علیھم کسنی یوسف ولم یذکر ما بعدہ **ترجمہ** ابی ہریرہ رضی اللہ عنہ نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے یہی روایت بیان کی کسنی یوسف تک اور اسکے بعد کچہ ذکر نہین **عن** ابی سلمۃ ان ابا ھریرۃ حدثھم ان النبی صلی اللہ علیہ وسلم قنت بعد الرکعۃ فی صلوۃ شھرا اذا قال سمع اللہ لمن حمدہ یقول فی قنوتہ اللھم نج الولید بن الولید اللھم نج سلمۃ بن ھشام اللھم نج عیاش بن ابی ربیعۃ اللھم نج المستضعفین من المؤمنین اللھم اشدد وطاتک علی مضر اللھم اجعلھا علیھم سنین کسنی یوسف قال ابو ھریرۃ رضی اللہ عنہ ثم رایت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ترک الدعاء بعد فقلت اری رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قد ترک الدعاء لھم قال فقیل وما تراھم قد قدموا **ترجمہ** ابو سلمہ سے روایت ہے کہ ابو ہریرہ نے

اون سے روایت کیا کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے قنوت پڑہا بعد رکوع کے ایک مہینہ تک سمع اللہ لمن حمدہ
تو ابی بی قنوت مین کہتے یا اللہ چہوڑے اور ولید بن ولید کو یا اللہ چہوڑا دے سلمہ بن ہشام کو یا اللہ چہوڑا دے عیاش
بن ابی ربیعہ کو یا اللہ چہوڑا دے ضعیف مسلمانون کو یا اللہ سخت کر اپنے روندن مضر پر یا اللہ ڈالدے اون
پر قحط مثل قحط یوسف علیہ السلام کے زمانے کی ابو ہریرہ نے کہا پھر دیکہا مین نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ
وسلم کو کہ آپنے دعا چہوڑ دی اس کے بعد تو مین نے کہا کہ مین دیکہتا ہون رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو
کہ آپ نے دعا چہوڑ دی تو لوگون نے کہا کہ دیکہتے نہین ہو جنکے لیے دعا کرتے تہے وہ تو آگئے (یعنی
کافرون کے پاس سے چہوٹ آئے) عن ابی سلمۃ ان ابا ہریرۃ رضی اللہ عنہ اخبرہ ان
رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم بینما ہو یصلی العشاء اذ قال سمع اللہ لمن حمدہ ثم
قال قبل ان یسجد اللہم نج عیاش بن ابی ربیعۃ ثم ذکر بمثل حدیث الاوزاعی
الی قولہ کسنی یوسف ولم یذکر ما بعدہ ترجمہ ابی سلمہ کی روایت سے مروی ہے
وہی مضمون جو اوپر گذرا مگر اسمین کسنی یوسف کے بعد کچہ مذکور نہین عن ابی ہریرۃ رضی اللہ
عنہ یقول واللہ لاقربن بکم صلوۃ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فکان ابو ہریرۃ
رضی اللہ عنہ یقنت فی الظہر والعشاء الاخرۃ وصلوۃ الصبح ویدعو للمؤمنین ویلعن
الکفار ترجمہ ابو ہریرہ کہتے تہے کہ مین ادا کرون تمہارے ساتہہ نماز جو قریب قریب ہو رسول اللہ
صلی اللہ علیہ وسلم کی نماز کے پہر ابو ہریرہ قنوت پڑہتے تہے ظہر اور عشا اور صبح اور مومنون کے لیے دعا
کرتے اور کافرون پر لعنت کرتے عن انس بن مالک رضی اللہ عنہ قال دعا رسول اللہ
صلی اللہ علیہ وسلم علی الذین قتلوا اصحاب بئر معونۃ ثلاثین صباحا یدعو علی
رعل وذکوان ولحیان وعصیۃ عصت اللہ ورسولہ قال انس انزل اللہ عزوجل فی
الذین قتلوا ببئر معونۃ قرانا قراناہ حتی نسخ بعد ان بلغوا قومنا ان قد لقینا
ربنا فرضی عنا ورضینا عنہ ترجمہ انس بن مالک نے کہا بد دعا کی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ان
لوگون پر جنہون نے قتل کیا تہا بیر معونہ کے لوگون کو تیس دن تک (یعنی بد دعا کی تیس دن تک) بد دعا
کرتے تہے آپ رعل اور ذکوان اور لحیان اور عصیہ پر کہ نافرمانی کی انہون نے اللہ کی اور اسکے رسول
کی انس نے کہا کہ اللہ تعالے نے اوتارا ان مقتولون شہیدون کے حال مین جو بیر معونہ پر قتل ہوئے

باب ثمنہ تعالی

تھے اس آیت کو پھر پڑھا ہم نے اوسی قرآن کی طرح پھر منسوخ ہو گئی ان بلغوا سے آخر تک یعنی یہ کہ پہنچا
دو بشارت ہماری طرف سے ہماری قوم کو کہ ہم ملے اپنے پروردگار سے اور وہ راضی ہوا ہم سے اور ہم راضی
ہوئے اوس سے **ف** بیر معونہ ایک زمین کا نام ہے درمیان بنی عامر اور بنی سلیم کے وہان ستر قاری
قرآن کے آپ نے بھیجے تھے کافرون نے انکو قتل کر دیا قصہ اُن کا مفصل کتاب القراءۃ مین آویگا انشاء
اللہ تعالے **عن** مُحَمَّدٍ قَالَ قُلْتُ لِاَنَسٍ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ ھَلْ قَنَتَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ
عَلَیْہِ وَسَلَّمَ فِی صَلٰوۃِ الصُّبْحِ قَالَ نَعَمْ بَعْدَ الرُّکُوْعِ یَسِیْرًا **ترجمہ** محمد نے کہا مین نے انس سے
کہا کہ کیا قنوت پڑھا ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے صبح کے نماز مین اُنہون نے کہا ہان بعد رکوع
کے تھوڑی دیر **عن** اَنَسِ بْنِ مَالِکٍ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ قَالَ قَنَتَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ
وَسَلَّمَ شَھْرًا بَعْدَ الرُّکُوْعِ فِی صَلٰوۃِ الصُّبْحِ یَدْعُوْا عَلٰی رِعْلٍ وَّذَکْوَانَ وَیَقُوْلُ عُصَیَّۃُ
عَصَتِ اللّٰہَ وَرَسُوْلَہٗ **ترجمہ** انس بن مالک نے کہا قنوت پڑھا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مہینہ
تک بعد رکوع کے نماز صبح مین بد دعا کرتے تھے اوپر رعل اور ذکوان کے اور فرماتے تھے کہ عصیہ نے نافرمانی
کی اللہ اور اسکے رسول کی **عن** اَنَسِ بْنِ مَالِکٍ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ قَنَتَ
شَھْرًا بَعْدَ الرُّکُوْعِ فِی صَلٰوۃِ الْفَجْرِ یَدْعُوْ عَلٰی بَنِیْ عُصَیَّۃَ **ترجمہ** انس بن مالک نے کہا کہ رسول
اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے نماز فجر مین بعد رکوع کے ایک مہینہ تک پڑھا بد دعا کرتے تھے آپ بنی عصیہ کے
قبیلہ پر **عن** عَاصِمٍ عَنْ اَنَسٍ قَالَ سَاَلْتُہٗ عَنِ الْقُنُوْتِ قَبْلَ الرُّکُوْعِ اَوْ بَعْدَ الرُّکُوْعِ فَقَالَ قَبْلَ الرُّکُوْعِ قَالَ
قُلْتُ فَاِنَّ نَاسًا یَزْعُمُوْنَ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ قَنَتَ بَعْدَ الرُّکُوْعِ فَقَالَ
اِنَّمَا قَنَتَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ شَھْرًا یَدْعُوْ عَلٰی اُنَاسٍ قَتَلُوْا اُنَاسًا
مِنْ اَصْحَابِہٖ یُقَالُ لَھُمُ الْقُرَّاءُ **ترجمہ** عاصم نے انس سے پوچھا کہ قنوت رکوع سے پہلے ہے یا بعد تو
انہون نے کہا پہلے مین نے کہا بعض لوگ دعوی کرتے ہین کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے قنوت پڑھا
ہے رکوع کے بعد تو انہون نے کہا قنوت پڑھا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک مہینہ تک بد دعا کرتے
تھے آپ ان لوگون پر جنہون نے چند اصحاب کو آپ کے قتل کر دیا تھا کہ انکو قاری کہتے تھے **عن**
اَنَسٍ یَقُوْلُ مَا رَاَیْتُ رَسُوْلَ اللّٰہِ وَجَدَ عَلٰی سَرِیَّۃٍ مَّا وَجَدَ عَلَی السَّبْعِیْنَ الَّذِیْنَ اُصِیْبُوْا
یَوْمَ بِئْرِ مَعُوْنَۃَ کَانُوْا یُدْعَوْنَ الْقُرَّاءَ فَمَکَثَ شَھْرًا یَدْعُوْ عَلٰی قَتَلَتِھِمْ

ترجمہ انس کہتے ہین کہ مین نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو کسی چھوٹے لشکر کے لیے اسقدر غصہ ہوتے کبھی نہین دیکھا جسقدر ان ستر صحابیون کے لیے آپ غصہ ہوئے جو بیر معونہ مین کام آئے کہ انہین قاری کہتے تھے اور آپ ایک ماہ تک برابر انکے قاتلون پر بددعا کرتے رہے عَنْ اَنَسٍ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِهٰذَا الْحَدِيْثِ وَ يَزِيْدُ بَعْضُهُمْ عَلٰى بَعْضٍ عَنْ اَنَسٍ اَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَنَتَ شَهْرًا يَلْعَنُ رِعْلًا وَّذَكْوَانَ وَعُصَيَّةَ عَصَوُا اللّٰهَ وَ رَسُوْلَهٗ عَنْ اَنَسٍ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِنَحْوِهٖ ترجمہ انکا اوپر کئی بار گذر چکا عَنْ اَنَسٍ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَنَتَ شَهْرًا يَدْعُوْ عَلٰى اَحْيَاءٍ مِّنْ اَحْيَاءِ الْعَرَبِ ثُمَّ تَرَكَهٗ ترجمہ انس نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک مہینہ تک قنوت پڑہا اور کئی گہرانون پر عرب کی بددعا کی پہر چھوڑ دیا عَنِ الْبَرَاءِ بْنِ عَازِبٍ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ يَقْنُتُ فِي الصُّبْحِ وَالْمَغْرِبِ ترجمہ براء نے کہا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم صبح اور مغرب مین قنوت پڑہتے تہے عَنِ الْبَرَاءِ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ قَنَتَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِي الْفَجْرِ وَالْمَغْرِبِ ترجمہ اسکا اوپر ہو چکا عَنْ خُفَافِ بْنِ اِيْمَاءِ الْغِفَارِيِّ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِيْ صَلٰوةٍ اَللّٰهُمَّ الْعَنْ بَنِيْ لِحْيَانَ وَرِعْلًا وَّذَكْوَانَ وَعُصَيَّةَ عَصَوُا اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ غِفَارُ غَفَرَ اللّٰهُ لَهَا وَاَسْلَمُ سَالَمَهَا اللّٰهُ ترجمہ خفاف نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کسی نماز مین یا اللہ لعنت کر بنی لحیان اور رعل اور ذکوان اور عصیہ کو کہ اللہ اور رسول کی نافرمانی کی اور بنی غفار کی اللہ مغفرت کرے اور سالم کو آفتون سے بچاوے۔

عَنِ الْحَارِثِ بْنِ خُفَافٍ اَنَّهٗ قَالَ قَالَ خُفَافُ بْنُ اِيْمَاءٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ رَكَعَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ثُمَّ رَفَعَ رَاْسَهٗ فَقَالَ غِفَارُ غَفَرَ اللّٰهُ لَهَا وَاَسْلَمُ سَالَمَهَا اللّٰهُ وَعُصَيَّةُ عَصَتِ اللّٰهَ وَرَسُوْلَهٗ اَللّٰهُمَّ الْعَنْ بَنِيْ لِحْيَانَ وَالْعَنْ رِعْلًا وَّذَكْوَانَ ثُمَّ وَقَعَ سَاجِدًا قَالَ خُفَافٌ فَجُعِلَتْ لَعْنَةُ الْكَفَرَةِ مِنْ اَجْلِ ذٰلِكَ ترجمہ حارث نے کہا کہ خفاف نے کہا کہ رکوع کیا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے پہر سر اٹہایا اور کہا کہ غفار کو اللہ بخشے اور اسلم کو بچاوے اور عصیہ نے اللہ اور اسکے رسول کی نافرمانی کی یا اللہ لعنت کر بنی لحیان کو اور رعل اور ذکوان کو پہر سجدہ مین گئے خفاف نے کہا کہ اسی دعا کے سبب سے کفار ملعون ہو گئے عَنْ خُفَافِ بْنِ اِيْمَاءٍ بِمِثْلِهٖ اِلَّا اَنَّهٗ لَمْ يَقُلْ فَجُعِلَتْ لَعْنَةُ الْكَفَرَةِ مِنْ اَجْلِ ذٰلِكَ ترجمہ

خفاف سے وہی روایت مذکور ہے مگر اسمین یہ فقرہ نہیں کہ کفار اسی سے ملعون ہوئی **باب** قضاء الصلوٰۃ الفائتۃ و استحباب تعجیل قضائہا نماز کی قضا کا بیان **عن** ابی ھریرۃ ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم حین قفل من غزوۃ خیبر سار لیلۃ حتی اذا ادرکہ الکری عرس وقال لبلال اکلأ لنا اللیل فصلی بلال ما قدر لہ ونام رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم واصحابہ فلما تقارب الفجر استند بلال الی راحلتہ مواجہ الفجر فغلبت بلالا عیناہ وھو مستند الی راحلتہ فلم یستیقظ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ولا بلال ولا احد من اصحابہ حتی ضربتھم الشمس فکان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اولھم استیقاظا ففزع رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فقال ای بلال فقال بلال اخذ بنفسی الذی اخذ بابی انت وامی یا رسول اللہ بنفسک فقال اقتادوا فاقتادوا رواحلھم شیئا ثم توضأ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم وامر بلالا فاقام الصلوٰۃ فصلی بھم الصبح فلما قضی الصلوٰۃ قال من نسی الصلوٰۃ فلیصلھا اذا ذکرھا فان اللہ تعالی قال اقم الصلوٰۃ لذکری قال یونس وکان ابن شھاب یقرأھا للذکری **ترجمہ** ابوہریرہ نے کہا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جب لوٹے غزوہ خیبر سے چلے ایک رات کو یہانتک کہ جب آپ اونگھنے لگے آخر شب مین اتر پڑے اور بلال سے کہا کہ تم ہمارا پہرا دو آج کی رات تو بلال نماز پڑھتے رہے جتنی اونکی تقدیر مین تھی اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سو گئے اور آپ کے اصحاب بھی پھر جب صبح قریب ہوئی بلال نے اپنی اونٹنی پر تکیہ لگایا مشرق کی طرف منہ کرکے اور انکی آنکھ لگ گئی پھر نجاگے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور نہ بلال کوئی اور شخص آپ کے اصحاب سے یہانتک کہ اونپر دھوپ پڑی پھر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سب سے اول جاگے اور گھبرا اور فرمایا اے بلال تو بلال نے عرض کی کہ میری جان کو بھی اوسی نے پکڑ لیا جس نے آپ کی جان کو پکڑا میرے ماں باپ فدا ہون آپ پر اے رسول اللہ کے آپ نے فرمایا اونٹون کو ہانکو پھر ہانکا تھوڑی دور اونٹون کو پھر وضو کیا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اور حکم کیا بلال کو اور تکبیر کہی نماز کی اور صبح کی نماز ادا کی پھر جب نماز پڑھ چکے فرمایا جو بھول جاوے نماز کو پڑھ لیوے جب یاد آوے اس لیے کہ اللہ تعالی فرماتا ہے قائم کر دو نماز میری یاد کے لیے یونس نے کہا کہ ابن شہاب اس آیت کو یون پڑھتے اقم الصلوٰۃ للذکریٰ یعنی قائم کر نماز کو یاد داشت کے لیے **عن** ابی ھریرۃ قال عرسنا

باب من نام عن الصلوٰۃ او نسیہا فلیصلہا اذا ذکرہا

اکلأ

استند

ای

قال

مع النبي صلى الله عليه وسلم فلم نستيقظ حتى طلعت الشمس فقال النبي صلى الله عليه و
سلم ليأخذ كل رجل برأس راحلته فان هذا منزل حضرنا فيه الشيطان قال ففعلنا
ثم دعا بالماء فتوضأ ثم سجد سجدتين وقال يعقوب ثم صلى سجدتين ثم اقيمت الصلوة فصلى الغداة **ترجمہ** ابوہریرہ
نے کہا ایک شب ہم آخر رات میں اترے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ اور نہ جاگے یہانتک کہ سورج نکل
آیا تب نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ ہر شخص اونٹ کی نکیل پکڑے کہ یہ مکان ہے شیطان کا پھر ہم نے
ایسا ہی کیا (یعنے اس میدان سے باہر ہو گئے) پھر پانی منگایا اور وضو کیا اور دو رکعت نماز پڑھی اور
یعقوب نے سجدہ کی جگہ صلی کہا پھر نماز کی تکبیر ہوئی اور صبح کی فرض نماز ادا کی **عن** ابی قتادة رضی
الله عنه قال خطبنا رسول الله صلى الله عليه وسلم فقال انكم تسيرون عشيتكم
وليلتكم وتاتون الماء ان شاء الله غدا فانطلق الناس لا يلوي احد على احد قال ابو قتادة
فبينما رسول الله صلى الله عليه وسلم يسير حتى ابهار الليل وانا الى جنبه قال فنعس
رسول الله صلى الله عليه وسلم فمال عن راحلته فاتيته فدعمته من غير ان اوقظه
حتى اعتدل على راحلته قال ثم سار حتى تهور الليل مال عن راحلته قال فدعمته من غير ان اوقظه حتى اعتدل على
راحلته قال ثم سار حتى اذا كان من اخر السحر مال ميلة هي اشد من الميلتين الاوليين حتى كاد ينجفل فاتيته فدعمته
فرفع راسه فقال من هذا قلت ابو قتادة قال متى كان هذا مسيرك مني قلت ما زال هذا مسيري منذ
الليلة قال حفظك الله بما حفظت به نبيه ثم قال هل ترانا نخفى على الناس ثم قال هل ترى
من احد قلت هذا راكب ثم قلت هذا راكب اخر حتى اجتمعنا فكنا سبعة ركب
قال فمال رسول الله صلى الله عليه وسلم عن الطريق فوضع راسه ثم قال احفظوا
علينا صلوتنا فكان اول من استيقظ رسول الله صلى الله عليه وسلم والشمس في ظهره
قال فقمنا فزعين ثم قال اركبوا فركبنا فسرنا حتى اذا ارتفعت الشمس نزل بميضاة
كانت معي فيها شيء من ماء قال فتوضأ منها وضوء دون وضوء قال وبقي فيها شيء
من ماء ثم قال لابي قتادة احفظ علينا ميضاتك فسيكون لها نبأ ثم اذن
بلال بالصلوة فصلى رسول الله صلى الله عليه وسلم ركعتين ثم صلى الغداة فصنع
كما كان يصنع كل يوم قال وركب رسول الله صلى الله عليه وسلم وركبنا معه

قال فجعل بعضنا يهمس الى بعض ما كفارة ما صنعنا بتفريطنا في صلوتنا ثم قال اما لكم فيّ اسوة ثم قال انه ليس في النوم تفريط انما التفريط على من لم يصل الصلوة حتى يجيء وقت الصلوة الاخرى فمن فعل ذلك فليصلها حين ينتبه لها فاذا كان الغد فليصلها عند وقتها ثم قال ما ترون الناس صنعوا قال ثم قال اصبح الناس فقدوا نبيهم فقال ابوبكر وعمر رضي الله عنهما رسول الله صلى الله عليه وسلم بعدكم لم يكن ليخلفكم وقال الناس ان رسول الله صلى الله عليه وسلم بين ايديكم فان يطيعوا ابابكر وعمر رضي الله عنهما يرشدوا قال فانتهينا الى الناس حين امتد النهار وحمي كل شيء وهم يقولون يا رسول الله هلكنا عطشنا فقال لا هلك عليكم ثم قال اطلقوا الى غمري قال ودعا بالميضأة فجعل رسول الله صلى الله عليه وسلم يصب وابوقتادة يسقيهم فلم يعد ان رأى الناس ماء في الميضاة تكابوا عليها فقال رسول الله صلى الله عليه وسلم احسنوا الملأ كلكم سيروى قال ففعلوا فجعل رسول الله صلى الله عليه وسلم يصب واسقيهم حتى ما بقي غيري وغير رسول الله صلى الله عليه وسلم قال ثم صب رسول الله صلى الله عليه وسلم فقال لي اشرب فقلت لا اشرب حتى تشرب يا رسول الله قال ان ساقي القوم اخرهم قال فشربت وشرب رسول الله صلى الله عليه وسلم قال فاتى الناس الماء جامين رواء قال فقال عبد الله بن رباح اني لاحدث هذا الحديث في مسجد الجامع اذ قال عمران بن حصين انظر ايها الفتى كيف تحدث فاني احد الركب تلك الليلة قال قلت فانت اعلم بالحديث قال ممن انت قلت من الانصار قال حدث فانتم اعلم بحديثكم قال فحدثت القوم فقال عمران لقد شهدت تلك الليلة وما شعرت ان احدا حفظه كما حفظته **ترجمہ** ابوقتادہ نے کہا خطبہ پڑھا ہمپر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اور فرمایا تم چلوگے آج زوال کے بعد اور اپنی ساری رات اور پہونچوگے پانی پر اگر خدا نے چاہا تو کل صبح کو سو چلے لوگ اس طرح کہ کوئی کسی کیطرف متوجہ نہوتا تھا ابوقتادہ نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم چلے جاتے تھے یہانتک کہ آدھی رات ہوگئی اور میں آپ کے بازو پر تھا اور آپ اونگھنے لگے اور اپنی سواری پر سے جھکے (یعنے غلبہ خواب سے) اور میں نے آکر آپ کو ٹیکا دیا (یعنے تاکہ نہ گریں

نہ پڑین) بغیر اسکے کہ مین آپ کو جگا دُن یہانتک کہ آپ پہر سیدہے ہوکر بیٹھ گئے پہر چلے یہانتک کہ جب
بہت سی رات گذر گئی پہر آپ جھکے اور مین نے پہر ٹیک دیا بغیر اس کے کہ آپ کو جگا دُن یہانتک کہ پہر آپ
سیدہے ہوکر بیٹھ گئے پہر چلے یہانتک کہ آخر وقت سحر ہوا پہر ایک بار بہت جھکے کہ اگلے دو بار سے بہی
زیادہ کہ قریب تہا کہ گر پڑین پہر مین آیا اور آپ کا ٹیکنا بن گیا پہر آپ نے سر اوٹہایا اور فرمایا کہ یہہ کون ہے
مین نے عرض کی ابو قتادہ آپنے فرمایا کہ تم کب سے میرے ساتہہ اسطرح چل رہے ہو مین نے عرض کی کہ
مین رات سے آپکے ساتہہ اسیطرح چل رہا ہون آپنے فرمایا اللہ تعالے تمہاری حفاظت کرے جیسے
تمنے اوس کے نبی کی حفاظت کی پہر آپ نے فرمایا کہ تم دیکہتے ہو ہم کو کہ ہم چھپے ہوئے ہین لوگون کی
نظرون سے پہر آپ نے فرمایا کہ تم دیکہتے ہو کسی کو مین نے کہا یہ ایک سوار ہے پہر کہا یہ ایک اور سوار
ہے یہانتک کہ ہم سات سوار جمع ہوگئے تب رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم راہ سے ایک طرف الگ ہوگئے
اور اپنا سر زمین پر رکہا یعنے سونیکو اور فرمایا خیال رکہنا تم لوگ ہماری نماز کا (یعنے نماز کیوقت جگا
دینا) پہر پہلے جو جاگے وہ رسول اللہ ہی تہے اور آفتاب آپ کی پیٹھہ پر آگیا پہر ہم لوگ گہبرا کر اوٹہے اور
آپ نے فرمایا سوار ہو پہر چلے یہانتک کہ جب دہوپ چڑہ گئی اور آپ اترے اپنا وضو کا لوٹا منگوایا کہ
میرے پاس تہا اور اس مین تہوڑا سا پانی تہا پہر آپنے اس سے وضو کیا (جو اور وضوون سے کم تہا
یعنے بہت قلیل پانی سے بہت جلد) اور اس مین تھوڑا سا پانی باقی رہ گیا پہر ابی قتادہ سے فرمایا کہ
ہمارے لوٹے کو رکہہ چھوڑ دکہ اوس کے ایک کیفیت عجیب ہوگی پہر اذان کہی بلال نے نماز کی اور نماز
پڑہی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے دو رکعتین پہر فرض نماز صبح کی ادا کی اور ویسے ہی ادا کی جیسے ہر
روز ادا کرتے ہین اور آپ بہی سوار ہوئے اور ہم بہی آپ کے ساتہہ پہر ایک ہم مین سے چپکے چپکے کہتا تہا
کہ آج ہمارے اس قصور کا کیا اتارا ہوگا جو ہم نے نماز مین قصور کیا تب آپ نے فرمایا کہ کیا تم لوگون کا پیشوا
مین نہین ہون پہر فرمایا کہ سونے مین کیا قصور ہے قصور تو یہ ہے کہ ایک آدمی نماز نہ پڑہے یہان تک
کہ دوسرا وقت نماز کا آجاوے (یعنے جاگتے مین قضا کردے) پہر جو ایسا کرے (یعنے نماز اوسکی قضا
ہوجاوے) تو لازم ہے کہ جب ہشیار ہو ادا کرے پہر جب دوسرا دن آوے تو اپنے اوقات متعینہ پر نماز ادا کرے
(یعنے یہ نہین کہ ایک بار قضا ہوجانے سے نماز کا وقت ہی بدل جاوے) پہر فرمایا کہ تم کیا خیال کرتے ہو کہ
لوگون نے کیا کیا ہوگا پہر فرمایا کہ لوگون نے جب صبح کی تو اپنے نبی کو نہ پایا تب ابو بکرؓ اور عمرؓ نے کہا

کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تمہارے پیچھے ہونگے آپ ایسے نہیں کہ تمہیں پیچھے چھوڑ جاویں اور لوگوں نے کہا
کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تم سے آگے ہیں پھر وہ لوگ اگر ابوبکر اور عمر کی بات مانتے تو سیدھی راہ پاتے راوی کہتا ہے
خیر آپ نے معجزہ کے طور پر یہ دی راوی نے کہا کہ پھر ہم لوگوں تک پہنچے یہانتک کہ دن چڑھ گیا اور ہر چیز
گرم ہو گئی اور لوگ کہنے لگے اے رسول اللہ کے ہم تو مر گئے اور پیاسے ہو گئے آپ نے فرمایا نہیں تم نہیں
مرے پھر فرمایا کہ ہمارا چھوٹا پیالہ لاؤ اور وہ لوٹا منگوایا اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پانی ڈالنے لگے
اور ابو قتادہ لوگوں کو پلانے لگے پھر جب ہی لوگوں نے دیکھا کہ پانی ایک لوٹا ہی ہے پھر تو لوگ گرے اوپر
(یعنے ہر شخص ڈرنے لگا کہ پانی تھوڑا ہے کہیں میں محروم نہ رہ جاؤں) تب آپ نے فرمایا اچھی طرح آہستگی
سے لیتے رہو تم سب سیر ہو جاؤ گے غرض پھر لوگ اطمینان سے لینے لگے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ و
سلم پانی ڈالتے تھے اور میں پلاتا تھا یہانتک کہ کوئی نہ باقی رہا میرے اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم
کے سوا کہا راوی نے کہ پھر ڈالا اور فرمایا مجھ سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے کہ پیو میں نے عرض کی کہ میں نہ
پیوں گا جب تک آپ نہ پییں اے رسول اللہ کے آپ نے فرمایا قوم کا پلانے والا سب کے آخر میں پیتا
ہے پھر میں نے پیا اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے پیا کہا راوی نے کہ پھر پہنچے لوگ پانی پر خوش خوش تر
اور آسودہ کہا راوی نے کہ کہا عبداللہ بن رباح نے کہ میں لوگوں سے یہی حدیث روایت کرتا تھا جامع
مسجد میں کہ عمران بن حصین نے کہا کہ غور کرو اے جوان تم بھی کہ تم کیا کہتے ہو اسلیے کہ میں بھی اس رات
کا ایک سوار تھا تو میں نے کہا تم خوب واقف ہو گے اس بات سے انہوں نے کہا کہ تم کس قوم سے ہو
میں نے کہا میں انصار میں سے ہوں انہوں نے کہا تو تم خوب جانتے ہو اپنی حدیثوں کو پھر میں نے بیان
کی پوری روایت لوگوں سے تب عمران نے کہا میں بھی اوس رات حاضر تھا مگر میں نہیں جانتا کہ کسی
نے یاد رکھا ایسا اور کسی نے یاد رکھا ہو **ف** نووی نے کہا اس حدیث میں کئی معجزے
رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے مذکور ہوئے **ایک** تو خبر دینا آپ کا کہ اس لوٹے سے عجیب کیفیت
ظاہر ہو گی اور ویسا ہی ہوا کہ سیکڑوں آدمی اس سے سیراب ہوگئے **دوسری** تھوڑے پانی کا
بہت ہو جانا **تیسری** آپ کا یہ فرمانا کہ سب سیراب اور آسودہ ہو جاؤ گے اور ویسا ہی ہوا **چوتھی**
آپ کا یہ خبر دینا کہ ابوبکر و عمر نے یوں کہا اور اور لوگوں نے یہ کہا اور ویسا ہی کہا تھا **پانچویں** آپ نے
خبر دی کہ آج کی رات پھر چلو گے اور صبح کو پانی پر پہنچو گے اور ویسا ہی ہوا **چھٹی** عمران

ابن حصين رضي الله عنه قال كنت مع نبي الله صلى الله عليه وسلم في مسير له فأدلجنا ليلتنا حتى إذا كان في وجه الصبح عرسنا فغلبتنا أعيننا حتى بزغت الشمس فكان أول من استيقظ منا أبو بكر وكنا لا نوقظ نبي الله صلى الله عليه وسلم من منامه إذا نام حتى يستيقظ ثم استيقظ عمر رضي الله عنه فقام عند نبي الله صلى الله عليه وسلم فجعل يكبر ويرفع صوته حتى استيقظ رسول الله صلى الله عليه وسلم فلما رفع رأسه ورأى الشمس قد بزغت فقال ارتحلوا فسار بنا حتى إذا ابيضت الشمس نزل فصلى بنا الغداة فاعتزل رجل من القوم لم يصل معنا فلما انصرف قال له رسول الله صلى الله عليه وسلم يا فلان ما منعك أن تصلي معنا قال يا نبي الله أصابتني جنابة فأمره رسول الله صلى الله عليه وسلم فتيمم بالصعيد فصلى ثم عجلني في ركب بين يديه نطلب الماء وقد عطشنا عطشا شديدا فبينما نحن نسير إذا نحن بامرأة سادلة رجليها بين مزادتين فقلنا لها أين الماء قالت أيهات أيهات لا ماء لكم قلنا فكم بين أهلك وبين الماء قالت مسيرة يوم وليلة قلنا انطلقي إلى رسول الله صلى الله عليه وسلم قالت وما رسول الله صلى الله عليه وسلم فلم نملكها من أمرها شيئا حتى انطلقنا بها فاستقبلنا بها رسول الله صلى الله عليه وسلم فسألها فأخبرته مثل الذي أخبرتنا وأخبرته أنها موتمة لها صبيان أيتام فأمر براويتها فأنيخت فمج في العزلاوين العلياوين ثم بعث براويتها فشربنا ونحن أربعون رجلا عطاش حتى روينا وملأنا كل قربة معنا وإداوة وغسلنا صاحبنا غير أنا لم نسق بعيرا وهي تكاد تنضرج من الماء يعني المزادتين ثم قال هاتوا ما كان عندكم فجمعنا لها من كسر وتمر وصر لها صرة فقال لها اذهبي فأطعمي هذا عيالك واعلمي أنا لم نرزأ من مائك شيئا فلما أتت أهلها قالت لقد لقيت أسحر البشر أو إنه لنبي كما زعم كان من أمره ذيت وذيت فهدى الله ذلك الصرم بتلك المرأة فأسلمت وأسلموا

**ترجمہ:** عمران بن حصینؓ نے کہا کہ میں نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ تھا کسی سفر میں سو ایک رات شب کو چلے ہم یہاں تک کہ جب آخر رات ہوئی اوتری اور ہماری آنکھ لگ گئی یہاں تک کہ دھوپ

نکل آئی سوسب سے پہلے ہوبکر جاگے اور ہماری عادت تہی کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم کو نیند سے نہین جگاتے تہے (کہ شاید وحی نہ اوترتی ہو) جب تک کہ آپ خود نہ جاگین پہر حضرت عمر جاگے اور نبی صلے اللہ علیہ وسلم کے پاس کہڑے ہوکر اللہ اکبر بلند آواز سے کہنے لگے یہانتک کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جاگے پہر جب آپ نے سر اوٹہایا اور سورج کو دیکہا کہ نکل آیا تب فرمایا کہ چلو اور ہمارے ساتہہ آپ بہی چلے یہانتک کہ جب دہوپ صاف ہوگئی نماز پڑہی ہمارے ساتہہ صبح کی اور ایک شخص جماعت سے الگ رہا کہ اسنے ہمارے ساتہہ نماز نہین پڑہی جب آپ نماز سے فارغ ہوئے اسے فرمایا کہ تم کیون ہمارے ساتہہ نماز کے ادا کرنے سے باز رہے اوس نے عرض کی کہ ای نبی اللہ کے مجہے جنابت ہوگئی ہے سو حکم دیا اوسکو نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے کہ اس نے تیمم کیا خاک پر اور نماز پڑہی پہر مجہے آگے دوڑایا آپنے چند سواروں کے ساتہہ کہ ہم پانی ڈہونڈہین اور ہم بہت پیاسے ہوگئے تہے پہر ہم چلے جاتے تہے کہ ایک عورت کو دیکہا کہ اپنے دونو پیر لٹکائے دو پکہالون پر بیٹہی چلی جاتی ہے (یعنی اونٹ پر) تو ہم نے اوسسے کہا کہ پانی کہان ہے کہا کہ بہت دور ہے بہت دور ہے تم کو پانی نہین ملسکتا ہم نے کہا کہ تیرے گہر والون سے پانی کتنی دور ہے اوس نے کہا ایک رات دن کا رستہ ہے پہر ہمنے کہا چل تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس اوس نے کہا رسول اللہ کیا ہین غرض ہم اسے مجبور کرکے لے آئے آگے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے اور آپ نے اسکا حال پوچہا سو مین نے انکو خبر دی اوسکے حال سے جیسے اوسنے خبر دی تہی اور کہا ہین اوسنے کہ وہ یتیمون والی ہے اور اسکے کئی بچے بن باپ کے ہین غرض آپنے فرمایا کہ اونٹ اسکا بٹہایا جاوے سو وہ بٹہایا گیا اور آپنے اس پکہالون کے اوپر کے دہانون مین کلی کی اور اونٹ کو پہر کہڑا کردیا پہر ہم سب نے پانی پیا اور ہم سب چالیس آدمی تہے بہت پیاسے یہانتک کہ ہم سب سیر ہوگئے اور اپنے ساتہہ کی سب مشکین بہر لین اور چہاگلین اور جس رفیق کو جنابت تہی انکو بہی نہلوایا مگر کسی اونٹ کو پانی نہین پلایا اور اسکی پکہالین ویسی ہی پانی سے بہٹی پڑتی تہین پہر فرمایا جسکے پاس تم مین سے کچہہ ہو لاؤ سو جمع کیا ہمنے بہت سے ٹکڑے روٹی اور کہجورون کو اور ایک پوٹلی اوسکی آپنے باندہی اور فرمایا اوس نیک بخت سے کہ یہہ لیجا اور اپنے بچون کو کہلا اور جان لے کہ ہمنے تیرا پانی کچہہ نہین گہٹایا پہر جب وہ اپنے گہر پہونچی کہنے لگی کہ آج مین اوس بڑے جادوگر آدمی سے ملی یا بیشک وہ نبی ہے جیسا دعوی کرتا ہے اور آپ کا سارا معجزہ بیان کیا کہ یہہ یہہ گذرا سو اللہ تعالے نے اوس گانون بہر کو اوس عورت

کہو جسمی ہدایت کی اور وہ بھی اسلام لائی اور گاؤن والے بھی اسلام لائے **ف** اس حدیث میں
بڑا معجزہ ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا اور نرم دلی اور سخاوت آپ کی اور جواز تیمم کا وقت نہ ملنے پانی
کے اور یہ بھی کہ جنب کو جب پانی ملے غسل کرے خواہ نماز کا وقت ہو یا نہ ہو **عن** عمران بن الحصین
رضی اللہ عنہ قال کنا مع رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فی سفر فسرینا لیلۃ حتی
اذا کان من آخر اللیل قبیل الصبح وقعنا تلک الوقعۃ التی لا وقعۃ عند المسافر احلی منھا فما
ایقظنا الا حر الشمس وساق الحدیث بنحو حدیث سلم بن زریر وزاد ونقص وقال فی الحدیث
فلما استیقظ عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ ورای ما اصاب الناس وکان اجوف جلیدا
فکبر ورفع صوتہ بالتکبیر حتی استیقظ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم لشدۃ
صوتہ فلما استیقظ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم شکوا الیہ الذی اصابھم
فقال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم لا ضیر ارتحلوا واقتص الحدیث **ترجمہ** عمران بن
حصین نے کہا کہ ہم ایک رات چلے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ یہانتک کہ جب اخیر رات ہوئی اور
صبح قریب ہوئی تو پڑ گئے اور اس پڑنے سے مسافر کو کوئی لیٹنا مزیدار نہین پھر جگایا ہم کو مگر دھوپ کی گرمی
نے اور بیان کی روایت مثل روایت سلم بن زریر کی (یعنے جو ابھی اوپر گذری) اور اسمین یہ بھی ہے
کہ جب حضرت عمر جاگے اور لوگون کا حال دیکھا اور وہ بڑی آواز والے قوی تھے غرض انہون نے
اللہ اکبر کہنا شروع کیا اور آواز بلند کی یہانتک کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم جاگے انکے بلند آواز سے
پھر جب آپ جاگے لوگون نے اپنا حال عرض کیا آپ نے فرمایا کچھ حرج نہین چلو اور آخر تک روایت بیان
کی **عن** انس بن مالک رضی اللہ عنہ ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم قال من
نسی صلوۃ فلیصلھا اذا ذکرھا لا کفارۃ لھا الا ذلک قال قتادۃ واقم الصلوۃ
لذکری **ترجمہ** انس نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو نماز کو بھول جاوے تو ادا کر لے جب یاد
آوے یہی اسکا کفارہ ہے قتادہ نے کہا کہ اللہ تعالے فرماتا ہے اور قائم کر تو نماز میرے یاد کرنے کو۔
**عن** انس رضی اللہ عنہ عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم مثلہ ولم یذکر لا کفارۃ لھا
الا ذلک **ترجمہ** انس نے یہی روایت بیان کی مگر اس مین کفارہ کا ذکر نہین کیا **عن** انس
بن مالک رضی اللہ عنہ قال قال نبی اللہ صلی اللہ علیہ وسلم من نسی صلوۃ او نام عنھا

فکفارتها ان یصلیها اذا ذکرها ترجمہ اوسکا اوپر گذرا **عن** انس بن مالک رضی اللہ عنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اذا رقد احدکم عن الصلوٰۃ او غفل عنہا فلیصلہا اذا ذکرہا فان اللہ تعالیٰ یقول اقم الصلوٰۃ لذکری ترجمہ انس نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب کوئی سو جاوے یا غافل ہو جاوے نماز سے تو چاہیے کہ جب یاد کرے پڑھ لے اس لیے کہ اللہ تعالیٰ فرماتا ہے قائم کرو نماز کو میری یاد کے لیے

## **کتاب** صلوٰۃ المسافرین و قصرہا

مسافر کی نماز کا بیان

**عن** عائشۃ رضی اللہ عنہا زوج النبی صلی اللہ علیہ وسلم انہا قالت فرضت الصلوٰۃ رکعتین رکعتین فی الحضر والسفر فاقرت صلوٰۃ السفر وزید فی صلوٰۃ الحضر ترجمہ ام المؤمنین حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے روایت ہے کہ انہوں نے فرمایا فرض ہوئی نماز دو دو رکعت حضر میں بھی اور سفر میں بھی پھر سفر کی نماز ویسی ہی رہی اور حضر کی بڑھا دی گئی **ف** نووی نے کہا کہ امام شافعی اور مالک بن انس اور اکثر علماء کا مذہب یہ ہے کہ قصر اور پورا پڑھنا نماز کا سفر میں دونو جائز ہیں مگر قصر افضل ہے اور بعضوں کا قول ہے کہ پورا پڑھنا افضل ہے اور مذہب صحیح اور مشہور یہی ہے کہ قصر افضل ہے اور ابو حنیفہ رحمۃ اللہ علیہ اور اکثروں کا مذہب یہ ہے کہ قصر واجب ہے اور پورا پڑھنا جائز ہی نہیں اور دلیل انکی یہی حدیث ہے اور یہ بھی دلیل ہے کہ فعل آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کا اور آپکے یاروں کا یہی تہا کہ وہ سفر میں قصر کیا کرتے تھے اور شافعیہ کے نزدیک وہ حدیث دلیل ہیں جنمیں مذکور ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ سفر میں جو اصحاب ہوتے تھے ان میں کوئی پوری پڑہتا کوئی قصر کرتا کوئی روزہ رکہتا کوئی افطار کرتا اور ایک دوسرے پر طعن نہ کرتا اور یہ حدیثین صحیح مسلم وغیرہ میں وارد ہو چکی ہیں اور حضرت عثمان ہمیشہ پوری نماز پڑھا کرتے اور ایسے ہی حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا جو سب مجتہدوں کی ماں ہیں اور ظاہر ہے اللہ کے اس قول کا بھی یہی ہے فلیس علیکم جناح ان تقصروا من الصلوٰۃ اور جو لوگ پوری نماز کے جواز کے سفر میں قائل ہوئے ہیں انہوں نے حضرت عائشہ کی اس روایت کا جواب یہ دیا ہے کہ فرض ہوئیں دو رکعتین یعنی جو ارادہ کرے کہ اقتصار انہی دو رکعت پر کرے اور ہم جواز اتمام کے اگر قائل ہوں تو سب روایتوں میں تطبیق ہو جاتی ہے **عن** عائشۃ رضی اللہ عنہا زوج النبی صلی اللہ علیہ وسلم قالت فرض اللہ الصلوٰۃ حین فرضہا رکعتین ثم اتمہا فی الحضر فاقرت صلوٰۃ السفر علی الفریضۃ

الرکعات **ترجمہ** ام المومنین حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے مروی ہے کہ انہوں نے فرمایا اللہ نے فرض کی نماز
دو دو رکعت پھر بڑہا دی حضر مین اور اتنی ہی رکہی سفر مین جتنے پہلے فرض ہوئی تہی **عن**
عَائِشَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهَا اَنَّ الصَّلٰوةَ اَوَّلَ مَا فُرِضَتْ رَكْعَتَيْنِ فَاُقِرَّتْ صَلٰوةُ السَّفَرِ وَاُتِمَّتْ
صَلٰوةُ الْحَضَرِ قَالَ الزُّهْرِيُّ فَقُلْتُ لِعُرْوَةَ مَا بَالُ عَائِشَةَ تُتِمُّ فِي السَّفَرِ قَالَ اِنَّهَا تَاَوَّلَتْ
كَمَا تَاَوَّلَ عُثْمَانُ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا **ترجمہ** اسکا وہی ہے جو اوپر گذرا کہا زہری نے کہ مین نے عروہ
سے پوچہا کہ پہر حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سفر مین پوری نماز کیون پڑہتی تہین یعنے انکے نزدیک تو
دو ہی رکعت فرض تہی تب انہوں نے کہا کہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے بہی تاویل کی جو تاویل کی حضرت
عثمان نے یعنے وہ بہی پوری پڑہتے تہے جیسا ہم ابہی اوپر کہہ آئے مین **عن** يَعْلَى بْنِ اُمَيَّةَ
قَالَ قُلْتُ لِعُمَرَ بْنِ الْخَطَّابِ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ لَيْسَ عَلَيْكُمْ جُنَاحٌ اَنْ تَقْصُرُوْا مِنَ الصَّلٰوةِ
اِنْ خِفْتُمْ اَنْ يَّفْتِنَكُمُ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا فَقَدْ اَمِنَ النَّاسُ فَقَالَ عَجِبْتُ مِمَّا عَجِبْتَ مِنْهُ
فَسَاَلْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَنْ ذٰلِكَ فَقَالَ صَدَقَةٌ تَصَدَّقَ اللّٰهُ بِهَا
عَلَيْكُمْ فَاقْبَلُوْا صَدَقَتَهٗ **ترجمہ** یعلے بن امیہ نے کہا کہ مین نے حضرت عمر سے پوچہا کہ اللہ تعالی
تو فرماتا ہے کہ کچہ مضائقہ نہین اگر قصر کرو تم نماز مین اگر خوف ہو تمکو کہ ستاوینگے کافر لوگ اور اب
تو لوگ امن مین ہوگئے (یعنے اب قصر کیا ضرور ہے) تو انہوں نے کہا کہ مجہے بہی یہی تعجب ہوا جیسے
تمکو تعجب ہوا تو پوچہا مین نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے اس بات کو تو آپ نے فرمایا کہ یہ اللہ نے تم کو صدقہ
دیا تو اس صدقہ کو قبول کرو (یعنے بغیر خوف کہی سفر مین قصر کرو **ف** یہ ان لوگون کی دلیل
ہے جو قصر کو افضل یا واجب کہتے ہین **عن** يَعْلَى بْنِ اُمَيَّةَ قَالَ قُلْتُ لِعُمَرَ بْنِ الْخَطَّابِ بِمِثْلِ حَدِيْثِ ابْنِ اِدْرِيْسَ ترجمہ وہی جو اوپر گذرا
**عن** ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ فَرَضَ اللّٰهُ الصَّلٰوةَ عَلٰى لِسَانِ نَبِيِّكُمْ فِي الْحَضَرِ اَرْبَعًا وَّفِي السَّفَرِ رَكْعَتَيْنِ وَفِي الْخَوْفِ رَكْعَةً
**ترجمہ** عبد اللہ بن عباس نے کہا کہ اللہ تعالے نے تمہارے نبی کی زبان سے حضر مین چار رکعت مقرر
کردی اور سفر مین دو اور خوف مین ایک **ف** نووی نے کہا کہ ایک گروہ نے سلف سے اسی قول
پر عمل کیا ہے کہ خوف کے وقت ایک رکعت ادا کی ہے چنانچہ حسن اور ضحاک اور اسحق بن راہویہ کا
یہی مذہب ہے اور امام شافعی اور مالک اور جمہور کا مذہب یہ ہے کہ صلوۃ خوف صلوۃ امن کی برابر
ہے یعنی حضر مین چار اور سفر مین دو رکعات اور ایک رکعت ان لوگون کے نزدیک اسی حال میں

روا نہین اور انہون نے اس قول کا جواب یہہ دیا ہے کہ ایک رکعت سے مراد وہ رکعت ہے جو امام کے ساتھ ادا ہوتی ہے اور دوسری الگ پڑھ لیجاتی ہے جیسا روایات صحیحہ مین نماز خوف کا انداز رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے مروی ہے اور اس تاویل سے تطبیق ہوجاتی ہے اون حدیثون مین اور اس قول مین عَنْ ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ اِنَّ اللّٰهَ تَعَالیٰ فَرَضَ الصَّلٰوةَ عَلٰى لِسَانِ نَبِيِّكُمْ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ عَلَى الْمُسَافِرِ رَكْعَتَيْنِ وَعَلَى الْمُقِيْمِ اَرْبَعًا وَفِي الْخَوْفِ رَكْعَةً ترجمہ وہی ہے جو اوپر مذکور ہوا عَنْ مُوْسَى بْنِ سَلَمَةَ الْهُذَلِيِّ قَالَ سَأَلْتُ ابْنَ عَبَّاسٍ كَيْفَ اُصَلِّيْ اِذَا كُنْتُ بِمَكَّةَ اِذَا لَمْ اُصَلِّ مَعَ الْاِمَامِ فَقَالَ رَكْعَتَيْنِ سُنَّةَ اَبِي الْقَاسِمِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ترجمہ موسی بن سلمہ سے مروی ہے کہ مین نے پوچھا ابن عباس سے کہ جب مین مکہ مین ہون (یعنی سفر مین) اور امام کے ساتھہ نماز نہ ہو تو انہون نے فرمایا کہ دو رکعت ادا کرنے سنت ہے ابو القاسم صلی اللہ علیہ وسلم کی (ابو القاسم کنیت ہے آنحضرت صلی اللہ علیہ وسلم کی) عَنْ قَتَادَةَ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ نَحْوَهُ ترجمہ وہی جو اوپر گذرا عَنْ حَفْصِ بْنِ عَاصِمٍ قَالَ صَحِبْتُ ابْنَ عُمَرَ فِيْ طَرِيْقِ مَكَّةَ قَالَ فَصَلّٰى لَنَا الظُّهْرَ رَكْعَتَيْنِ ثُمَّ اَقْبَلَ وَاَقْبَلْنَا مَعَهُ حَتّٰى جَاءَ رَحْلَهُ وَجَلَسَ وَجَلَسْنَا مَعَهُ فَحَانَتْ مِنْهُ الْتِفَاتَةٌ نَحْوَ حَيْثُ صَلّٰى فَرَاٰى نَاسًا قِيَامًا فَقَالَ مَا يَصْنَعُ هٰؤُلَاءِ قُلْتُ يُسَبِّحُوْنَ قَالَ لَوْ كُنْتُ مُسَبِّحًا اَتْمَمْتُ صَلٰوتِيْ يَا ابْنَ اَخِيْ اِنِّيْ صَحِبْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فِي السَّفَرِ فَلَمْ يَزِدْ عَلٰى رَكْعَتَيْنِ حَتّٰى قَبَضَهُ اللّٰهُ تَعَالٰى وَصَحِبْتُ اَبَا بَكْرٍ فَلَمْ يَزِدْ عَلٰى رَكْعَتَيْنِ حَتّٰى قَبَضَهُ اللّٰهُ تَعَالٰى وَصَحِبْتُ عُمَرَ فَلَمْ يَزِدْ عَلٰى رَكْعَتَيْنِ حَتّٰى قَبَضَهُ اللّٰهُ ثُمَّ صَحِبْتُ عُثْمَانَ فَلَمْ يَزِدْ عَلٰى رَكْعَتَيْنِ حَتّٰى قَبَضَهُ اللّٰهُ وَقَدْ قَالَ اللّٰهُ لَقَدْ كَانَ لَكُمْ فِيْ رَسُوْلِ اللّٰهِ اُسْوَةٌ حَسَنَةٌ ترجمہ حفص نے کہا کہ مین عبد اللہ ابن عمر کے ساتھہ تھا مکہ کی راہ مین تو انہون نے ہمکو ظہر کی دو رکعت پڑھائی پھر آئے اور ہم بھی اونکے ساتھہ آئے یہانتک کہ اپنے اوترنے کی جگہ پہونچے اور بیٹھہ گئے اور ہم بھی انکے ساتھہ بیٹھہ گئے تو انکی نگاہ اسطرف پڑی جہان نماز پڑہی تھی تو کچھہ لوگون کو کھڑے دیکھا پوچھا یہہ کیا کرتے ہین مین نے کہا سنتیں پڑہتے ہین انہون نے کہا مجھے سنت پڑہنا ہوتی تو مین نماز ہی نہ پوری پڑہتا (یعنی فرض پوری کرتا) پھر کہا اے میرے بھتیجے مین صحبت مین رہا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی سفر مین تو انہون نے دو رکعت سے زیادہ نہ پڑہین یہانتک کہ اللہ تعالیٰ نے انکو وفات دی

کے ساتھ رہا تو دو رکعت سے زیادہ نہ پڑہی انہون نے یہانتک کہ اللہ نے ان کو بہی وفات دی اور حضرت
عمر کے ساتھ رہا تو انہون نے بہی دو رکعت سے زیادہ نہ پڑہی یہانتک کہ اللہ نے انکو بہی وفات دی اور ساتھ رہا
مین حضرت عثمان کے تو انہون نے دو سے زیادہ نہ پڑہین یہانتک کہ اللہ نے انکو بہی وفات دی اور اللہ تعالے
نے فرمایا ہے کہ تمہارے لیے رسول اللہ کی چال اچہی ہے **ف** اس روایت سے معلوم ہوا کہ سنتون
کا پڑہنا سفر مین سنت نہین ہے بلکہ علما نے اسے مکروہ کہا ہے چنانچہ ابن عمر کا مذہب یہی ہے اور اور
علما کا اور امام شافعی اور جمہور نے کہا ہے کہ سفر مین سنت کا حکم نفل کا ہو جاتا ہے اور عبد اللہ بن عمر
نے یہ جو کہا کہ حضرت عثمان نے آخر عمر تک دو رکعتون سے زیادہ نہین پڑہین حالانکہ دوسری روایت
مین وارد ہوا ہے کہ وہ پوری نماز پڑہتے تہے سفر مین سو تفصیل اسکی یہ ہے کہ ایک روایت مین آیا
ہے کہ چہہ برس کے بعد اپنے خلافت کے وہ پورا پڑہنے لگے نماز کو اور ایک روایت مین آٹہہ برس مروی ہوے
ہین اور یہ پورا پڑہنا انکا منی مین تہا باقی غیر منے مین وہ بہی دو پڑہتے رہے پس عبد اللہ بن عمر
نے شاید تہ اول کی غیر منے مین دو ہی پڑہتے رہے **عن** حفص بن عاصم قال مرضت مرضا
فجاء ابن عمر رضی اللہ عنہما یعودنی قال وسالتہ عن السبحۃ فی السفر فقال صحبت
رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فی السفر فما رأیتہ یسبح ولو کنت مسبحا لاتممت
وقد قال اللہ تعالی لقد کان لکم فی رسول اللہ اسوۃ حسنۃ **ترجمہ** حفص نے کہا مین
ایکبار بیمار ہوا اور ابن عمر میری بیمار پرسی کو آئے تو مین نے ان سے سنتون کا پڑہنا سفر مین پوچہا
انہون نے کہا مین رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ رہا سفر مین اور کبہی انکو سنت پڑہتے نہ دیکہا
اور اگر مجہے سنت پڑہنا ہوتا تو مین فرض ہی پورے نہ کرتا اور اللہ تعالی فرماتا ہے تمہارے لیے رسول
اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی چال اچہی ہے **عن** انس رضی اللہ عنہ ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ
وسلم صلی الظہر بالمدینۃ اربعا وصلی العصر بذی الحلیفۃ رکعتین **ترجمہ** انس بن
مالک نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مدینہ مین ظہر چار رکعت پڑہی اور ذو الحلیفہ مین عصر دو رکعت
**ف** ذو الحلیفہ مدینہ سے چہہ میل ہے اور بعضون نے سات میل کہا ہے اور اہل ظاہر کا یہی مذہب
ہے کہ سفر خواہ چہوٹا ہو خواہ بڑا ہو قصر روا ہے اور جمہور کا مذہب یہ ہے کہ جب تک دو منزل کا ر
نہو قصر روا نہین اور ابو حنیفہ کا اور ایک گروہ کا مذہب یہ ہے کہ تین منزل کا سفر ضرور ہے اور انہون

انس بن مالک

نے آثار صحابہ پر عمل استمساک کیا ہے اور جمہور وغیرہ نے اس حدیث کا جواب اہل ظاہر کو یون دیا ہے کہ ذوالحلیفہ
مین جب آپ تشریف لائے تو حج کا ارادہ تہا غرض وہ منتہای سفر نہ تہا بلکہ ارادہ آپ کا مکہ کا تہا اور شروع
ہوتا ہے قصر جبکہ مسافر اپنے شہر کے مکانون سے باہر ہوجاوے اور آبادی کی حد سے نکل جاوے یا اہل خیمہ
اپنے خیمون سے باہر ہوجاوین مگر ایک ضعیف روایت مین امام مالک سے مروی ہے کہ جب تک تین میل نہ
جاوے قصر روا نہین ہے اور عطا سے اور ایک جماعت اصحاب ابن مسعود سے مروی ہے کہ جب ارادہ سفر کا ہو شہر سے
نکلنے کے پیشتر بہی قصر روا ہے اور مجاہد کا مذہب یہ ہے کہ جسدن نکلے اس دن کی رات جب تک نہ آوے
تب تک قصر روا نہین ہے مگر یہ سب روایتین اتفاق سلف و خلف کے خلاف ہین صحیح یہی ہے کہ بعد
خروج قصر روا ہے اور کوئی حد سفر کی بروایت صحیح شارع سے مروی نہین ہے اور ظاہریہ کے مذہب کے
موافق بہت روایات معلوم ہوتی ہین **عَنْ** اَنَسِ بْنِ مَالِكٍ يَقُوْلُ صَلَّيْتُ مَعَ رَسُوْلِ اللّٰهِ صَلَّى
اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الظُّهْرَ بِالْمَدِيْنَةِ اَرْبَعًا وَصَلَّيْتُ مَعَهُ الْعَصْرَ بِذِي الْحُلَيْفَةِ رَكْعَتَيْنِ
**ترجمہ** مضمون اسکا بہی وہی ہے جو اوپر کی روایت مین گذرا **عَنْ** يَحْيَى بْنِ يَزِيْدَ الْهُنَائِيِّ قَالَ
سَاَلْتُ اَنَسَ بْنَ مَالِكٍ عَنْ قَصْرِ الصَّلٰوةِ فَقَالَ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اِذَا
خَرَجَ مَسِيْرَةَ ثَلَاثَةِ اَمْيَالٍ اَوْ ثَلَاثَةِ فَرَاسِخَ شُعْبَةُ الشَّاكُّ صَلَّى رَكْعَتَيْنِ **یحیی** بن
یزید نے کہا مین نے انس سے پوچہا نماز کے قصر کا حال تو انہون نے کہا کہ جب رسول اللہ صلی اللہ علیہ و
سلم نکلتے تین میل یا تین فرسخ شعبہ کو ہمین شک ہے تو دو رکعت پڑہتے **ف** میل چار ہزار قدم
مین اونٹ کے اور صاحب برہان نے لکہا ہے کہ میل چار ہزار گز ہے اور ہر گز چوبیس مٹہی کا اور صاحب
نے لکہا ہے کہ میل چار ہزار گز ہے اور ہر گز چوبیس انگل کا اور فرسخ تین میل کو کہتے ہین اور مراد
انس کے یہ ہے کہ جب تین میل بستی سے دور ہو جاتے تب قصر کرتے مگر یہ روایت قرآن کے خلاف نہین
اسلیے کہ منطوق قرآن یہ ہے کہ جو مسافر ہو قصر کرے اور جب آدمی بستی سے باہر ہوا مسافر کہلا یا خواہ ایک
میل ہی نکلا ہو پس اسکو قصر روا ہو گیا ہے **عَنْ** جُبَيْرِ بْنِ نُفَيْرٍ قَالَ خَرَجْتُ مَعَ
شُرَحْبِيْلَ بْنِ السِّمْطِ اِلٰى قَرْيَةٍ عَلٰى رَاْسِ سَبْعَةَ عَشَرَ اَوْ ثَمَانِيَةَ عَشَرَ مِيْلًا فَصَلّٰى
رَكْعَتَيْنِ فَقُلْتُ لَهٗ فَقَالَ رَاَيْتُ عُمَرَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ صَلّٰى بِذِي الْحُلَيْفَةِ رَكْعَتَيْنِ
فَقُلْتُ لَهٗ فَقَالَ اِنَّمَا اَفْعَلُ كَمَا رَاَيْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَاٰلِهٖ وَسَلَّمَ يَفْعَلُ

ترجمہ جبیر نے کہا میں شرحبیل بن سمط کے ساتھ ایک گاؤں کو گیا کہ وہ سترہ یا اٹھارہ میل تھا تو انہوں نے دو رکعت پڑھیں اور کہا کہ میں نے حضرت عمر کو دیکھا کہ انہوں نے ذوالحلیفہ میں دو رکعت پڑھی اور میں نے ان سے پوچھا تو انہوں نے کہا میں ایسا ہی کرتا ہوں جیسا دیکھا ہے میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو کرتے ہوئے **عن** شعبة بهذا الإسناد وقال عن ابن السمط ولم يسم شرحبيل وقال إنه أتى أرضا يقال لها دومين من حمص على رأس ثمانية عشر ميلا **ترجمہ** شعبہ نے اسی اسناد سے روایت کی اور کہا کہ روایت ابن سمط سے اور نام نہیں لیا شرحبیل کا اور کہا کہ وہ گئے ایک زمین میں اور اس کو دومین کہتے ہیں اور وہ حمص سے اٹھارہ میل ہے (مراد یہ ہے کہ وہاں قصر کیا) **عن** أنس بن مالك قال خرجنا مع رسول الله صلى الله عليه وسلم من المدينة إلى مكة فصلى ركعتين ركعتين حتى رجع قلت كم أقام بمكة قال عشرا **ترجمہ** انس نے کہا ہم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ نکلے مدینہ سے مکہ کو اور آپ دو دو رکعت پڑھتے رہے یہاں تک کہ لوٹے اور میں نے کہا کہ مکہ میں کب تک رہے کہا دس دن **ف** اس حدیث میں حجۃ الوداع کا ذکر ہے اور آپ چوتھی تاریخ داخل ہوئے اور پانچویں چھٹی ساتویں کو وہاں رہے اور آٹھویں کو منیٰ کو روانہ ہوئے اور نویں کو عرفات پہنچے اور دسویں کو پھر منیٰ میں لوٹ آئے اور گیارھویں بارھویں کو وہاں رہے اور تیرھویں کو مکہ گئے اور چودھویں کو مدینہ روانہ ہوئے غرض مکہ اور اس کے گرد میں سب دس دن قیام ہوا اور خاص مکہ میں تین دن اور اس سے ثابت ہوا کہ جب چار دن سے کم مسافر رہے تو نماز قصر ہی پڑھتا رہے اسلیے کہ جب نکلنے اور داخل ہونے کے دن نکلو تو مدت اقامت مکہ میں تین ہی دن ہوتی ہے اور یہی مذہب ہے امام شافعی اور جمہور کا **عن** أنس بن مالك عن النبي صلى الله عليه وسلم بمثل حديث هشيم ترجمہ وہی ہے جو اوپر گزرا **عن** أنس بن مالك يقول خرجنا من المدينة إلى الحج ثم ذكر مثله ترجمہ انس بن مالک نے کہا نکلے ہم مدینہ سے طرف حج کی پھر بیان کیا جیسے اوپر گزرا **عن** أنس عن النبي صلى الله عليه وسلم بمثله ولم يذكر الحج ترجمہ وہی ہے جو اوپر گزرا مگر اس میں حج کا ذکر نہیں **عن** سالم بن عبد الله عن أبيه عن رسول الله صلى الله عليه وسلم أنه صلى صلاة المسافر بمنى وغيره ركعتين وأبو بكر وعمر وعثمان رضي الله عنهم ركعتين صدرا من خلافته ثم أتمها أربعا **ترجمہ** سالم بن عبد اللہ اپنے باپ عبد اللہ سے راوی ہیں کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے نماز مسافر کی پڑھی منیٰ وغیرہ میں دو رکعت اور ابوبکر اور عمر اور عثمان نے بھی دو رکعتیں اور لیکن عثمان نے اپنی ابتدائی خلافت میں دو ہی رکعتیں پڑھیں پھر پوری پڑھنے لگے چار رکعت **عن** الزهري بهذا الإسناد وقال بمنى ولم يقل وغيره **ترجمہ** وہی ہے جو اوپر گزرا مگر اس میں منیٰ کے غیر کا ذکر نہیں **عن** نافع عن ابن عمر رضي الله تعالى عنهما قال صلى رسول الله صلى الله عليه وسلم بمنى ركعتين و

أَبُوبَكْرٍ بَعْدَهُ وَعُمَرُ بَعْدَ أَبِي بَكْرٍ وَعُثْمَانُ صَدْرًا مِنْ خِلَافَتِهِ ثُمَّ إِنَّ عُثْمَانَ صَلَّى بَعْدُ أَرْبَعًا فَكَانَ ابْنُ عُمَرَ رَضِيَ اللهُ عَنْهُمَا إِذَا صَلَّى مَعَ الْإِمَامِ صَلَّى أَرْبَعًا وَإِذَا صَلَّاهَا وَحْدَهُ صَلَّى رَكْعَتَيْنِ **ترجمہ** نافع نے عبد اللہ بن عمر سے روایت کی کہ انہون نے کہا نماز پڑہی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے منی مین دو رکعتین اور ابوبکر نے آپکے بعد اور عثمان نے اپنی ابتدائی خلافت مین پہر عثمان چار رکعت پڑہنے لگے تو ابن عمر جب امام کے ساتھ پڑہتے تو چار پڑہتے اور جب اکیلے پڑہتے تو دو رکعت پڑہتے **عَنْ** عُبَيْدِ اللهِ بِهَذَا الْإِسْنَادِ نَحْوَهُ **ترجمہ** وہی جو اوپر گذرا **عَنْ** عُمَرَ قَالَ صَلَّى النَّبِيُّ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِمِنًى صَلَاةَ الْمُسَافِرِ وَأَبُو بَكْرٍ وَعُمَرُ وَعُثْمَانُ رَضِيَ اللهُ عَنْهُمْ ثَمَانِيَ سِنِينَ أَوْ قَالَ سِتَّ سِنِينَ قَالَ حَفْصٌ وَكَانَ ابْنُ عُمَرَ رَضِيَ اللهُ عَنْهُمَا يُصَلِّي بِمِنًى رَكْعَتَيْنِ ثُمَّ يَأْتِي فِرَاشَهُ فَقُلْتُ أَيْ عَمِّ لَوْ صَلَّيْتَ بَعْدَهَا رَكْعَتَيْنِ قَالَ لَوْ فَعَلْتُ لَأَتْمَمْتُ الصَّلَاةَ **ترجمہ** عبد اللہ بن عمر نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے منی مین نماز مسافر کی پڑہی اور ابوبکر اور عمر اور عثمان نے بہی آٹھ برس تک یا کہا کہ چھہ برس تک حفص نے کہا کہ ابن عمر منے مین دو رکعتین پڑہتے اور اپنے بچھونے پر آجاتے تو مین نے کہا اے میرے چچا کاش کے آپ کے بعد فرض کے دو رکعت اور پڑہتے (یعنے سنت کی) انہون نے فرمایا اگر مجھے ایسا کرنا ہوتا تو مین اپنے فرض ہی پورے کرتا **عَنْ** شُعْبَةَ بِهَذَا الْإِسْنَادِ وَلَمْ يَقُولَا فِي الْحَدِيثِ بِمِنًى وَلَكِنْ قَالَا صَلَّى فِي السَّفَرِ **ترجمہ** شعبہ نے اسی اسناد سے روایت کی انہون نے منے کا لفظ نہین کہا لیکن یہ کہا کہ نماز پڑہی سفر مین **عَنْ** عَبْدِ الرَّحْمَنِ بْنِ يَزِيدَ يَقُولُ صَلَّى بِنَا عُثْمَانُ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ بِمِنًى أَرْبَعَ رَكَعَاتٍ فَقِيلَ ذَلِكَ لِعَبْدِ اللهِ بْنِ مَسْعُودٍ رَضِيَ اللهُ عَنْهُمَا فَاسْتَرْجَعَ ثُمَّ قَالَ صَلَّيْتُ مَعَ رَسُولِ اللهِ صَلَّى اللهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِمِنًى رَكْعَتَيْنِ وَصَلَّيْتُ مَعَ أَبِي بَكْرٍ الصِّدِّيقِ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ بِمِنًى رَكْعَتَيْنِ وَصَلَّيْتُ مَعَ عُمَرَ بْنِ الْخَطَّابِ رَضِيَ اللهُ عَنْهُ بِمِنًى رَكْعَتَيْنِ فَلَيْتَ حَظِّي مِنْ أَرْبَعِ رَكَعَاتٍ رَكْعَتَانِ مُتَقَبَّلَتَانِ **ترجمہ** عبد الرحمن نے کہا نماز پڑہی ہمارے ساتھ عثمان نے منی مین چار رکعت اور کسی نے اسکا ذکر عبد اللہ بن مسعود سے کیا تو انہون نے کہا انا للہ وانا الیہ راجعون پھر کہا مین نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ منی مین دو رکعت پڑہی اور ابوبکر کے ساتھ دو رکعتین اور پڑہی مین نے عمر بن خطاب کے ساتھ منی مین دو رکعت تو مین آرزو کرتا ہون کہ چار سے دو ہی رکعتین مقبول پڑہی ہوتین تو بہتر تہا **ف** نووی نے کہا کہ عبد اللہ بن مسعود کو یہ مخالفت حضرت

عثمان کی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے بری معلوم ہوئی باوجود اسکے کہ عبد اللہ بن مسعود کے نزدیک پوری
پڑہنا روا ہے مگر مخالفت آنحضرت کی اور ابو بکر و عمر کی انکو پسند نہین آئی **مترجم** اس روایت سے معلوم
ہوا کہ صحابہ کرام خلفاء راشدین کے فعل کو سنت نہین سمجہتے تہے ورنہ خلفاء کے فعل پر معترض نہوتے
حالانکہ بکثرت صحابہ سے ایسے امور مذکور ہین اور یہی امر صحیح ہے اسلیے کہ مسنون ہونا افعال کا یہ خاصہ ہے رسول
اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کا اور وہ جو حدیث مین مذکور ہے علیکم بسنتی وسنۃ الخلفاء الراشدین یہان سنت
خلفاء سے وہی سنت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی مراد ہے کہ جسطرح خلفاء اوس کے پابند رہے ہین اور رہینگے
اسی طرح تم بہی پابند رہو نہ یہ کہ اون کا فعل مستقل سنت ہوجاوے ورنہ صحابہ کا انکار ایسے امور پر جو خلفاء
راشدین سے ہوے ہین کچہ معنی نرکہتا تہا **عن** الاعمش بھذا الاسناد نحوہٗ ترجمہ وہی جو اوپر گذرا **عن** حارثۃ بن وھب رضی
اللہ تعالی عنہ قال صلیت مع رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم بمنی اٰمن ما کان الناس واکثرہ
رکعتین **ترجمہ** حارثہ بن وہب نے کہا پڑہی مینے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتہ منی مین دو
رکعتین حالانکہ لوگ اطمینان سے تہے اور کثرت سے یعنے کچہ خوف نہ تہا **عن** حارثۃ بن وھب
الخزاعی رضی اللہ عنہ قال صلیت خلف رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم بمنی والناس
اکثر ما کانوا فصلی رکعتین فی حجۃ الوداع **قال** مسلم حارثۃ بن وھب الخزاعی
ھو اخو عبید اللہ بن عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ لامہ **ترجمہ** حارثہ بن وہب خزاعی
نے کہا پڑہی مینے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پیچہے منی مین دو رکعت اور لوگ آپ کے ساتہ بہت تہے
پہر آپ نے حجۃ الوداع مین دو ہی رکعتین پڑہی **مسلم** نے کہا کہ حارثہ بن وہب خزاعی بہائی ہین عبید اللہ بن
عمر بن خطاب کے اور عبید اللہ اور حارثہ کی مان ایک ہے **باب** الصلوٰۃ فی الرحال فی المطر
مینہ مین گہرون مین نماز پڑہنے کا بیان **عن** نافع ان ابن عمر رضی اللہ عنہما اذن
بالصلوٰۃ فی لیلۃ ذات برد وریح فقال الا صلوا فی الرحال ثم قال کان رسول اللہ صلی
اللہ علیہ وسلم یامر المؤذن اذا کانت لیلۃ باردۃ ذات مطر یقول الا صلوا فی
الرحال **ترجمہ** نافع نے کہا کہ ابن عمر نے اذان دی نماز کی ایک رات مین کہ سردی اور آندہی
کی رات تہی تو کہا کہ نماز پڑہ لو اپنے اپنے گہرون مین پہر کہا کہ تہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم
حکم دیا کرتے تہے موذن کو کہ جب رات سردی کی اور مینہ کی ہو تو بعد اذان کے کہہ دیا کرو

پکار کر کہا اپنے گھروں میں نماز پڑھو **ف** اس روایت سے معلوم ہوا کہ عذر کے سبب سے ترک جماعت روا ہے اور جب عذر نہ ہو تو ترک اس کا جائز نہیں **عن** ابن عمر أنه نادى بالصلوة في ليلة ذات برد وريح ومطر فقال في آخر ندائه ألا صلوا في رحالكم ألا صلوا في الرحال ثم قال إن رسول الله صلى الله عليه وسلم كان يأمر المؤذن إذا كانت ليلة باردة أو ذات مطر في السفر أن يقول ألا صلوا في رحالكم **ترجمہ** عبداللہ نے اذان دی نماز کی ایسی رات میں کہ اسمیں سردی اور ٹھنڈی ہوا تھی اور مینہ تھا پھر اذان کے آخر میں کہدیا کہ اپنے گھروں میں نماز پڑھ لو اپنے گھروں میں نماز پڑھ لو پھر کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہمیشہ موذن کو حکم دیتے تھے جب سردی کی اور مینہ کی رات ہوتی سفر میں کہ پکار دیوے لوگو اپنے خیموں میں نماز پڑھ لو **عن** نافع عن ابن عمر أنه نادى بالصلوة بضجنان ثم ذكر بمثله ثم قال ألا صلوا في رحالكم ولم يعد ثانية ألا صلوا في الرحال من قول ابن عمر **ترجمہ** ابن عمر نے اذان دی نماز کی ضجنان میں پھر بیان کیا جیسے اوپر گذرا مگر اسمیں الا صلوا في رحالكم صرف ایک ہے دوسرا جملہ نہیں **عن** جابر قال خرجنا مع رسول الله صلى الله عليه وسلم في سفر فمطرنا فقال ليصل من شاء منكم في رحله **ترجمہ** جابر نے کہا کہ ہم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھ تھے سفر میں اور مینہ برسا تو آپ نے فرمایا جسکا جی چاہے اپنے بستر پر نماز پڑھ لے **عن** عبد الله بن عباس أنه قال لمؤذنه في يوم مطير إذا قلت أشهد أن لا إله إلا الله أشهد أن محمدا رسول الله فلا تقل حي على الصلوة قل صلوا في بيوتكم قال فكأن الناس استنكروا ذلك فقال أتعجبون من ذا قد فعل ذا من هو خير مني إن الجمعة عزمة وإني كرهت أن أخرجكم فتمشوا في الطين والدحض **ترجمہ** عبداللہ بن عباس نے اپنے موذن سے کہا جس دن مینہ تھا کہ جب تم شہادتین کہہ چکو تو حی علی الصلوۃ نہ کہو بلکہ یہ کہو نماز پڑھ لو اپنے گھروں میں تو لوگوں کو یہہ نئی بات معلوم ہوئی انہوں نے کہا کہ تمکو اس سے تعجب ہوا یہہ تو اس نے کیا ہے جو مجھ سے بہتر تھے یعنی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جمعہ اگرچہ واجب ہے مگر مجھے برا معلوم ہوا کہ میں تمہیں تکلیف دوں اور کیچڑ اور پھسلن میں چلو **عن** عبد الله بن الحارث قال خطبنا عبد الله بن عباس رضي الله عنهما في يوم ذي ردغ فساق الحديث بمعنى حديث ابن علية ولم يذكر الجمعة وقال قد فعله من هو خير مني يعني النبي صلى الله عليه وسلم **ترجمہ** عبداللہ بن حارث نے کہا کہ خطبہ پڑھا ہمپر عبداللہ بن عباس نے کیچڑ پانی کے دن اور حدیث بیان کی مثل حدیث ابن علیہ کی (یعنی جو اوپر مذکور ہوئی) اور جمعہ کا ذکر نہیں کیا اور یہ کہا کہ یہ کام تو کیا ہے انہوں نے

ردغ

جو مجھ سے بہتر تھے یعنی نبی صلی اللہ علیہ وسلم **عَنْ** عَبْدِ اللّٰہِ بْنِ الْحَارِثِ قَالَ اَذَّنَ مُؤَذِّنُ ابْنِ
عَبَّاسٍ یَوْمَ جُمُعَۃٍ فِیْ یَوْمٍ مَطِیْرٍ فَذَکَرَ نَحْوَ حَدِیْثِ ابْنِ عُلَیَّۃَ قَالَ وَکَرِھْتُ اَنْ
تَمْشُوْا فِی الدَّحْضِ وَالزَّلَلِ **ترجمہ** عبد اللہ بن حارث نے کہا اذان دی مؤذن نے ابن عباس کے جمعہ
کے دن جس دن مینہ تھا پھر ذکر کی حدیث مانند ابن علیہ کی اور کہا ابن عباس نے کہ مجھ کو پسند نہ آیا کہ تم
کیچڑ اور پھسلن میں چلو **عَنْ** عَبْدِ اللّٰہِ بْنِ الْحَارِثِ اَنَّ ابْنَ عَبَّاسٍ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ اَمَرَ مُؤَذِّنَہٗ
فِیْ حَدِیْثِ مَعْمَرٍ فِیْ یَوْمِ جُمُعَۃٍ فِیْ یَوْمٍ مَطِیْرٍ بِنَحْوِ حَدِیْثِہِمْ وَذَکَرَ فِیْ حَدِیْثِ مَعْمَرٍ فَعَلَہٗ
مَنْ هُوَ خَیْرٌ مِّنِّیْ یَعْنِی النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ **ترجمہ** عبد اللہ بن حارث نے کہا کہ ابن عباس نے
اپنے مؤذن کو حکم دیا جیسا حدیث معمر میں آیا ہے جمعہ کے دن مینہ کے روز مانند حدیث اور راویون کی اور
ذکر کیا معمر کی روایت میں کہ ابن عباس نے کہا کیا ہے یہ انہوں نے جو مجھ سے بہتر تھے یعنی نبی صلی اللہ علیہ
وسلم نے کہا اور بیان کی یہ حدیث ہم سے عبد بن حمید نے ان سے احمد بن اسحق نے ان سے وہیب نے ان
سے ایوب نے ان سے عبد اللہ بن حارث نے کہا وہیب نے کہ میں نے یہ حدیث نہیں سنی کہا حکم کیا
ابن عباس نے اپنے مؤذن کو جمعہ کے دن مینہ کے روز مانند حدیث اور راویون کے یعنی خبر کی روتھیں
اور پر گذرین **ف** ان حدیثون سے معلوم ہوا کہ جمعہ بسبب مینہ کے عذر کے معاف ہو جاتا ہے
اور یہی مذہب ہے شافعیہ کا اور فقہاء کا **باب** جَوَازِ صَلٰوۃِ النَّافِلَۃِ عَلَی الدَّآبَّۃِ فِی
السَّفَرِ حَیْثُ تَوَجَّهَتْ سفر میں سواری پر نفل پڑھنے کا بیان **عَنْ** ابْنِ عُمَرَ اَنَّ رَسُوْلَ
اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ کَانَ یُصَلِّیْ سُبْحَتَہٗ حَیْثُ مَا تَوَجَّهَتْ بِہٖ نَاقَتُہٗ **ترجمہ**
عبد اللہ بن عمر نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نفل پڑھتے تھے اونٹنی پر وہ جدہر منہ کرے ۔
**ف** اس روایت سے اور روایات باب سے ثابت ہوا کہ نوافل سواری پر خواہ اونٹ ہو خواہ
گھوڑا ہو گدہا سب پر روا ہے سفر میں اور اسپر اجماع ہے تمام مسلمانوں کا اور صحیح یہ ہے کہ خواہ سفر
طویل ہو یا تھوڑا سب جگہہ نفل سواری پر روا ہے یہی مذہب ہے جمہور کا اور شافعیہ کا اور ایک قول
غریب امام شافعی کا یہی ہے کہ جس سفر میں قصر روا ہے وہاں یہ بھی روا ہے ورنہ نہیں اور ابو سعید
اصطخری کا کہنا ہے کہ شہر میں بھی سواری پر نفل روا ہے اور یہی انس بن مالک سے اور ابو یوسف
شاگرد ابو حنیفہ سے مروی ہے غرض ان سب اقوال کا مآل یہ ہے کہ فرض سواری پر روا نہیں ہیں جبتک

کہ سواری سے نہ اوترے اور قبلہ کیطرف نماز ادا کرے یہہ ایک اجماعی بات ہی مگر شدت خوف کے وقت اگر
قبلہ کیطرف مونہہ کرنا اور قیام اور رکوع و سجود ایسے سواری پر ہو کہ جسپر یہ کھڑا ہو سکے تو فرض یہی
ہے مثلاً ایسی سواری ہو کہ اوسپر ہودج ہو اور یہی صحیح مذہب ہی شافعیہ کا پھر اگر وہ سواری روان ہو
تو صحیح روایت شافعی کی یہ ہے کہ فرض اوسپر روا نہیں اور ایک قول یہہ ہی ہے کہ روا ہی جیسے کشتی میں
نماز روا ہے بالاتفاق کہ اوسپر انکار کیا ہی تمام فقہانے اور نووی نے کہا ہی کہ اگر ایسی سوارون کے
ساتھہ ہی کہ اوترے تو اون کے ساتھہ سے چھوٹ جاوے اور اسکو ضرر پہونچے تو ہمارے اصحاب نے کہا ہی کہ فرض
سواری پر پڑھ دے بحسب امکان یعنے جسطرح ممکن ہو اور اعادہ اوسکا لازم ہے اسلیے کہ یہہ عذر نادر ہے
**مترجم** کہتا ہی کہ ریل بھی ظاہر میں کشتی کی مانند ہی اور چونکہ اب ہمارے زمانہ میں بہت رائج ہو گئی ہے
اور اوترکر نماز ادا کرنے میں بہت بڑے بڑے ضرر واقع ہوتے ہیں پس اگر اوسپر فرض ادا کرین
تو یقین ہے کہ روا ہو اور استقبال قبلہ بھی اگر ممکن ہو تو نماز کے ابتدا کیوقت اودہر مونہہ کر لیں اور
چونکہ اب یہ عذر نادر نہیں رہا بلکہ اکثر مسافرون کو اوس کی ضرورت ہوتی ہے لہذا اوسکا اعادہ بھی ضرور
نہیں اسلیے کہ ہماری شرع میں حرج نہیں اور جب پانی نہ ملے تو تیمم سے ادا کرین اور ہرگز قضا نہ کرین
**عن** ابن عمر ان النبي صلى الله عليه وسلم كان يصلي على راحلته حيث
توجهت به **ترجمہ** عبداللہ بن عمر سے مروی ہے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نماز پڑہتے تھے اپنی سواری
پر جدہر وہ منہ کرے **عن** ابن عمر رضي الله عنه قال كان رسول الله صلى الله
عليه وسلم يصلي وهو مقبل من مكة الى المدينة على راحلته حيث كان وجهه
قال وفيه نزلت فاينما تولوا فثم وجه الله **ترجمہ** عبداللہ بن عمر نے کہا رسول اللہ صلی اللہ
علیہ وسلم نماز پڑہتے تھے اور آپ مکہ سے مدینہ کو آتے تھے جدہر اوسکا مونہہ ہوتا ابن عمر نے کہا کہ اسی مقدمہ
میں اتری ہی یہ آیة کہ اللہ تعالی فرماتا ہے کہ جدہر تم منہ کرو اودہر مونہہ ہی اللہ کا **ف** یعنے اس آیة
سے بھی ایسی نماز کا جائز ہونا ثابت ہوتا ہے اور اس آیة سے بعضے جاہلان جہمیہ استدلال کرتے
ہیں اس امر پہ کہ ہر جگہہ اللہ تعالے ذات سے موجود ہے حالانکہ یہ انکی سفاہت ہی اسلیے کہ پوری آیة
یون ہے ولله المشرق والمغرب فاينما تولوا فثم وجه الله یعنے اللہ ہی کا ہے مشرق اور مغرب جدہر تم منہ
کرو اودہر اوسکا مونہہ ہے پس اس آیة میں مشرق اور مغرب دو جہتین مذکور ہوئین نہ آسمان

ہی پہ ہیں نہ زمین پر اس سے یہ سمجھنا کہ اللہ زمین پر ذات سے موجود ہے ایسی ہی بات ہے جیسے زمین کو آسمان
اور آسمان کو زمین جاننا **عن** ابن عمر قال رأیت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یصلی
علی حمار وھو موجہ الی خیبر **ترجمہ** عبداللہ بن عمر نے کہا میں نے دیکھا رسول اللہ صلی اللہ علیہ
وسلم کو کہ آپ نماز پڑھتے تھے گدھے پر اور منہ آپ کا خیبر کی طرف تھا **عن** سعید بن یسار انہ
قال کنت اسیر مع ابن عمر رضی اللہ عنہما بطریق مکۃ قال سعید فلما خشیت الصبح
نزلت فاوترت ثم ادرکتہ فقال لی ابن عمر این کنت فقلت لہ خشیت الفجر
فنزلت فاوترت فقال عبد اللہ الیس لک فی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اسوۃ
حسنۃ فقلت بلی واللہ قال ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کان یوتر علی البعیر **ترجمہ**
سعید بن یسار کے بیٹے نے کہا کہ میں عبداللہ بن عمر کے ساتھ مکہ کے راہ میں چلا جاتا تھا پھر جب صبح ہو جانے
کا خیال ہوا تو میں نے اتر کر وتر پڑھے اور ان سے جا ملا تب ابن عمر نے کہا کہ تم کہاں گئے تھے میں
نے کہا کہ صبح کے خیال سے میں نے اتر کر وتر پڑھے مجھ سے عبداللہ نے کہا کہ تمہارے واسطے رسول اللہ صلی اللہ
علیہ وسلم کی چال کیا اچھی نہیں میں نے کہا کیوں نہیں قسم اللہ کی تب انہوں نے کہا کہ رسول اللہ
صلی اللہ علیہ وسلم اونٹ پر وتر پڑھا کرتے تھے **ف** اس سے معلوم ہوا کہ جیسے اور نوافل کا حکم ہے
ویسا ہی وتر کا بھی حکم ہے **عن** ابن عمر رضی اللہ عنہما انہ قال کان رسول
اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یصلی علی راحلتہ حیثما توجہت بہ قال عبد اللہ بن دینار
کان ابن عمر یفعل ذلک **ترجمہ** عبداللہ نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نماز پڑھتے تھے
اپنی سواری پر جدھر اس کا منہ ہو عبداللہ بن دینار نے کہا کہ ابن عمر بھی ایسا ہی کیا کرتے تھے **عن**
عبد اللہ بن عمر انہ قال کان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یوتر علی راحلتہ
**ترجمہ** عبداللہ عمر کے بیٹے نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم وتر پڑھا کرتے تھے اپنی سواری پر **عن**
عبد اللہ بن عمر رضی اللہ عنہ قال کان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یسبح علی
الراحلۃ قبل ای وجہ توجہ ویوتر علیہا غیر انہ لا یصلی علیہا المکتوبۃ **ترجمہ**
عبداللہ نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نفل پڑھا کرتے تھے سواری پر جدھر وہ منہ کرتی اور اسی
پر وتر پڑھتے مگر فرض اس پر نہ پڑھتے تھے **عن** عبد اللہ بن عامر بن ربیعۃ اخبرہ ان اباہ

أَخْبَرَهُ أَنَّهُ رَأَى رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يُصَلِّي السُّبْحَةَ بِاللَّيْلِ فِي السَّفَرِ عَلَى ظَهْرِ
رَاحِلَتِهِ حَيْثُ تَوَجَّهَتْ ترجمہ عبداللہ کو ان کے باپ نے خبر دی کہ انہوں نے دیکھا رسول اللہ صلی
اللہ علیہ وسلم کو کہ رات کو نفل پڑھتے تھے اپنی سواری پر جدھر اسکا منہ ہو عَنْ أَنَسِ بْنِ سِيرِينَ
قَالَ تَلَقَّيْنَا أَنَسَ بْنَ مَالِكٍ رَضِيَ اللَّهُ عَنْهُ حِينَ قَدِمَ الشَّامَ فَتَلَقَّيْنَاهُ بِعَيْنِ التَّمْرِ فَرَأَيْتُهُ
يُصَلِّي عَلَى حِمَارٍ وَوَجْهُهُ ذَلِكَ الْجَانِبَ وَأَوْمَأَ هَمَّامٌ عَنْ يَسَارِ الْقِبْلَةِ فَقُلْتُ لَهُ رَأَيْتُكَ
تُصَلِّي لِغَيْرِ الْقِبْلَةِ قَالَ لَوْلَا أَنِّي رَأَيْتُ رَسُولَ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَفْعَلُهُ لَمْ أَفْعَلْهُ
ترجمہ انس سیرین کے بیٹے نے کہا ہم ملے انس مالک کے بیٹے سے جب وہ شام سے آئے تو ملاقات کی ہم
نے عین التمر میں (کہ ایک مقام کا نام ہے) اور دیکھا انکو کہ نماز پڑھتے تھے اپنے گدھے پر اور منہ اس
کا اس طرف تھا اور اشارہ کیا ہمام نے قبلہ کی بائیں طرف تب میں نے ان سے کہا کہ تم قبلہ کے سوا
اور طرف نماز پڑھتے ہو انہوں نے کہا کہ میں اگر رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو ایسا کرتے نہ دیکھتا تو
کبھی ایسا نہ کرتا

## باب جَوَازِ الْجَمْعِ بَيْنَ الصَّلَاتَيْنِ فِي السَّفَرِ باب سفر میں نمازوں کے جمع کرنے کا بیان

عَنِ ابْنِ عُمَرَ قَالَ كَانَ رَسُولُ اللَّهِ صَلَّى اللَّهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ إِذَا عَجِلَ
بِهِ السَّيْرُ جَمَعَ بَيْنَ الْمَغْرِبِ وَالْعِشَاءِ ترجمہ عبداللہ بن عمر نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ و
سلم کو جب جلدی چلنا ہوتا تو مغرب اور عشا ملا کر پڑھتے ف نووی نے کہا کہ امام شافعی اور اکثر
قول کہ سفر میں ظہر اور عصر کا جمع کرنا روا ہے چاہے ظہر کے وقت میں جمع کرے چاہے عصر کے وقت
میں اور اسی طرح مغرب اور عشا کا جمع کرنا روا ہے اور چھوٹے سفر میں شافعی کے دو قول ہیں اور
جو ابھی اپنے فرودگاہ میں ہے اسکو افضل ہے کہ جمع تقدیم کرے یعنی ظہر اور عصر کو ظہر کے وقت ادا
کر کے چلنے لگے اور جو راہ میں ہو اور ایک وقت آجاوے تو دوسرے وقت تک چلا جاوے اور دوسرے
وقت میں دونوں نمازوں کو جمع کرے مثلاً مغرب کو عشا کے ساتھ پڑھ لے اور یہ جمع تاخیر ہے اور بارش
میں جمع تقدیم روا ہے برخلاف جمع تاخیر کے اور یہی مذہب ہے جمہور کا ظہر اور عصر اور مغرب اور عشا
میں اور امام مالک کے نزدیک بارش کے سبب سے مغرب اور عشا میں جمع روا ہے اور مریض کے لیے امام
احمد کے نزدیک اور ایک جماعت شافعیہ کے آگے جمع کرنا درست ہے اور یہی مذہب قوی ہے اور حنفیہ
کے نزدیک عرفات کے سوا کہیں جمع درست نہیں اور مذہب انکا خلاف احادیث صحیحہ ہے اور صحیحین

فلقیناہ

اور ابوداود وغیرہ کی روایتین اوپر صحت ہین اور جو بات خلاف حدیث ہو وہ قابل عمل اور لائق
التفات نہین **عن** نافع ان ابن عمر رضی اللہ عنہما کان اذا جد بہ السیر جمع
بین المغرب والعشاء بعد ان یغیب الشفق ویقول ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم
کان اذا جد بہ السیر جمع بین المغرب والعشاء **ترجمہ** نافع نے کہا کہ عبداللہ بن عمر کو
جب جلدی چلنا ہوتا تو مغرب اور عشا ملا کر پڑھتے تھے بعد غروب شفق کے اور کہتے کہ رسول اللہ صلی اللہ
علیہ وسلم کو جب جلدی چلنا ہوتا تو مغرب اور عشا ملا کر پڑھتے **عن** سالم عن ابیہ رضی اللہ
عنہ قال رأیت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یجمع بین المغرب والعشاء اذا جد
بہ السیر **ترجمہ** سالم نے اپنے باپ سے روایت کی کہ انہون نے دیکھا کہ رسول اللہ صلی اللہ
علیہ وسلم کو جب جلدی چلنا ہوتا تو مغرب اور عشا ملا کر پڑھتے **عن** سالم بن عبداللہ ان
اباہ رضی اللہ عنہ قال رأیت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اذا اعجلہ السیر فی
السفر یؤخر صلوٰۃ المغرب حتی یجمع بینہما وبین صلوٰۃ العشاء **ترجمہ** سالم نے
اپنے باپ سے سنا کہ انہون نے دیکھا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کو کہ جب آپکو جلدی چلنا ہوتا سفر مین تو
مغرب مین دیر کرکے عشا کے ساتھ پڑھتے **ف** یعنی جمع تاخیر ہوئی **عن** انس بن مالک
رضی اللہ عنہ قال کان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اذا ارتحل قبل ان تزیغ الشمس
اخر الظہر الی وقت العصر ثم نزل فجمع بینہما فان زاغت الشمس قبل ان یرتحل
صلی الظہر ثم رکب **ترجمہ** انس نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی عادت تھی کہ جب کوچ
کرتے آفتاب ڈھلنے سے پہلے تو ظہر مین دیر کرتے عصر کے وقت تک پھر اوترکر دونو کو ملا کر پڑھتے اور
اگر کوچ سے پہلے آفتاب ڈھل جاتا تو ظہر پڑھ کر سوار ہوتے **عن** انس قال کان النبی صلی
اللہ علیہ وسلم اذا اراد ان یجمع بین الصلوتین فی السفر اخر الظہر حتی یدخل
اول وقت العصر ثم یجمع بینہما **ترجمہ** انس نے کہا کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کی عادت
تھی کہ جب ارادہ کرتے نمازون کے اکٹھا کرنیکا سفر مین ظہر مین دیر کرتے کہ اول وقت عصر کا
آجاتا پھر دونو ملا لیتے **عن** انس عن النبی صلی اللہ علیہ وسلم اذا عجل علیہ
السفر یؤخر الظہر الی اول وقت العصر فیجمع بینہما ویؤخر المغرب حتی یجمع

بینہما وبین العشاء حین یغیب الشفق ترجمہ انس نے کہا کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم کو جب سفر میں جلدی
ہوتی ظہر میں دیر کرتے کہ عصر کا اول وقت آجاتا پھر دونوں کو جمع کرتے اور مغرب میں دیر کرتے کہ جمع کرتے
اوسکو عشا کے ساتھہ جب شفق ڈوب جاتا ف شفق وہ سرخی ہے جو آفتاب ڈوبنے کے بعد آسمان پر
ظاہر ہوتی ہے اوسکے ڈوب جانے کے وقت عشا کا وقت آجاتا ہے اور مغرب کا وقت تمام ہو جاتا ہے
عن ابن عباس قال صلی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم الظہر والعصر جمیعا
والمغرب والعشاء جمیعا فی غیر خوف ولا سفر ترجمہ ابن عباس نے کہا پڑھی رسول اللہ صلی
اللہ علیہ وسلم نے ظہر اور عصر ملا کر پڑھی اور مغرب اور عشا ملا کر پڑھی بغیر خوف اور بغیر سفر کے ف
اسکا بیان مفصل آخر میں باب کے آویگا ان شاء اللہ تعالی عن ابن عباس رضی اللہ عنہما قال صلی
رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم الظہر والعصر جمیعا بالمدینۃ فی غیر خوف ولا سفر
قال ابو الزبیر فسألت سعیدا لم فعل ذلک فقال سألت ابن عباس رضی اللہ عنہما کما
سألتنی فقال اراد ان لا یحرج احدا من امتہ ترجمہ عبد اللہ بن عباس نے کہا کہ نماز پڑھی
رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ظہر اور عصر کی ملا کر مدینہ میں بغیر خوف اور سفر کے ابو الزبیر نے کہا میں نے
سعید سے پوچھا کہ آپ نے کیوں ایسا کیا انہوں نے کہا میں نے عبد اللہ بن عباس سے بھی پوچھا جیسا تم نے
مجھ سے پوچھا تو انہوں نے کہا حضرت نے یہ چاہا کہ آپ کی امت میں سے کسی کو تکلیف نہ ہو عن
سعید بن جبیر قال حدثنا ابن عباس رضی اللہ عنہما ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ
وسلم جمع بین الصلاۃ فی سفرۃ سافرہا فی غزوۃ تبوک فجمع بین الظہر والعصر
والمغرب والعشاء قال سعید فقلت لابن عباس ما حملہ علی ذلک قال اراد ان لا یحرج
امتہ ترجمہ سعید بن جبیر نے فرمایا کہ ہم سے ابن عباس نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے جمع کیا
نماز کو ایک سفر میں جس میں آپ غزوہ تبوک کو گئے تھے غرض ملا کر پڑھی ظہر اور عصر اور مغرب اور
عشا سعید نے کہا میں نے ابن عباس سے پوچھا کہ آپ نے ایسا کیوں کیا انہوں نے کہا تاکہ آپ کی
امت کو تکلیف نہ ہو عن معاذ رضی اللہ عنہ قال خرجنا مع رسول اللہ صلی
اللہ علیہ وسلم فی غزوۃ تبوک فکان یصلی الظہر والعصر جمیعا والمغرب و
العشاء جمیعا ترجمہ معاذ نے کہا ہم رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے ساتھہ غزوہ تبوک کو گئے تو آپ

ظہر اور عصر ملاتے اور مغرب اور عشا ملاتے۔ عن معاذ بن جبل رضی اللہ عنہ قال جمع رسول
اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فی غزوۃ تبوک بین الظہر والعصر وبین المغرب والعشاء قال فقلت
ما حملہ علی ذلک قال فقال اراد ان لا یحرج امتہ۔ ترجمہ معاذ نے کہا کہ جمع کیا رسول اللہ
صلی اللہ علیہ وسلم نے غزوہ تبوک میں ظہر اور عصر کو اور مغرب اور عشا کو میں نے کہا (یہ قول ہے عامر بن
واثلہ کا) کیوں کیا آپ نے ایسا معاذ نے کہا ارادہ کیا آپ نے کہ آپ کی امت کو تکلیف نہ ہو۔ عن
ابن عباس قال جمع رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم بین الظہر والعصر والمغرب والعشاء
بالمدینۃ فی غیر خوف ولا مطر فی حدیث وکیع قال قلت لابن عباس رضی اللہ عنہما
لم فعل ذلک قال کی لا یحرج امتہ وفی حدیث ابی معاویۃ قیل لابن عباس رضی اللہ
عنہما ما اراد الی ذلک قال اراد ان لا یحرج امتہ۔ ترجمہ ابن عباس نے کہا کہ جمع کیا رسول اللہ
صلی اللہ علیہ وسلم نے ظہر اور عصر کو اور مغرب اور عشا کو مدینہ میں بغیر خوف اور مینہ کے۔ وکیع کی روایت
میں ہے کہ میں نے ابن عباس سے کہا آپ نے یہ کیوں کیا انہوں نے کہا تاکہ آپ کی امت کو حرج نہ ہو اور ابی معاویہ
کی روایت میں ہے کہ ابن عباس سے کسی نے کہا کس ارادہ سے آپ نے یہ کیا انہوں نے کہا چاہا کہ تکلیف نہ
ہو آپ کی امت پر۔ عن ابن عباس قال صلیت مع النبی صلی اللہ علیہ وسلم ثمانیا جمیعا
وسبعا جمیعا قال قلت یا ابا الشعثاء اظنہ اخر الظہر وعجل العصر واخر المغرب و
عجل العشاء قال وانا اظن ذلک۔ ترجمہ ابن عباس نے کہا نماز پڑھی میں نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے
ساتھ آٹھ رکعتیں اکٹھا کر کے (یعنی ظہر اور عصر ملا کر) اور سات رکعتیں اکٹھا (یعنی مغرب اور عشا ملا کر) میں
نے کہا اے ابو الشعثاء میں گمان کرتا ہوں کہ آپ نے ظہر میں تاخیر کی اور عصر اول وقت پڑھی اور مغرب میں
تاخیر کی اور عشا اول وقت پڑھی انہوں نے کہا میں بھی یہی گمان کرتا ہوں۔ عن ابن عباس
ان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم صلی بالمدینۃ سبعا وثمانیا الظہر والعصر والمغرب
والعشاء۔ ترجمہ ابن عباس نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے نماز پڑھی مدینہ میں سات رکعت
ملا کر اور آٹھ رکعت ملا کر ظہر اور عصر ملا کر اور مغرب اور عشا ملا کر۔ عن عبد اللہ بن شقیق
قال خطبنا ابن عباس رضی اللہ عنہما یوما بعد العصر حتی غربت الشمس وبدت
النجوم وجعل الناس یقولون الصلوۃ الصلوۃ قال فجاءہ رجل من بنی تمیم لا یفتر ولا

الذین کفروا کے سننے کا ذکر ہے **ف** یہ سورۃ چونکہ مختصر اور جامع اصول دین ہے اور مہمات امور اور تطہیر صدور اور اخلاص کے نور سے بھری ہے اسلیے ابی کے سنانے کا حکم ہوا اور شاید انکو کسی طرح کا شبہ آیا ہو کہ اس مین اسکا جواب مذکور ہو **عن** قتادۃ قال سمعت انسا یقول قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم لابی مثلہ **ترجمہ** قتادہ سے بھی وہی مضمون مروی ہوا

## باب

فضل استماع القرآن وطلب القراءۃ من حافظ للاستماع والبکاء عند القراءۃ والتدبر

قرآن سننے اور حافظ سے اسکی فرمایش کرنے اور رونا اور غور کرنے کا بیان **عن** عبد اللہ رضی اللہ عنہ قال قال لی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اقرأ علی القرآن قال فقلت یا رسول اللہ اقرأ علیک وعلیک انزل قال انی اشتھی ان اسمعہ من غیری فقرأت النساء حتی اذا بلغت فکیف اذا جئنا من کل امۃ بشھید وجئنا بک علی ھؤلاء شھیدا رفعت راسی او غمزنی رجل الی جنبی فرفعت راسی فرأیت دموعہ تسیل

**ترجمہ** عبد اللہ نے کہا کہ مجھ سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ تم میرے آگے قرآن پڑھو مین نے عرض کی کہ اے رسول اللہ کے مین آپ کے آگے پڑھون اور آپ ہی پر اوترا ہے آپ نے فرمایا میرا جی چاہتا ہے کہ مین اوروں سے سنون پھر مین نے سورہ نسا پڑھی یہانتک کہ جب مین اس آیت پر پہونچا فکیف اذا جئنا تو مین نے سر اٹھایا یا مجھے کسینے چٹکی لی تو مین نے سر اٹھایا اور دیکھا کہ آپ کی آنسو بہہ رہی ہین

**ف** اس آیت کے معنی یہین کہ کیسا ہوگا جب ہم بلاوینگے ہر امت مین سے ایک حال بتانیوالا اور تجھکو بلاوینگے ان سب کا حال بتانیکو اور اس آیت سے بڑی علو شان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی معلوم ہوتی ہے کہ آپ تمامی امتوں پر گواہی دینگے اور ہر نبی کی تصدیق کرینگے اور یہ رونا اس درجہ عالی کی خوشی اور مبارکبادی اور احوال قیامت کی یاد سے تھا اور اس سے معلوم ہوا کہ قرآن سننا اور اسکی فرمایش کرنا مستحب ہے اور قرآن سنکر رونا اور اس مین غور کرنا اور فکر کرنا دین کے عمدہ کامون مین سے ہے **عن** الاعمش بھذا الاسناد وزاد ھناد فی روایتہ قال لی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم وھو علی المنبر اقرأ علی **ترجمہ** اعمش سے یہی روایت اسی اسناد سے مروی ہے مگر اسمین اتنی زیادہ ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھ سے کہا کہ قرآن پڑھو میرے آگے اور آپ منبر پر تھے ۔

**فائدہ** اس سے معلوم ہوا کہ قاری اگر نیچے ہو اور سامع بلند جگہ مین تو یہ بے ادبی نہین ہے

بسم اللہ
باب استماع النبی صلی اللہ علیہ وسلم القرآن من ابن مسعود

البکی
قال

**عن** ابراہیم رضی اللہ عنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم لعبد اللہ
ابن مسعود رضی اللہ عنہما اقرأ علیّ قلت اقرأ علیک وعلیک انزل قال
انی احب ان اسمعہ من غیری قال فقرأ علیہ من اول سورۃ النساء الی قولہ فکیف
اذا جئنا من کل امۃ بشہید وجئنا بک علی ہؤلاء شہیدا فبکی قال مسعر فحدثنی
معن عن جعفر بن عمرو بن حریث عن ابیہ عن ابن مسعود رضی اللہ عنہ قال قال
النبی صلی اللہ علیہ وسلم شہیدا علیہم ما دمت فیہم او ما کنت فیہم شک
مسعر **ترجمہ** ابراہیم نے کہا کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے عبداللہ بن مسعود سے کہا میرے آگے تم
قرآن پڑہو انہون نے عرض کی کہ مین آپ کے آگے پڑہون اور آپ کو اوپر اترا ہے آپ نے فرمایا مین
چاہتا ہون کہ اوسکو دوسرے سے سنون غرض عبداللہ نے سورہ نسا کے شروع سے پڑہا اس آیت تک
فکیف اور آپ روئے مسعر نے کہا روایت کی مجہہ سے معن نے اون سے جعفر نے اون سے ان کے باپ نے
اون سے ابن مسعود نے کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے یہ آیت پڑہی شہیدا علیہم الآیۃ یعنی مین امت کے
حال سے واقف تہا جب تک اون مین تہا یعنی زندہ تہا مسعر کو شک ہے کہ کنت کہا یا دمت معنی
دونون کے ایک ہین **ف** حضرت نے یہ آیت سورہ نسا کی جب سنی تو گویا اوس کے جواب مین حضرت
عیسی علیہ السلام کا قول یاد کیا کہ وہ بارگاہ الٰہی مین عرض کرینگے کہ جب تک مین زندہ تہا اپنی
امت کی حال سے واقف تہا پہر جب تو نے مجہے اوٹہا لیا پہر انکا حال تو ہی جانتا ہے اس سے معلوم ہوا
کہ پیغمبر ونکو علم غیب نہین اور جو لوگ انکو یا اولیا ؤن کو دور دور سے پکارتے ہین اور ان سے مدد چاہتے
ہین سخت نادان اور شرک مین ہین اللہ تعالے شرک سے بچاوے آمین **عن** عبداللہ رضی
اللہ عنہ قال کنت بحمص فقال لی بعض القوم اقرأ علینا فقرأت علیہم
سورۃ یوسف قال فقال رجل من القوم واللہ ما ہکذا انزلت قال قلت ویحک
واللہ لقد قرأتہا علی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فقال لی احسنت فبینما انا اکلمہ
اذ وجدت منہ ریح الخمر قال قلت اتشرب الخمر وتکذب بالکتاب لا تبرح
حتی اجلدک قال فجلدتہ الحد **ترجمہ** عبداللہ نے کہا مین حمص مین تہا مجہہ سے لوگون
نے کہا ہم کو قرآن سناؤ مین نے اونپر سورہ یوسف پڑہی سو ایک شخص نے کہا اللہ کی قسم ایسا

نہین اوترا مین نے کہا تیری خرابی ہو اسکی قسم مین نے تو یہ سورت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے آگے پڑہی ہے اوس نے کہا خیر غرض مین اوس سے بات کرہی رہا تہا کہ شراب کی بو اوس کیطرف سے آئی تو مین نے کہا تو شراب پیتا ہے اور اللہ کی کتاب کو جہٹلاتا ہے تو جانے نپایے گا جب تک مین تجہے حد نہ مارلون گا پہر مین نے اوسی کوڑے مارے عَنِ الْاَعْمَشِ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ وَلَيْسَ فِيْ حَدِيْثِ اَبِيْ مُعَاوِيَةَ فَقَالَ لِيْ اَحْسَنْتَ ترجمہ اعمش سے اسی سند سے یہ روایت مروی ہوئی اور ابو معاویہ کی روایت مین احسنت کا ذکر نہین ہے

بَابُ فَضْلِ قِرَاءَةِ الْقُرْاٰنِ فِي الصَّلٰوةِ وَتَعَلُّمِهٖ نماز مین قرآن پڑہنے اور اسکی فضیلت کا بیان

عَنْ اَبِيْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَيُحِبُّ اَحَدُكُمْ اِذَا رَجَعَ اِلٰى اَهْلِهٖ اَنْ يَّجِدَ فِيْهِ ثَلَاثَ خَلِفَاتٍ عِظَامٍ سِمَانٍ قُلْنَا نَعَمْ قَالَ فَثَلَاثُ اٰيَاتٍ يَقْرَاُ بِهِنَّ اَحَدُكُمْ فِيْ صَلٰوتِهٖ خَيْرٌ لَّهٗ مِنْ ثَلَاثِ خَلِفَاتٍ عِظَامٍ سِمَانٍ ترجمہ ابوہریرہ نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کوئی تم مین سے چاہتا ہے کہ جب گہر لوٹ کر آوے تو تین اونٹنیان حاملہ پاوے کہ نہایت فربہ ہون بڑی بڑی ہمنے کہا بیشک آپ نے فرمایا پس تین آیتین کہ انکو آدمی نماز مین پڑہتا ہے بہتر ہے اسکی لیے تین اونٹنیون سے جو بڑی اور موٹی ہون ف یہ تشبیہ صرف دنیا کے لوگون کی فہمایش کے لیے آپ نے فرمائی ورنہ قرآن کی آیتین آخرت کی عمدہ نعمتین ابد الآباد رہنے والی ہین رب العرش والسموات کی بارگاہ عالی مین درجات عالیات تک پہونچانے والی اور جنت کے بلند درجون پر چڑہانے والی ہین بخلاف دنیا کی نعمتون کے کہ وہ سریع الزوال فنا ہو جانے والی ہین

عَنْ عُقْبَةَ بْنِ عَامِرٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ خَرَجَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ وَنَحْنُ فِي الصُّفَّةِ فَقَالَ اَيُّكُمْ يُحِبُّ اَنْ يَّغْدُوَ كُلَّ يَوْمٍ اِلٰى بُطْحَانَ اَوْ اِلَى الْعَقِيْقِ فَيَاْتِيَ مِنْهُ بِنَاقَتَيْنِ كَوْمَاوَيْنِ فِيْ غَيْرِ اِثْمٍ وَّلَا قَطْعِ رَحِمٍ فَقُلْنَا يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ كُلُّنَا نُحِبُّ ذٰلِكَ قَالَ اَفَلَا يَغْدُوْ اَحَدُكُمْ اِلَى الْمَسْجِدِ فَيَعْلَمُ اَوْ يَقْرَاُ اٰيَتَيْنِ مِنْ كِتَابِ اللّٰهِ تَعَالٰى خَيْرٌ لَّهٗ مِنْ نَّاقَتَيْنِ وَثَلَاثٌ خَيْرٌ لَّهٗ مِنْ ثَلَاثٍ وَّاَرْبَعٌ خَيْرٌ لَّهٗ مِنْ اَرْبَعٍ وَّمِنْ اَعْدَادِهِنَّ مِنَ الْاِبِلِ ترجمہ عقبہ نے کہا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نکلے اور ہم لوگ زیوان خانہ مین تہے تو آپ نے فرمایا تم مین سے کون چاہتا ہے کہ روز صبح کو بطحان یا عقیق کو

جادو گر یہ دونون بازار ین تہین مدینہ مین اور وہان سو دو اونٹنیان بڑی بڑی کوہان کی لاوے بغیر
کسی گناہ کے اور بغیر اسکے کہ کسی ناتہ دار کی حق تلفی کرے تو ہم نے عرض کی یارسول اللہ ہم سب اسکو
چاہتے ہین اور آپنے فرمایا پھر کیون نہین جاتا ہے تم مین سے ہر ایک مسجد کو اور کیون نہین سکہاتا یا
نہین پڑہتا دو آیتین اللہ کی کتاب کی جو بہتر ہون اوس کے لیے دو اونٹنیون سے اور تین بہتر ہین
تین اونٹنیون سے اور چار چار سے اور اسیطرح جتنی آیتین ہون اوتنی اونٹنیون سے بہتر ہین **باب**
فَضْلِ قِرَاءَةِ الْقُرْاٰنِ وَسُوْرَةِ الْبَقَرَةِ قرارت قرآن اور سورہ بقر کی فضیلت کا بیان **عَنْ** اَبِیْ اُمَامَةَ
الْبَاهِلِیِّ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ یَقُوْلُ اقْرَءُوا الْقُرْاٰنَ
فَاِنَّهٗ یَاْتِیْ یَوْمَ الْقِیٰمَةِ شَفِیْعًا لِّاَصْحَابِهٖ اقْرَءُوا الزَّهْرَاوَیْنِ الْبَقَرَةَ وَسُوْرَةَ اٰلِ عِمْرَانَ فَاِنَّهُمَا
تَاْتِیَانِ یَوْمَ الْقِیٰمَةِ كَاَنَّهُمَا غَمَامَتَانِ اَوْ كَاَنَّهُمَا غَیَابَتَانِ اَوْ كَاَنَّهُمَا فِرْقَانِ مِنْ طَیْرٍ
صَوَآفَّ تُحَاجَّانِ عَنْ اَصْحَابِهِمَا اقْرَءُوْا سُوْرَةَ الْبَقَرَةِ فَاِنَّ اَخْذَهَا بَرَكَةٌ وَّتَرْكَهَا
حَسْرَةٌ وَّلَا یَسْتَطِیْعُهَا الْبَطَلَةُ قَالَ مُعَاوِیَةُ بَلَغَنِیْ اَنَّ الْبَطَلَةَ السَّحَرَةُ **ترجمہ** ابی امامہ
باہلی نے کہا میں نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سنا کہ فرماتے تھے قرآن پڑہو اس لیے کہ وہ قیامت کے
دن اپنے پڑہنے والون کا سفارشی ہوکر آوے گا اور دو سورتین چمکتی پڑہو سورہ بقر اور سورہ آل عمران
اس لیے کہ وہ میدان قیامت مین آوین گے گویا دو بادل ہین یا دو سائبان ہین یا دو ٹکڑیان ہین اوڑتے
جانورون کی حجت کرتی ہوئی آوین گی اپنے لوگون کیطرف سے اور سورہ بقر پڑہو کہ لینا اسکا برکت ہے
اور چہوڑنا اسکا حسرت ہے اور اسکا مقابلہ نہین کرسکتے جادوگر لوگ **عَنْ** مُعَاوِیَةَ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ
مِثْلَهٗ غَیْرَ اَنَّهٗ قَالَ وَكَاَنَّهُمَا فِیْ كِلَیْهِمَا وَلَمْ یَذْكُرْ قَوْلَ مُعَاوِیَةَ بَلَغَنِیْ **ترجمہ**
معاویہ نے بہی اس سند سے مثل اسکی روایت کی صرف اتنا ہی کہ انہون نے دونو جگہہ وکانہما کہا یعنے او
کی جگہہ صرف و کہا اور قول معویہ کا نہین ذکر کیا **عَنْ** النَّوَّاسِ بْنِ سَمْعَانَ الْكِلَابِیِّ رَضِیَ
اللّٰهُ عَنْهُ یَقُوْلُ سَمِعْتُ النَّبِیَّ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ یَقُوْلُ یُؤْتٰی بِالْقُرْاٰنِ یَوْمَ الْقِیٰمَةِ
وَاَهْلِهِ الَّذِیْنَ كَانُوْا یَعْمَلُوْنَ بِهٖ تَقْدُمُهٗ سُوْرَةُ الْبَقَرَةِ وَاٰلُ عِمْرَانَ وَضَرَبَ لَهُمَا
رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ ثَلَاثَةَ اَمْثَالٍ مَا نَسِیْتُهُنَّ بَعْدُ قَالَ كَاَنَّهُمَا غَمَامَتَانِ
اَوْ ظُلَّتَانِ سَوْدَاوَانِ بَیْنَهُمَا شَرْقٌ اَوْ كَاَنَّهُمَا فِرْقَانِ مِنْ طَیْرٍ صَوَآفَّ تُحَاجَّانِ عَنْ صَاحِبِهِمَا

باب فی فضل قراءۃ القرآن وسورۃ البقرۃ وآل عمران

باب ۱۰

صوآف

**ترجمہ** نواس سمعان کے بیٹے کہتے ہین کہ مین نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے سُنا کہ قرآن کو قیامت کے دن لاوین گے اونکو بہی جو اوسپر عمل کرتے تہے اور سورہ بقرا اور آل عمران آگے آگے ہونگی اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اوسکی تین مثالین دین کہ مین انکو آجتک نہین بہولا اول یہہ کہ وہ ایسی ہین جیسے دو بادل کے ٹکڑے یا ایسی ہین جیسے دو سائبان کالے کالے کہ اون مین روشنی چمکتی ہو یا ایسی ہین جیسے دو ٹکڑیان چڑیون کے قطار باندہی ہوئی اور حجت کرتی ہونگی وہ دونو اپنے صاحب کیطرف سے **ف** ان حدیثون سے بڑی فضیلت سورہ بقرہ ۔۔۔ اور آل عمران کی معلوم ہوئی اور معلوم ہوا کہ قرآن سے بڑہکر کوئی شفیع نہین جسکو اسکی شفاعت منظور ہو اسپر عمل کرے اور عمل بغیر معنے معلوم ہوئے نہین ہوسکتا پس عوام کو ضرور ہے کہ ترجمہ پڑہا کرین **باب**

فَضْلِ الْفَاتِحَةِ وَخَوَاتِيْمِ سُوْرَةِ الْبَقَرَةِ وَالْاٰيَتَيْنِ سورہ فاتحہ اور خاتمہ سورہ بقر اور آخر کی دو آیتون سورہ بقر کا ثواب **عَنِ** ابْنِ عَبَّاسٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا قَالَ بَيْنَا جِبْرَئِيْلُ عَلَيْهِ السَّلَامُ قَاعِدٌ عِنْدَ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ سَمِعَ نَقِيْضًا مِّنْ فَوْقِهٖ فَرَفَعَ رَاْسَهٗ فَقَالَ هٰذَا بَابٌ مِّنَ السَّمَاءِ فُتِحَ الْيَوْمَ لَمْ يُفْتَحْ قَطُّ اِلَّا الْيَوْمَ فَنَزَلَ مِنْهُ مَلَكٌ فَقَالَ هٰذَا مَلَكٌ نَزَلَ اِلَى الْاَرْضِ لَمْ يَنْزِلْ قَطُّ اِلَّا الْيَوْمَ فَسَلَّمَ وَقَالَ اَبْشِرْ بِنُوْرَيْنِ اُوْتِيْتَهُمَا لَمْ يُؤْتَهُمَا نَبِيٌّ قَبْلَكَ فَاتِحَةُ الْكِتَابِ وَخَوَاتِيْمُ سُوْرَةِ الْبَقَرَةِ لَنْ تَقْرَاَ بِحَرْفٍ مِّنْهُمَا اِلَّا اُعْطِيْتَهٗ

**ترجمہ** عبداللہ بن عباس نے کہا ایک دن جبرئیل علیہ السلام نبی صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس بیٹھے ہوئے تہے کہ ایک آواز بڑی زور کی سُنی دروازہ کہلنے کی اور اپنا سر اوٹھایا اور جبرئیل علیہ السلام نے کہا یہ ایک دروازہ ہے آسمان کا کہ آج کہلا ہے اور کبہی نہین کہلا تہا مگر آج کے دن پہر اس سے ایک فرشتہ اوترا اور جبرئیل علیہ السلام نے کہا کہ یہ فرشتہ جو زمین پہ اوترا ہے کبہی نہین اوترا سوا آج کے اور اسنے سلام کیا اور کہا خوشخبری ہو آپ کو دو نورون کی کہ آپکو عنایت ہوے ہین اور کسی کو نبیون مین سے نہین ملے سوا آپ کو ایک سورہ فاتحہ ہے اور دوسرے خاتمہ سورۂ بقرہ کا کوئی حرف اس مین سے تم نہ پڑہو گے کہ اوسکی مانگی ہوئی چیز تمہے نہ ملے **عَنْ** عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ يَزِيْدَ قَالَ لَقِيْتُ اَبَا مَسْعُوْدٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُمَا عِنْدَ الْبَيْتِ فَقُلْتُ حَدِيْثٌ بَلَغَنِيْ عَنْكَ فِي الْاٰيَتَيْنِ فِيْ سُوْرَةِ الْبَقَرَةِ قَالَ نَعَمْ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ الْاٰيَتَانِ

بَيْنَا

مِنْ اٰخِرِ سُوْرَةِ الْبَقَرَةِ مَنْ قَرَأَهُمَا فِيْ لَيْلَةٍ كَفَتَاهُ ترجمہ عبد الرحمن نے کہا مین ابو مسعود سے کعبہ شریفہ کے پاس ملا اور مین نے کہا مجھ ایک حدیث تمہاری زبانی پہونچی ہے سورہ بقر کی دو آیتون کی فضیلت مین اُنہون نے کہا کہ ہان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ سورہ بقر کی دو آیتین جو رات کو پڑھے اُسکو کافی ہین **ف** اسکو کافی ہین یعنے تہجد کے بدلے یا شیطان سے بچنے کو کافی ہین یا درد آفتون سے بچنے کو عن منصور بہذا الاسناد ترجمہ وہی جو اوپر گذرا عَنْ اَبِیْ مَسْعُوْدٍ الْاَنْصَارِیِّ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّی اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ مَنْ قَرَأَهَا تَيْنِ الْاٰيَتَيْنِ مِنْ اٰخِرِ سُوْرَةِ الْبَقَرَةِ فِيْ لَيْلَةٍ كَفَتَاهُ قَالَ عَبْدُ الرَّحْمٰنِ فَلَقِيْتُ اَبَا مَسْعُوْدٍ وَّهُوَ يَطُوْفُ بِالْبَيْتِ فَسَاَلْتُهٗ فَحَدَّثَنِيْ بِهٖ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ترجمہ ابو مسعود نے کہا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو دو آیتین آخر سورہ بقر کی پڑھے اسکو رات بہر کفایت کرینگی عبد الرحمن نے کہا کہ پہر مین ابو مسعود سے ملا اور وہ کعبہ کا طواف کرتے تہے سو مین نے اون سے پوچہا اور اُنہون نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم کیطرف سے وہی بیان کیا **ف** پہر عبد الرحمن کو یہہ حدیث ابو مسعود سے بواسطہ کسی راوی کے پہونچی تہی اس لیے انہون نے چاہا کہ بلا واسطہ بہی اون سے سن لین تاکہ سند اپنی عالی ہو جاوے محدثین کے یہان اس سند عالی کا بڑا خیال ہوتا ہے اور یہہ ایک بڑی نعمت ہے اس امت مین کہ کسی امت کو نصیب نہین ہوی عَنْ اَبِیْ مَسْعُوْدٍ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِمِثْلِهٖ ترجمہ ابی مسعود نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے مثل اوسی روایت کے بیان کیا عَنْ عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ يَزِيْدَ عَنْ اَبِیْ مَسْعُوْدٍ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ بِمِثْلِهٖ ترجمہ عبد الرحمن نے ابی مسعود سے وہی روایت بیان کی

## بَابُ فَضْلِ سُوْرَةِ الْكَهْفِ وَاٰيَةِ الْكُرْسِيِّ سورہ کہف اور آیۃ الکرسی کی فضیلت کا بیان

عَنْ اَبِی الدَّرْدَاءِ رَضِیَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ نَبِیَّ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ مَنْ حَفِظَ عَشْرَ اٰيَاتٍ مِّنْ اَوَّلِ سُوْرَةِ الْكَهْفِ عُصِمَ مِنَ الدَّجَّالِ ترجمہ ابی الدرداء نے کہا کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جو یاد کرے دس آیتین اول کی سورہ کہف کی وہ بچیگا فتنہ دجال سے **ف** ان دنون مین ان آیتون کو یاد کرنا اور غور کرنا ضرور ہے اس لیے کہ نیچری لوگ ملحد مزاج کہ پیشرو فتنہ دجال لعین ہین انکا اس زمانہ مین بڑا غلبوا ہے اور انکے خیالات فاسدہ اکثر لوگون مین پہیل

مثلہ

من فتنۃ

رہی ہین اور صریح معجزات انبیا علیہ السلام کا اور آیات قرآنیہ کا اور بینات صحابیہ کا انکار کرتے ہین **عن** قَتَادَةَ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ قَالَ شُعْبَةُ مِنْ اٰخِرِ الْكَهْفِ وَقَالَ هَمَّامٌ مِنْ اَوَّلِ الْكَهْفِ كَمَا قَالَ هِشَامٌ **ترجمہ** قتادہ نے اس سند سے روایت کی کہ شعبہ نے کہا دس آیتین آخر سورہ کہف کی اور ہمام نے کہا اول سورہ کہف کی جیسے ہشام نے روایت کی **عن** اُبَيِّ بْنِ كَعْبٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَا اَبَا الْمُنْذِرِ اَتَدْرِيْ اَيُّ اٰيَةٍ مِّنْ كِتَابِ اللّٰهِ مَعَكَ اَعْظَمُ قَالَ قُلْتُ اللّٰهُ وَرَسُوْلُهٗ اَعْلَمُ قَالَ اَتَدْرِيْ اَيُّ اٰيَةٍ مِّنْ كِتَابِ اللّٰهِ مَعَكَ اَعْظَمُ قَالَ قُلْتُ اَللّٰهُ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْحَيُّ الْقَيُّوْمُ قَالَ فَضَرَبَ فِيْ صَدْرِيْ وَقَالَ لِيَهْنِكَ الْعِلْمُ اَبَا الْمُنْذِرِ ابی بن کعب نے کہا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ای ابا المنذر کون سی آیت اللہ کی کتاب مین کی تمہارے پاس سب سے بڑی ہے انہون نے عرض کی کہ اللہ اور رسول اسکا خوب جانتا ہے آپ نے پھر فرمایا کہ اے ابو المنذر کون سی آیت اللہ کی کتاب کی تمہارے پاس سب سے بڑی ہے انہون نے عرض کی اللہ لا الٰہ الا ہو الحی القیوم یعنے آیۃ الکرسی تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک ہاتھ مارا (یعنی شاباشی کا) میرے سینے پر اور فرمایا ای ابو المنذر تجھ علم مبارک ہو **ف** نووی نے کہا اس حدیث سے معلوم ہوا کہ قرآن کی آیتین بعض سے بعض افضل ہین اور علما نے کہا ہے کہ آیۃ الکرسی اس وجہ سے افضل ہے سارے قرآن سے کہ اوس مین اللہ کی تمام صفتون اور ناموں کی خبرین مذکور ہین جیسے معبود ہونا اور ایک ہونا اور زندہ ہونا اور علم کامل اوسکا اور سلطنت اور بادشاہت اور قدرت اور ارادہ اور یہ سب صفتون کی خبرین ہین پس یہ آیت ان سب کی جامع ہے اسی لیے سب سے افضل اور اولیٰ ہے اور حدیث سے معلوم ہوا کہ شاباشی کا ہاتھ سینہ پر مارنا سنت ہے اور پیٹھ پر مارنا خلاف سنت **باب** فَضْلِ قِرَاءَةِ قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ قل ہو اللہ کی فضیلت کا بیان **عن** اَبِي الدَّرْدَاءِ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَيَعْجِزُ اَحَدُكُمْ اَنْ يَّقْرَاَ فِيْ لَيْلَةٍ ثُلُثَ الْقُرْاٰنِ قَالُوْا وَكَيْفَ يَقْرَاُ ثُلُثَ الْقُرْاٰنِ قَالَ قُلْ هُوَ اللّٰهُ اَحَدٌ تَعْدِلُ ثُلُثَ الْقُرْاٰنِ **ترجمہ** ابو الدرداء سے روایت ہے کہ نبی صلے اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کیا تھک جاتا ہے کوئی تم مین کا اس سے کہ ہر رات تہائی قرآن پڑھ لیوے صحابہ نے عرض کی کہ کیونکر پڑھے تہائی قرآن آپ نے فرمایا قل ہو اللہ احد تہائی قرآن کے برابر ہے **عن** قَتَادَةَ بِهٰذَا الْاِسْنَادِ وَفِيْ حَدِيْثِهِمَا مِنْ قَوْلِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ اِنَّ اللّٰهَ جَزَّاَ الْقُرْاٰنَ ثَلَاثَةَ اَجْزَاءٍ

تجعل قل هو الله احد جزءا من اجزاء القرآن ترجمہ قتادہ سے اسی اسناد سے یہ روایت
مذکور ہوئی اور اس میں نبی صلی اللہ علیہ وسلم کا یہ قول مروی ہے کہ اللہ تعالی نے قرآن کے تین ٹکڑے
کیے یعنی قصص اور احکام اور صفات الہی اور قل ہو اللہ کو ایک ٹکڑا کیا قرآن کا یعنی عمدہ صفات
الہیہ اسی سورہ میں ہیں عن ابي هريرة قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم احشدوا

باب و منه

فاني سأقرأ عليكم ثلث القرآن فحشد من حشد ثم خرج نبي الله صلى الله عليه وسلم فقرأ
قل هو الله احد ثم دخل فقال بعضنا لبعض اني ارى هذا خبر جاءه من السماء فذاك
الذي ادخله ثم خرج نبي الله صلى الله عليه وسلم فقال اني قلت لكم سأقرأ عليكم
ثلث القرآن الا انها تعدل ثلث القرآن ترجمہ ابوہریرہ نے کہا فرمایا رسول اللہ صلی اللہ
علیہ وسلم نے جمع ہو جاؤ تم لوگ کہ میں تمہارے آگے تہائی قرآن پڑھوں غرض جمع ہو گئے جنکو جمع
ہونا تھا پھر نکلے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور آپ نے قل ہو اللہ پڑھی اور اندر چلے گئے تو ہم ایک دوسرے
سے کہنے لگے کہ شاید آسمان سے کوئی خبر آئی ہے جس کے لیے آپ اندر گئے ہیں پھر نکلے نبی صلی اللہ
علیہ وسلم اور آپ نے فرمایا کہ میں نے تم سے کہا تھا کہ تہائی کلام اللہ تمہارے آگے پڑھوں گا سو یہ سورت
تہائی کلام اللہ کے برابر ہے عن ابي هريرة رضي الله عنه قال خرج الينا رسول الله صلى
الله عليه وسلم فقال اقرأ عليكم ثلث القرآن فقرأ قل هو الله احد الله
الصمد حتى ختمها ترجمہ ابوہریرہ سے کہا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ہمارے پاس آئے
اور فرمایا میں تمہارے آگے تہائی قرآن پڑھتا ہوں پھر آپ نے قل ہو اللہ احد پڑھی یہاں تک کہ
اس سورت کو ختم کیا عن عائشة ان رسول الله صلى الله عليه وسلم بعث رجلا على

باب و منه

سرية وكان يقرأ لاصحابه في صلوتهم فيختم بقل هو الله احد فلما رجعوا
ذكروا ذلك لرسول الله صلى الله عليه وسلم فقال سلوه لاي شيء يصنع ذلك
فسألوه فقال لانها صفة الرحمن فانا احب ان اقرأ بها فقال رسول الله صلى الله
عليه وسلم اخبروه ان الله يحبه ترجمہ حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا سے مروی ہے کہ رسول
اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے ایک شخص کو ایک لشکر پر سردار کر کے بھیجا اور وہ اپنی فوج کی نماز میں
قرآن پڑھتے اور قرأت کو قل ہو اللہ پر ختم کرتے پھر جب وہ لشکر لوٹ کر آیا لوگوں نے اسکا ذکر

ذکروا

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے کیا اور آپنے فرمایا کہ ان سی پوچھو۔ وہ کیون ایسا کرتے ہین پوچھا تو ہونے
نے کہا یہ صفت ہی رحمن کی اور مین اسکو دوست رکھتا ہون آپ نے فرمایا اون سی کہدو کہ اللہ تعالی
تمکو دوست رکھتا ہے **ف** اس سورہ مبارک مین اللہ پاک کا ایک ہونا بے پرواہی معبود ہونا اولاد
سے پاک ہونا کسی سے پیدا نہونا یعنے قدیم ہونا اوس کی ذات کا ہمسر کوئی نہ ہونا یعنے بے مثل ہونا مذکور
ہے اور سبحان اللہ اتنی عمدہ صفات کس خوبی اور اختصار سی اس سورہ مبارک مین مذکور ہین پھر
کیونکر مومن کو اس سے محبت نہو اور اللہ کا دوست رکھنا بندہ کو یہ ہے کہ اوس کے گناہ بخشے دونو جہان
مین عافیت عنایت کرے اپنی طاعت کی توفیق دے بندہ کا دوست رکھنا خدا کو یہہ ہے کہ اسکی
عبادت اور طاعت او صدق دل اور اخلاص سی بجا لاوی اوسکو دل سے یاد کرے اسکی محبت
کو سارے جہان سی مقدم سمجھے **باب** فَضْلِ قِرَاءَةِ الْمُعَوِّذَتَيْنِ معوذتین کی فضیلت کا
بیان **عَنْ** عُقْبَةَ بْنِ عَامِرٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَلَمْ تَرَ اٰيَاتٍ
اُنْزِلَتِ اللَّيْلَةَ لَمْ يُرَ مِثْلُهُنَّ قَطُّ قُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ الْفَلَقِ وَقُلْ اَعُوْذُ بِرَبِّ النَّاسِ **ترجمہ**
عقبہ عامر کے بیٹے نے کہا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا تم نہین دیکھتے کہ آج کی رات ایسی آیتین
اوتری ہین کہ انکے مثل کبھی نہین دیکھین اور وہ قل اعوذ برب الفلق اور قل اعوذ برب الناس ہین
**ف** اس حدیث سی معلوم ہوگیا کہ یہہ دونو سورتین قرآن مین داخل ہین اور رد ہوگیا وہ
مضمون جو عبد اللہ بن مسعود کیطرف منسوب ہی کہ یہہ قرآن مین داخل نہین اور امت کا اجماع
اس بات پر منعقد ہوگیا ہے کہ وہ قرآن مین ہین اور وہ روایت ابن مسعود کی شاذ ہے اور یہہ بھی
معلوم ہوا کہ لفظ قل بھی قرآن مین داخل ہے اسپر بھی اجماع ہے (نودی) **عَنْ** عُقْبَةَ
ابْنِ عَامِرٍ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اُنْزِلَ اَوْ اُنْزِلَتْ عَلَيَّ اٰيَاتٌ لَمْ يُرَ
مِثْلُهُنَّ قَطُّ الْمُعَوِّذَتَيْنِ **ترجمہ** اسکا وہی ہے جو اوپر ہوا **باب** فَضْلِ مَنْ يَّقُوْمُ
بِالْقُرْاٰنِ وَيُعَلِّمُهُ قرآن پر عمل کرنے والے کی اور اسکو سکھانیوالے کی فضیلت کا بیان **عَنْ**
سَالِمٍ عَنْ اَبِيْهِ عَنِ النَّبِيِّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ قَالَ لَا حَسَدَ اِلَّا فِيْ اثْنَتَيْنِ رَجُلٌ اٰتَاهُ
اللّٰهُ الْقُرْاٰنَ فَهُوَ يَقُوْمُ بِهٖ اٰنَاءَ اللَّيْلِ وَاٰنَاءَ النَّهَارِ وَرَجُلٌ اٰتَاهُ اللّٰهُ مَالًا فَهُوَ يُنْفِقُهُ
اٰنَاءَ اللَّيْلِ وَاٰنَاءَ النَّهَارِ **ترجمہ** سالم اپنے باپ سی وہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم سی راوی ہین کہ

کہ آپنے فرمایا رشک کسی اور پہ روا نہین مگر دو شخصون پہ ایک وہ جسکو اللہ تعالی نے قرآن عنایت کیا ہو اور وہ اسکو رات کو پڑہتا ہو دن کو اوسپر عمل کرتا ہو دوسرے وہ کہ اللہ تعالی نے اوسکو مال دیا ہو کہ وہ رات کو بہی خرچ کرتا ہو دن کو بہی **ف** رشک دو قسم ہے ایک یہ کہ آدمی چاہے کہ دوسرے کی نعمت زائل ہو جاوے اور مجہہ ملجاوے اور یہہ باجماع امت حرام ہے دوسری یہ کہ آدمی صاحب نعمت کی نعمت کا زوال نہ چاہے بلکہ اتنی ہی آرزو کرے کہ یہ نعمت خداوند تعالی مجہے بہی نصیب کرے اور اسکو عربی مین غبطہ کہتے ہین اور یہ شریعت مین محمود ہے اور انبیا و صلحا مین ہی ہوتا ہے یہان بہی رشک سے وہی مراد ہے نہ معنی اول **عَنْ** سَالِمِ بْنِ عَبْدِ اللّٰہِ بْنِ عُمَرَ عَنْ اَبِیْہِ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ لَاحَسَدَ اِلَّا عَلَی اثْنَتَیْنِ رَجُلٌ اٰتَاہُ اللّٰہُ ھٰذَا الْکِتَابَ فَقَامَ بِہٖ اٰنَاءَ اللَّیْلِ وَاٰنَاءَ النَّھَارِ وَرَجُلٌ اَعْطَاہُ اللّٰہُ مَالًا فَتَصَدَّقَ بِہٖ اٰنَاءَ اللَّیْلِ وَاٰنَاءَ النَّھَارِ **ترجمہ** اسکا بہی جو اوپر ہو چکا **عَنْ** عَبْدِ اللّٰہِ بْنِ مَسْعُوْدٍ یَقُوْلُ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ لَاحَسَدَ اِلَّا فِی اثْنَتَیْنِ رَجُلٌ اٰتَاہُ اللّٰہُ مَالًا فَسَلَّطَہٗ عَلٰی ھَلَکَتِہٖ فِی الْحَقِّ وَرَجُلٌ اٰتَاہُ اللّٰہُ حِکْمَۃً فَھُوَ یَقْضِیْ بِھَا وَیُعَلِّمُھَا **ترجمہ** عبد اللہ بن مسعود کہتے تہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا حسد روا نہین ہے مگر دو شخصون پہ ایک وہ جسے اللہ نے مال دیا اور اسکے خرچ کرنے پر راہ حق کی توفیق دی دوسرے وہ کہ اوسے حکمت دی کہ موافق حکم کرتا ہے اور سکہلاتا ہے حکمت سے مراد علم حدیث ہے **عَنْ** عَامِرِ بْنِ وَاثِلَۃَ اَنَّ نَافِعَ بْنَ عَبْدِ الْحَارِثِ لَقِیَ عُمَرَ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ بِعُسْفَانَ وَکَانَ عُمَرُ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ یَسْتَعْمِلُہٗ عَلٰی مَکَّۃَ فَقَالَ مَنِ اسْتَعْمَلْتَ عَلٰی اَھْلِ الْوَادِیْ فَقَالَ ابْنُ اَبْزٰی قَالَ وَمَنِ ابْنُ اَبْزٰی قَالَ مَوْلًی مِّنْ مَّوَالِیْنَا قَالَ فَاسْتَخْلَفْتَ عَلَیْھِمْ مَوْلًی قَالَ اِنَّہٗ قَارِیٌٔ لِّکِتَابِ اللّٰہِ تَعَالٰی وَاِنَّہٗ عَالِمٌ بِالْفَرَائِضِ قَالَ عُمَرُ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ اَمَا اِنَّ نَبِیَّکُمْ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ قَدْ قَالَ اِنَّ اللّٰہَ تَعَالٰی یَرْفَعُ بِھٰذَا الْکِتَابِ اَقْوَامًا وَّیَضَعُ بِہٖ اٰخَرِیْنَ **ترجمہ** عامر بن واثلہ سے روایت ہے کہ نافع بن عبد الحارث نے ملاقات کی حضرت عمر سے عسفان مین اور حضرت عمر نے اون کو کہا تہا کہ مکہ پر سبکو تحصیلدار بنا دیا غرض حضرت عمر نے پوچہا کہ تم نے جنگل والون پر کس کو تحصیلدار بنایا انہون نے کہا ابن ابزی کو حضرت عمر نے کہا ابن ابزی کون ہے انہون نے کہا ایک غلام آزاد ہماری مین حضرت عمر نے کہا تم نے غلام کو اون پر تحصیلدار کیا انہون نے

نسخہ اثنتین

نسخہ اثنین

فقال

عمر رضی

کہا کہ وہ قاری ہین کتاب اللہ کے اور ترکہ کو بانٹنا خوب جانتے ہین حضرت عمر نے کہا کہ سنو تمہارے نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ہے کہ اللہ تعالی اس کتاب کے سبب کچھ لوگون کو بلند کریگا اور کچھ لوگون کو گرا دیگا **ف** یعنے جو اوس کے تابع ہونگے دنیا مین حکومت آخرت مین جنت پاوین گے اور جو منکر ہون گے دنیا مین ذلت آخرت مین عقوبت اٹھاوینگے **عَنْ** عَامِرِ بْنِ وَاثِلَةَ اللَّيْثِيِّ اَنَّ نَافِعَ بْنَ عَبْدِ الْحَارِثِ الْخُزَاعِيَّ لَقِيَ عُمَرَ بْنَ الْخَطَّابِ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ بِعُسْفَانَ بِمِثْلِ حَدِيْثِ اِبْرَاهِيْمَ بْنِ سَعْدٍ عَنِ الزُّهْرِيِّ **ترجمہ** عامر بن وائلہ سے وہی حدیث جو اوپر گذری مروی ہوئی جیسے ابراہیم بن سعد نے زہری سے اوپر روایت کی **باب**

بَيَانِ اَنَّ الْقُرْاٰنَ اُنْزِلَ عَلٰى سَبْعَةِ اَحْرُفٍ وَّبَيَانِ مَعْنَاهَا قرآن کا سات حرفون مین ہونا اور اس کے مطلب کا بیان **عَنْ** عَبْدِ الرَّحْمٰنِ بْنِ عَبْدِ الْقَارِيِّ قَالَ سَمِعْتُ عُمَرَ بْنَ الْخَطَّابِ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ يَقُوْلُ سَمِعْتُ هِشَامَ بْنَ حَكِيْمِ بْنِ حِزَامٍ يَقْرَأُ سُوْرَةَ الْفُرْقَانِ عَلٰى غَيْرِ مَا اَقْرَؤُهَا وَكَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَقْرَاَنِيْهَا فَكِدْتُ اَنْ اَعْجَلَ عَلَيْهِ ثُمَّ اَمْهَلْتُهُ حَتّٰى انْصَرَفَ ثُمَّ لَبَّبْتُهُ بِرِدَائِهِ فَجِئْتُ بِهِ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ فَقُلْتُ يَا رَسُوْلَ اللّٰهِ اِنِّيْ سَمِعْتُ هٰذَا يَقْرَأُ سُوْرَةَ الْفُرْقَانِ عَلٰى غَيْرِ مَا اَقْرَأْتَنِيْهَا فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اَرْسِلْهُ اِقْرَأْ فَقَرَأَ الْقِرَاءَةَ الَّتِيْ سَمِعْتُهُ يَقْرَأُ فَقَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ هٰكَذَا اُنْزِلَتْ ثُمَّ قَالَ لِيَ اقْرَأْ فَقَرَأْتُ فَقَالَ هٰكَذَا اُنْزِلَتْ اِنَّ هٰذَا الْقُرْاٰنَ اُنْزِلَ عَلٰى سَبْعَةِ اَحْرُفٍ فَاقْرَؤُا مَا تَيَسَّرَ مِنْهُ **ترجمہ** عبد الرحمن عبد القاری کے فرزند نے کہا سنا مین نے حضرت عمر سے کہ کہتے تھے ایک دن مین نے ہشام بن حکیم کو سورہ فرقان پڑھتے سنا کہ اور لوگون کے خلاف پڑھتے تھے اور یہ سورت رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم مجھکو پڑھا چکے تھے سو مین قریب تھا کہ انکو جلد پکڑ لون مگر مین نے انہے مہلت دی یہانتک کہ پڑھ چکے پھر مین نے ان کی چادر ان کے گلے مین ڈالکر کھینچی اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم تک لایا اور عرض کی کہ اے رسول اللہ کے مین نے ان سے سورہ فرقان سنی خلاف اس کے جیسے آپ نے مجھے پڑھائی ہے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اچھا ان کو چھوڑ تو دو اور ان سے کہا پڑھو پھر انہون نے ویسا ہی پڑھا جیسا مین نے اون سے پہلے سنا تھا

رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا ایسے ہی اتری ہے پھر مجھ سے کہا پڑھو میں نے بھی پڑھی (یعنے جیسے
رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے مجھے پڑھائی تھی) تب بھی آپ نے فرمایا کہ ایسی ہی اتری ہے اور فرمایا کہ یہ بات
یہی کہ قرآن سات حرفوں میں اترا ہے اس میں سے جو تمکو آسان ہو اسی طرح پڑھو **ف** نووی نے
کہا سات حرفوں میں اترنا قرآن کا بعض آسانی اور سہولت امت کے لیے تھا جیسے اور روایتوں میں
بالتصریح آچکا ہے کہ آپ نے بارگاہ الہی میں عرض کی کہ میری امت پر آسانی ہو اور سہہ پر سات حرفوں
تک اجازت ملی اور علماء کا اختلاف ہے کہ سات عددوں سے مراد کیا ہے بعضوں نے کہا سات کا
عدد صرف سہولت کے لیے ہے حصر کے لیے نہیں مگر اکثر کا قول یہ ہے کہ حصر کے لیے ہے یعنے سات سے
آگے نہیں ہو سکتی اب اسکے مطلب میں بھی کئی قول ہیں **ایک** یہ کہ مراد اس سے سات مضمون
ہیں جو خلاصہ مطالب قرآن میں جیسے وعد وعید محکم متشابہ حلال حرام قصص اور امثال اور
بعضوں نے کہا مراد اس سے کیفیت قرأت کی اور اس کے کلمات نکالنے کی ہے جیسے ادغام اظہار تفخیم
ترقیق امالہ مد قصر میں اسلیے کہ عرب کے قبائل آپس میں ان قاعدوں میں اختلاف رکھتے تھے پس اللہ
تعالی نے امت کو آسانی دی کہ مثلاً جس لفظ میں جسپر ادغام یعنے تشدید پڑھنا آسان ہو وہ ادغام کرے
جسے مشکل ہو وہ نہ کرے اسیطرح اظہار وغیرہ کا حال ہے اور بعضوں نے کہا اس سے سات قسم کے الفاظ
اور حروف مراد ہیں اور اسی کیطرف اشارہ کیا ہے ابن شہاب نے جہاں روایت کی اون سے مسلم نے
اپنی کتاب میں پھر ان لوگوں نے اسمیں بھی اختلاف کیا ہے بعضوں نے کہا مراد اس سے سات قرأتیں
اور وجوہ ہیں اور کسی نے کہا سات لغات عرب کے مراد ہیں جیسے یمن اور معد اور یہ فصیح لغات ہیں
اور کسی نے کہا سات زبانیں قبیلہ مضر کی اور یہ سب لغات قرآن میں جابجا وارد ہوئی ہیں نہ یہ کہ ایک
جگہ ہوں یا ایک کلمہ میں ہوں اور بعضوں نے کہا کہ بعض کلمات میں سب لغت جمع ہیں جیسے
وعبد الطاغوت ونرتع ونلعب وباعد بین اسفارنا وغیرہ میں اور قاضی ابوبکر باقلانی نے
کہا کہ صحیح یہ بات ہے کہ ساتوں طرح کے لغات مروی ہو چکی ہیں رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے اور
امت نے اسکو جمع کر لیا ہے اور حضرت عثمان نے اور ایک جماعت نے اسکو اکٹھا کر لیا ہے مصحف میں
اور خبر دی ہے اسکی صحت کی اور جو متواتر ثابت نہ ہوا اسکو حذف کر دیا اور اگرچہ ان الفاظ کے معانی
کبھی مختلف ہوتے ہیں مگر آپس میں ضد اور منافات نہیں رکھتے کہ ایک معنے دوسرے کا تکذیب ہو

اور طحاوی نے ذکر کیا ہے کہ ان سات حرفوں میں قرارت کی ضرورت اول اسلام میں تھی کہ اسوقت تک لوگوں
کو قرآن میں مشق خوب نہ تھی پھر جب بہت لوگ اسلام میں داخل ہوگئے اور وحی کا لکھنا بھی جابجا ہوا اب ضرورت
باقی نہیں رہی اور داودی نے کہا یہ سات قراتیں جو آج کے دن پڑھی جاتی ہیں ہر حرف اور ہر لفظ میں نہیں
ہیں بلکہ جابجا متفرق ہیں اور ابو عبید اللہ نے کہا یہ ساتوں قراتیں ایک حرف سی نکلی ہیں جو حدیث میں مذکور
ہیں اور اسیکو جمع کیا ہے حضرت عثمان نے اپنے مصحف میں اور نحاس وغیرہ نے بھی یہی کہا ہے اور اور
علما نے کہا ہے کہ ہر رمضان میں قرآن کا دور جو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم اور جبرئیل میں ہوتا تھا تو سات
حرف کی اجازت ایک ہی دور میں نہیں ہوئی اور یہ بھی نہیں معلوم کہ ان سات قراتوں میں جو ہر ج
ہیں اخیر دورہ میں کون سی پڑھی گئی اور یہ ساتوں قراتیں مشہور ہیں اور بشہرت مروی ہیں رسول
اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے اور راستوں نے ان کو ضبط کیا ہے **عن** عمر بن الخطاب رضی اللہ عنہ
يقول سمعت هشام بن حكيم يقرأ سورة الفرقان في حيوة رسول الله صلعم وساق الحديث بمثله
وزاد فكدت اساوره في الصلوة فتصبرت حتى سلم **ترجمہ** حضرت عمر بن خطاب رضی اللہ تعالی عنہ کہتے تھے سنا میں نے ہشام
بن حکیم سے کہ وہ سورہ فرقان پڑھتے پھر حدیث بیان کی اول کی مثل اور اسمیں یہ زیادہ کیا کہ قریب تھا کہ میں
انکو قید کر لوں نماز میں مگر میں نے صبر کیا یہانتک کہ انہوں نے سلام پھیرا **مسلم** رحمۃ اللہ علیہ نے
کہا روایت کی ہمسے یہی حدیث اسحاق بن ابرہیم نے اور عبد بن حمید نے دونوں نے کہا روایت کی
ہمسے عبد الرزاق نے ان سے معمر نے ان سے زہری نے مانند روایت یونس کی اسی اسناد سے۔
**عن** ابن عباس رضي الله عنهما حدثه ان رسول الله صلى الله عليه وسلم قال اقرأني
جبريل عليه الصلوة والسلام على حرف فراجعته فلم ازل استزيده فيزيدني حتى
انتهى الى سبعة احرف قال ابن شهاب بلغني ان تلك السبعة الاحرف انما هي في
الامر الذي يكون واحدا لا يختلف في حلال ولا حرام **ترجمہ** ابن عباس نے عبید اللہ بن عتبہ
سے بیان کیا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ جبرئیل علیہ السلام نے ایک حرف پر قرآن پڑھایا اور
میں ان سے زیادہ کی درخواست کرتا رہا اور وہ زیادہ کرتے رہے یہانتک کہ سات حرف تک نوبت
پہنچی ابن شہاب نے کہا کہ مجھے خبر پہنچی ہے کہ وہ سات حرف کا مآل اور مطلب ایک ہی ہوتا ہے کسی
حلال و حرام میں ان سے اختلاف نہیں پڑتا مسلم رحمۃ اللہ علیہ نے کہا اور یہی روایت بیان

کی ہم سے عبد بن حمید نے اون سے عبد الرزاق نے ان سے معمر نے اون سے زہری نے اسی اسناد سے عن ابی بن کعب قال کنت فی المسجد فدخل رجل یصلی فقرأ قراءة انکرتها علیه ثم دخل اخر فقرأ قراءة سوی قراءة صاحبه فلما قضینا الصلوة دخلنا جمیعا علی رسول الله صلی الله علیه وسلم فقلت ان هذا قرأ قراءة انکرتها علیه ودخل اخر فقرأ قراءة سوی قراءة صاحبه فامرهما رسول الله صلی الله علیه وسلم فقرأ فحسن النبی صلی الله علیه وسلم شأنهما فسقط فی نفسی من التکذیب ولا اذ کنت فی الجاهلیة فلما رای رسول الله صلی الله علیه وسلم ما قد غشینی ضرب فی صدری نفضت عرقا وکانما انظر الی الله تعالی فرقا فقال لی یا ابی ارسل الی ان اقرأ القران علی حرف فرددت الیه ان هون علی امتی فرد الی الثانیة اقرأه علی حرفین فرددت الیه ان هون علی امتی فرد الی الثالثة اقرأه علی سبعة احرف فلك بکل ردة رددتکها مسئلة تسئلنیها فقلت اللهم اغفر لامتی اللهم اغفر لامتی واخرت الثالثة لیوم یرغب الی الخلق کلهم حتی ابراهیم علیه الصلوة والسلام ترجمہ ابی بن کعب نے کہا میں مسجد میں تھا اور ایک شخص آیا اور نماز پڑھنے لگا اور ایک قراءت ایسی پڑھی کہ میں اوسے نہ جانتا تھا پھر دوسرا آیا اور اس نے اور ایک قراءت پڑھی اوس کے سوا پھر جب ہم لوگ نماز پڑھ چکے سب آئے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس اور عرض کی میں نے کہ اس شخص نے ایک ایسی قراءت پڑھی کہ مجھے تعجب ہوا اور دوسرا آیا تو اس نے تو اس نے اور ایک قراءت پڑھی سوا اس کے پھر حکم کیا اون دونوں کو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اور انہوں نے پڑھا اور سراہا نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے اون دونوں مختلف قراءتوں کو اور میرے دل میں ایک تکذیب آگئی نہ ایسی جیسی جاہلیت میں تھی پھر خیال کیا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے اس بلا کو جس نے مجھے ڈھانپ لیا تھا میرے سینے پر ایک ہاتھ مارا کہ میں پسینہ پسینہ ہو گیا اور مجھے گویا اللہ کا نظر آنے لگا خوف کے مارے تب مجھ سے فرمایا اے ابی پہلے مجھ کو حکم بھیجا گیا کہ قرآن ایک حرف میں پڑھوں سو میں عرض کی بارگاہ الٰہی میں کہ آسانی فرما میری امت پر پھر دوبارہ مجھے حکم ہوا کہ دو حرفوں میں پڑھوں پھر میں نے دوسری بار عرض کی کہ آسانی فرما میری امت پر پھر تیسری بار مجھے حکم ہوا کہ سات حرفوں پر پڑھوں اور ارشاد ہوا کہ تم نے جی بار آسانی امت کے لیے عرض کی ہر بار کے عوض ایک

نفضت

هوّن

هوّن

فلك

رددتکها

رددتکها

دعا مقبول ہے تم ہم سے مانگ لو میں نے عرض کی یا اللہ بخش دے میری امت کو یا اللہ بخشدے میری امت کو اور یہ دو ہو چکین) اور تیسری مین نے اوٹھا رکھی ہے اوس دن کے لیے جسدن سب خلق میری طرف رغبت کریگی یہانتک کہ ابراہیم علیہ السلام بھی کہا مسلم علیہ الرحمۃ نے روایت کی ہم سے ابو بکر بن ابی شیبہ نے ان سے محمد بن بشر نے اون سے اسمعیل بن ابی خالد نے اون سے عبد اللہ بن عیسی نے اون سے عبد الرحمن بن ابی لیلی نے انہون نے کہا خبر دی مجھے ابی بن کعب نے کہ وہ مسجد کعبہ مین بیٹھے ہوئے تھے اور ایک شخص آیا اور اس نے نماز پڑھی اور ایک قرارت پڑھی باقی سارا قصہ ذکر کیا جیسے ابن نمیر کی روایت سے اوپر گذرا **عَنْ** أُبَيِّ بْنِ كَعْبٍ أَنَّهُ كَانَ جَالِسًا فِي الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ إِذْ دَخَلَ رَجُلٌ فَصَلَّى فَقَرَأَ قِرَاءَةً وَاقْتَصَّ الْحَدِيثَ بِمِثْلِ حَدِيثِ ابْنِ نُمَيْرٍ **ترجمہ** وہی ہے جو اوپر گذرا **عَنْ** أُبَيِّ بْنِ كَعْبٍ أَنَّ النَّبِيَّ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ كَانَ عِنْدَ أَضَاةِ بَنِي غِفَارٍ قَالَ فَأَتَاهُ جِبْرِيلُ فَقَالَ إِنَّ اللّٰهَ يَأْمُرُكَ أَنْ تَقْرَأَ أُمَّتُكَ الْقُرْآنَ عَلَى حَرْفٍ فَقَالَ أَسْأَلُ اللّٰهَ مُعَافَاتَهُ وَمَغْفِرَتَهُ وَإِنَّ أُمَّتِي لَا تُطِيقُ ذَلِكَ ثُمَّ أَتَاهُ الثَّانِيَةَ فَقَالَ إِنَّ اللّٰهَ يَأْمُرُكَ أَنْ تَقْرَأَ أُمَّتُكَ الْقُرْآنَ عَلَى حَرْفَيْنِ فَقَالَ أَسْأَلُ اللّٰهَ مُعَافَاتَهُ وَمَغْفِرَتَهُ وَإِنَّ أُمَّتِي لَا تُطِيقُ ذَلِكَ ثُمَّ جَاءَهُ الثَّالِثَةَ فَقَالَ إِنَّ اللّٰهَ يَأْمُرُكَ أَنْ تَقْرَأَ أُمَّتُكَ الْقُرْآنَ عَلَى ثَلَاثَةِ أَحْرُفٍ فَقَالَ أَسْأَلُ اللّٰهَ مُعَافَاتَهُ وَمَغْفِرَتَهُ وَإِنَّ أُمَّتِي لَا تُطِيقُ ذَلِكَ ثُمَّ جَاءَهُ الرَّابِعَةَ فَقَالَ إِنَّ اللّٰهَ عَزَّ وَجَلَّ يَأْمُرُكَ أَنْ تَقْرَأَ أُمَّتُكَ الْقُرْآنَ عَلَى سَبْعَةِ أَحْرُفٍ فَأَيُّمَا حَرْفٍ قَرَءُوا عَلَيْهِ فَقَدْ أَصَابُوا **ترجمہ** ابی بن کعب سے کہا کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم بنی غفار کے تالاب پر تھے کہ ان کے پاس جبرئیل علیہ السلام تشریف لائے اور کہا کہ اللہ تعالے آپکو حکم کرتا ہے کہ اپنی امت کو ایک حرف پر قرآن پڑھاؤ آپ نے فرمایا مین اللہ تعالے سے اوس کی معافی اور بخشش چاہتا ہون اور میری امت اوسکی طاقت نہ رکھیگی پھر دوبارہ انکے پاس آئے اور کہا کہ بیشک اللہ تعالی حکم فرماتا ہے کہ آپ اپنی امت کو دو حرفون پر قرآن شریف پڑھاوین آپ نے عرض کی کہ مین اللہ تعالے سے عفو اور بخشش اوسکی چاہتا ہون اور میری امت سے یہ نہ ہو سکے گا پھر تیسری بار آئے اور کہا کہ اللہ تعالے آپکو حکم فرماتا ہے کہ اپنی امت کو تین حرفون مین قرآن پڑھاؤ آپ نے عرض کی کہ مین اللہ تعالی سے اسکا عفو اور اسکی بخشش چاہتا ہون اور میری امت سے یہ نہ ہو سکیگا پھر آئے وہ چوتھی بار اور کہا کہ بیشک اللہ حکم فرماتا کہ اپنی امت کو قرآن سات حرفون پر پڑھاؤ اور جس حرف پر پڑھین گے ان حرفون مین سے وہ ٹھیک ہوگا کہا مسلم نے اور بیان کی یہ روایت ہم سے عبید اللہ بن معاذ نے اون سے انکے باپ نے اون سے شعبہ نے

اسی اسناد سے مثل اس روایت کی **باب** ترتیل القراءۃ واجتناب الھذ واباحۃ سورتین فاکثر فی رکعۃ قرآن ٹھیر ٹھیر کر پڑھنے اور دو سورت یا زیادہ ایک رکعت مین پڑھنے کا بیان **عن** ابی وائل قال جاء رجل یقال لہ نھیک بن سنان الی عبد اللہ فقال یا ابا عبد الرحمن کیف تقرء ھذا الحرف الفا تجدہ ام یاء من ماء غیر اسن او من ماء غیر یاسن قال فقال عبد اللہ رضی اللہ عنہ وکل القرآن قد احصیت غیر ھذا قال انی لاقرء المفصل فی رکعۃ فقال عبد اللہ ھذا کھذ الشعر ان اقواما یقرءون القرآن لا یجاوز تراقیھم ولکن اذا وقع فی القلب فرسخ فیہ نفع ان افضل الصلوۃ الرکوع والسجود انی لاعلم النظائر التی کان رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم یقرن بینھن سورتین فی کل رکعۃ ثم قام عبد اللہ فدخل علقمۃ فی اثرہ ثم خرج فقال قد اخبرنی بھا قال ابن نمیر فی روایتہ جاء رجل من بنی بجیلۃ الی عبد اللہ ولم یقل نھیک بن سنان **ترجمہ** ابی وائل نے کہا ایک آدمی آیا جسکو نہیک بن سنان کہتے تہے عبد اللہ بن مسعود کے پاس اور کہا کہ ای ابو عبد الرحمن آپ اس حرف کو الف پڑھتے ہین یا یا من ماء غیر آسن ہی یا من ماء غیر یاسن عبد اللہ بن مسعود نے کہا مین نے سارے قرآن مجید کو یاد کیا ہے سوا اس حرف کے اوس نے پہر کہا کہ مین مفصل کے تمام سورتین ایک رکعت مین پڑہتا ہون عبد اللہ نے کہا تو ایسا پڑہتا ہے جیسے شعرین جلدی جلدی ہانکی جاتی ہین بہت سے لوگ قرآن ایسا پڑہتے ہین کہ اون کی ہنسلی سے نیچے نہین اوترتا مگر قرآن کا یہ قاعدہ ہے کہ جب دل مین اثر کر جاتا ہے تب نفع دیتا ہے نماز مین افضل رکن رکوع اور سجدہ ہے اور مین اون ایک سی دو دو سورتون کو پہچانتا ہون جنکو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ایک ایک رکعت مین دو دو ملا کر پڑہا کرتے تہے پہر عبد اللہ کہڑے ہوگئے اور علقمہ انکے پیچھے داخل ہوگئے اور کہا کہ مجھے خبر دی اوس کی ابن نمیر نے اپنی روایت مین کہا کہ ایک مرد قبیلہ بنی بجیلہ کا آیا عبد اللہ بن مسعود کے پاس اور نہیک بن سنان نام نہین لیا **ف** نووی نے کہا عبد اللہ نے یہ جو کہا کہ مین نے سارے قرآن کو یاد کیا سوا اس حرف کے یہ گویا اس کے جواب سے کنارہ کیا اسلیے کہ معلوم کیا کہ اسکو سوال کرنے سے کچھ بہتری مقصود نتھی اور ہذ شعر کا پڑہنا جلدی جلدی مراد ہے نہ گانا اور ترنم کہ وہ ٹہیر ٹہیر کر ہوتا ہے اور رکوع وسجود کا

افضل ہونا یہ ابن مسعود کا مذہب ہے ورنہ حدیث مرفوع مین آچکا ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کہ
افضل نماز وہی ہے جس مین قیام لنبا ہو اور جو سورتین رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ملاکر ایک ایک رکعت
پڑہا کرتے تہے وہ ابوداؤد کی روایت مین یون وارد ہوئی ہین کہ سورہ رحمن اور والنجم ایک رکعت
مین اور اقتربت اور الحاقہ ایک مین اور طور اور ذاریات ایک مین اور واقعہ اور نون ایک مین اور
سال سائل اور والنازعات ایک مین اور ویل للمطففین اور عبس ایک مین اور مدثر اور مزمل ایک
مین اور ہل اتی اور لا اقسم ایک مین اور عم اور مرسلات ایک مین اور دخان اور اذا الشمس کورت
ایک مین اور انکو مفصل اسلیے کہتے ہین کہ جدا جدا ہین اور قرآن کی تفصیل یہ ہے کہ پہلے سبع طوال
یعنے سات سورتین لنبی مین پہر ذوات المامین اور وہ وہ سورتین ہین جسمین ایک سو آیت کے قریب
مین پہر مثانی ہین پہر مفصل اور مفصل کی ابتدا مین اختلاف ہے بعضون نے کہا قتال سے آخر تک
مفصل ہے بعضون نے کہا حجرات سے کسی نے کہا ق سے **عَنْ** اَبِیْ وَائِلٍ قَالَ جَآءَ رَجُلٌ اِلٰی
عَبْدِ اللّٰهِ یُقَالُ لَهٗ نَهِیْكُ بْنُ سِنَانٍ بِمِثْلِ حَدِیْثِ وَكِیْعٍ غَیْرَ اَنَّهٗ قَالَ فَجَآءَ عَلْقَمَةُ
لِیَدْخُلَ عَلَیْهِ فَقُلْنَا لَهٗ سَلْهُ عَنِ النَّظَآئِرِ الَّتِیْ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَیْهِ وَسَلَّمَ
یَقْرَأُ بِهَا فِیْ رَكْعَةٍ فَدَخَلَ عَلَیْهِ فَسَاَلَهٗ ثُمَّ خَرَجَ عَلَیْنَا فَقَالَ عِشْرُوْنَ سُوْرَةً فِیْ
عَشْرِ رَكَعَاتٍ مِّنَ الْمُفَصَّلِ فِیْ تَاْلِیْفِ عَبْدِ اللّٰهِ **ترجمہ** ابووائل نے کہا کہ ایک مرد آیا عبد اللہ
بن مسعود کے پاس نہیک بن سنان نام پہر حدیث بیان کی وکیع کی روایت کی مثل (یعنے جیسے اوپر گذری)
مگر اتنا فرق ہے پہر علقمہ آئے اور عبد اللہ کے پاس گئے اور ہم نے اون سے کہا کہ آپ اون سورتون
کو پوچہو جو ایک رکعت مین دو دو پڑہی جاتی ہین اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان کو ملاکر پڑہتے
تہے سو وہ گئے اور ان سے پوچہا اور پہر ہمارے پاس آکر کہا وہ بیس سورتین ہین کہ دس رکعات مین پڑہی
جاتی تہین مفصل مین سے عبد اللہ کے جمع کیے ہوئے مصحف مین **کہا** مسلم نے اور ربانی کی ہم
سے یہی روایت اسحق بن ابراہیم نے اون سے عیسی بن یونس نے اون سے اعمش نے اسی اسناد سے
مثل روایت اون دونون راویون کی (یعنے جنکی روایتین اوپر گذرین) اور اس مین یہ ہے کہ عبد اللہ
نے کہا مین ان نظائر کو پہچانتا ہون جنکو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم دو دو ملاکر ایک ایک رکعت مین
پڑہا کرتے تہے اور وہ بیس سورتین ہین کہ دس رکعتون مین پڑہتے تہے **عَنْ** اَبِیْ وَائِلٍ قَالَ

مفصل کیون کہتے ہین جدا جدا سورتون کو

پہلے سبع طوال پہر مثانی پہر مفصل

فی رکعۃ

غَدَوْنَا عَلَى عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ مَسْعُودٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ يَوْمًا بَعْدَ مَا صَلَّيْنَا الْغَدَاةَ فَسَلَّمْنَا بِالْبَابِ
فَأَذِنَ لَنَا قَالَ فَمَكَثْنَا بِالْبَابِ هُنَيَّةً قَالَ فَخَرَجَتِ الْجَارِيَةُ فَقَالَتْ أَلَا تَدْخُلُونَ فَدَخَلْنَا
هُنَيْئَةً
فَإِذَا هُوَ جَالِسٌ يُسَبِّحُ فَقَالَ مَا مَنَعَكُمْ أَنْ تَدْخُلُوا وَقَدْ أُذِنَ لَكُمْ فَقُلْنَا لَا إِلَّا أَنَّا ظَنَنَّا أَنَّ
بَعْضَ أَهْلِ الْبَيْتِ نَائِمٌ قَالَ ظَنَنْتُمْ بِآلِ ابْنِ أُمِّ عَبْدٍ غَفْلَةً قَالَ ثُمَّ أَقْبَلَ يُسَبِّحُ حَتَّى ظَنَّ
أَنَّ الشَّمْسَ قَدْ طَلَعَتْ فَقَالَ يَا جَارِيَةُ انْظُرِي هَلْ طَلَعَتْ قَالَ فَنَظَرَتْ فَإِذَا هِيَ
لَمْ تَطْلُعْ فَأَقْبَلَ يُسَبِّحُ حَتَّى إِذَا ظَنَّ أَنَّ الشَّمْسَ قَدْ طَلَعَتْ قَالَ يَا جَارِيَةُ انْظُرِي هَلْ
فَقَالَ
طَلَعَتْ فَنَظَرَتْ فَإِذَا هِيَ قَدْ طَلَعَتْ فَقَالَ الْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِي أَقَالَنَا يَوْمَنَا هَذَا فَقَالَ
مَهْدِيٌّ وَأَحْسِبُهُ قَالَ وَلَمْ يُهْلِكْنَا بِذُنُوبِنَا قَالَ فَقَالَ رَجُلٌ مِنَ الْقَوْمِ قَرَأْتُ الْمُفَصَّلَ
الْبَارِحَةَ كُلَّهُ قَالَ فَقَالَ عَبْدُ اللّٰهِ هَذًّا كَهَذِّ الشِّعْرِ إِنَّا لَقَدْ سَمِعْنَا الْقَرَائِنَ وَإِنِّي لَأَحْفَظُ
ثمان عشرة
الْقَرَائِنَ الَّتِي كَانَ يَقْرَؤُهُنَّ رَسُولُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ ثَمَانِيَةَ عَشَرَ مِنَ الْمُفَصَّلِ
وَسُورَتَيْنِ مِنْ آلِ حٰمٓ ۔ ترجمہ ابی وائل نے کہا ایک دن صبح کی نماز کے بعد ہم عبداللہ بن مسعود
کے پاس گئے اور دروازے پر ہم نے سلام کہا انہون نے اجازت دی مگر ہم دروازے پر ذرا ٹھہر گئے
تب ایک لونڈی نکلی اور اوس نے کہا تم آتے نہین غرض ہم اندر گئے اور انکو دیکھا کہ بیٹھے ہوئے تسبیح کر
رہے ہین انہون نے کہا جب تم کو اجازت دی گئی تو تم کیون نہین آئے ہم نے کہا کچھ اور سبب نہ تھا صرف یہ
خیال ہوا کہ گھر والون مین سے کوئی سوتا ہو عبداللہ صاحب نے کہا کہ تم نے ام عبد (یہ نام ہے انکی والدہ کا)
کے بیٹے کے گھر والون کے ساتھ غفلت کا گمان کیا (سبحان اللہ یہ گمان کرنا انکو برا معلوم ہوا اور یہان
ہزارون کا یہ حال ہے کہ پہر دن چڑہے تک خواب خرگوش مین ہین) غرض پہر وہ تسبیح کرنے لگے یہانتک
کہ گمان ہوا کہ آفتاب نکل آیا تب انہون نے لونڈی سے فرمایا کہ دیکھ تو سہی کیا سورج نکلا اوس نے دیکھ کر
کہا کہ ابہی نہین پہر وہ تسبیح کرنے لگے (اس سے معلوم ہوا کہ خبر ایک شخص کی قبول ہے اور خبر عورت کی بہی
مقبول ہے اور گمان پر عمل کرنا روا ہے اگرچہ حصول الیقین کا ممکن ہو اس لیے کہ عبداللہ نے اس کے
قول پر عمل کیا اگرچہ ممکن تہا کہ خود اوٹھکر سورج کو دیکھ لین) یہانتک کہ پہر گمان ہوا کہ سورج نکل آیا
پہر کہا کہ اے چہوکری دیکھ سورج نکلا پہر اوس نے دیکہا تو نکل چکا تہا تب عبداللہ نے کہا سب خوبیان
اوس اللہ تعالے کے واسطے ہین کہ جس نے ہمکو آج کے دن معاف کر دیا اور مہدی (جو راوی ہے) آخر

کہا مین خیال کرتا ہون کہ شاید یہ بھی کہا اور ہلاک نکیا اس اللہ تعالی نے ہمکو بسبب ہمارے گناہون کے
اور ہم لوگون مین سے ایک نے کہا کہ مین نے ساری مفصل کی سورتین پڑھین اج کی شب کو او سپر عبد اللہ
نے کہا تم نے پڑھا ایسا جیسا کوئی شعرون کو پڑھتا ہے ہمنے بیشک قرآن سنا ہے اور ہم کو یاد ہین وہ
جوڑی لگی ہوئین سورتین جنکو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم پڑھا کرتے تھے اور وہ اٹھارہ سورتین ہین
مفصل کی اور دو سورتین ہین جن کے سرے پر حم کا لفظ ہے **عن** شقیق قال جاء رجل من
بنی بجیلة یقال له نهیك بن سنان الی عبد الله فقال انی اقرأ المفصل فی رکعة فقال
عبد الله هذا کهذ الشعر لقد علمت النظائر التی کان رسول الله صلی الله علیه
وسلم یقرأ بهن سورتین فی رکعة **ترجمہ** شقیق نے کہا ایک شخص بنی بجیلہ کا جسکو
نہیک بن سنان کہتے تھے عبد اللہ کے پاس آیا اور اس نے کہا کہ مین مفصل سب سورتین ایک رکعت
مین پڑھتا ہون پھر عبد اللہ نے کہا تو ایسا ہی پڑھتا ہے جیسے پڑھتے ہو شعرون کو مین جانتا ہون ان دو
دو سورتون کو کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم انکو ایک ایک رکعت مین پڑھا کرتے تھے **عن** ابی
وائل قال حدثنا ان رجلا جاء الی ابن مسعود رضی الله عنه فقال انی قرأت المفصل اللیلة
کله فی رکعة فقال عبد الله هذا کهذ الشعر فقال عبد الله لقد عرفت
النظائر التی کان رسول الله صلی الله علیه وسلم یقرن بینهن قال فذکر عشرین
سورة من المفصل سورتین سورتین فی رکعة **ترجمہ** اسکا وہی ہے جو اوپر گذرا اتنی بات
زیادہ ہے کہ پھر عبد اللہ نے ذکر کیا ان بیس سورتون کا مفصل سے جو ایک ایک رکعت مین دو دو آپ
پڑھتے تھے **باب** ما یتعلق بالقراءات قراءتون کا بیان **عن** ابی اسحاق قال
رأیت رجلا سأل الاسود بن یزید وهو یعلم القرآن فی المسجد فقال کیف تقرأ
هذه الآیة فهل من مدکر أدالا ام ذالا قال بل دالا سمعت عبد الله بن مسعود
رضی الله عنهما یقول سمعت رسول الله صلی الله علیه وسلم یقول مدکر دالا
**ترجمہ** ابی اسحاق نے کہا مین نے دیکھا ایک شخص نے اسود بن یزید سے پوچھا اور وہ مسجد مین قرآن
پڑھاتے تھے کہ تم مدکر میں دال پڑھتے ہو یا ذال انہون نے کہا دال سنی ہے مین نے عبد اللہ بن مسعود
سے اور وہ دال سن مدکر مین کہتے تھے کہ دال سنی مین نے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے [illegible]

عَنْ عَبْدِ اللّٰہِ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ عَنِ النَّبِیِّ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ اَنَّہٗ کَانَ یَقْرَأُ هٰذَا الْحَرْفَ فَهَلْ مِنْ مُدَّکِرٍ **ترجمہ** عبداللہ نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم فہل مدکر پڑہتے تہے یعنے دال کے ساتہہ **عَنْ** عَلْقَمَۃَ رَضِیَ اللّٰہُ عَنْہُ قَالَ قَدِمْنَا الشَّامَ فَاَتَانَا اَبُو الدَّرْدَاءِ رَضِیَ اللّٰہُ تَعَالٰی عَنْہُ فَقَالَ فِیْکُمْ اَحَدٌ یَقْرَأُ عَلٰی قِرَاءَۃِ عَبْدِ اللّٰہِ فَقُلْتُ نَعَمْ اَنَا قَالَ فَکَیْفَ سَمِعْتَ عَبْدَ اللّٰہِ یَقْرَأُ هٰذِہِ الْاٰیَۃَ وَاللَّیْلِ اِذَا یَغْشٰی قَالَ سَمِعْتُہٗ یَقْرَأُ وَاللَّیْلِ اِذَا یَغْشٰی وَالذَّکَرِ وَالْاُنْثٰی قَالَ وَاَنَا وَاللّٰہِ هٰکَذَا سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰہِ صَلَّی اللّٰہُ عَلَیْہِ وَسَلَّمَ یَقْرَؤُهَا وَلٰکِنْ هٰؤُلَاءِ یُرِیْدُوْنَ اَنْ اَقْرَأَ وَمَا خَلَقَ فَلَا اُتَابِعُهُمْ

**ترجمہ** علقمہ نے کہا ہم شام کو گئے تو ابو الدردا ہمارے پاس آئے اور کہا تم مین کوئی عبد اللہ کی قرات پڑہنے والا ہے مین نے کہا ہان مین ہی ہون انہون نے کہا کیونکر سنا تم نے اس آیت کو عبد اللہ کو پڑہتے ہوئے واللیل اذا یغشے مین نے کہا عبد اللہ پڑہتے تہے واللیل اذا یغشے والذکر والانثی انہون نے کہا اللہ کی قسم مین نے بہی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے یون ہی پڑہتے سنا ہے اور یہان کے لوگ چاہتے ہین کہ مین پڑہون وما خلق الذکر والانثی تو مین انکی نہین مانتا **ف** نووی نے کہا کہ مازری نے کہا ہے ایسی روایتون مین یون سمجہنا چاہیے کہ یہ قراتین اول مین تہین پہر منسوخ ہو گئین اور جن لوگون کو اس کے نسخ کی خبر نہین پہونچی وہ منسوخ قراتون کو پہلی طرح پڑہتے رہے اور ظہور مصحف عثمانی تک ایسا اتفاق ہوا ہے پہر جب یہ مصحف عثمانی کہ باتفاق صحابہ و بحذف قرات منسوخہ شائع ہو گیا پہر کسی نے اسکا خلاف نہین کیا اور ابن مسعود سے بعض روایات اسی طرح کی ثابت ہوئی مگر وہ اہل نقل کے نزدیک صحت کو نہین پہونچی اور جو ثابت ہو مخالف ہمارے قول کے وہ محمول ہے اسپر کہ عبد اللہ کی عادت تہی کہ وہ اپنے مصحف مین بعض احکام اور تفسیر بہی لکہہ لیا کرتے تہے جس کو وہ خود بہی جانتے تہے کہ یہ قرآن نہین ہے اور مسبات کا اعتقاد رکہتے تہے کہ قرآن کے ساتہہ اور چیز لکہنا حرام ہے گویا صحیفہ ان کا یادداشت کی بیاض تہی کہ جو چاہتے تہے لکہہ لیتے تہے اور حضرت عثمان اور تمام صحابہ قرآن کے ساتہہ کسی اور چیز کو لکہنا حرام جانتے تہے کہ ایسا نہ ہو بعد ایک مدت کے لوگ سب کو قرآن جاننے لگین غرض اس مسئلہ فقہیہ مین عبد اللہ کا اور تمام صحابہ کا اختلاف تہا کہ کچہ تفسیر وغیرہ اثنائے قرآن مین جائز ہے یا نہین اور یہ جو مروی ہے کہ عبد اللہ کے مصحف مین معوذتین نہ

یعنی قرآت والذکر والانثی

تہی وجہ اوسکی یہ ہو سکتی ہے کہ بسبب کمال شہرت کے اوسکو چہوڑ دیا ہو اور سارے قرآن کی کتابت کا التزام نہ کیا ہو یا اپنے حافظہ کے اعتماد سے اوسکے لکہنے کی حاجت نہ سمجہی ہو **عَنْ** اِبْرَاهِيْمَ قَالَ اَتٰى عَلْقَمَةُ الشَّامَ فَدَخَلَ مَسْجِدًا فَصَلّٰى فِيْهِ ثُمَّ قَامَ اِلٰى حَلْقَةٍ فَجَلَسَ فِيْهَا قَالَ فَجَاءَ رَجُلٌ فَعَرَفْتُ فِيْهِ تَحَوُّشَ الْقَوْمِ وَهَيْئَتَهُمْ قَالَ فَجَلَسَ اِلٰى جَنْبِيْ ثُمَّ قَالَ اَتَحْفَظُ كَمَا كَانَ عَبْدُ اللّٰهِ يَقْرَأُ فَذَكَرَ بِمِثْلِهِ **ترجمہ** ابراہیم نے کہا علقمہ شام میں آئے اور مسجد میں گئے اور وہان نماز پڑہی اور ایک حلقہ پہ لوگون کے گذرے اور ان میں بیٹہ گئے پہر ایک شخص آیا اور لوگون کے خفگی اور وحشت اسکی طرف سے معلوم ہوتی تہی پہر وہ میرے بازو پہ بیٹہ گیا اور اس نے کہا کہ آپکو یاد ہے جیسے عبد اللہ پڑہا کرتے تہے پہر ذکر کی انہون نے حدیث مثل اوپر کی روایت کی **عَنْ** عَلْقَمَةَ قَالَ لَقِيْتُ اَبَا الدَّرْدَاءِ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ فَقَالَ لِيْ مِمَّنْ اَنْتَ قُلْتُ مِنْ اَهْلِ الْعِرَاقِ قَالَ مِنْ اَيِّهِمْ قُلْتُ مِنْ اَهْلِ الْكُوْفَةِ قَالَ هَلْ تَقْرَأُ عَلٰى قِرَاءَةِ عَبْدِ اللّٰهِ ابْنِ مَسْعُوْدٍ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ قَالَ قُلْتُ نَعَمْ قَالَ فَاقْرَأْ وَاللَّيْلِ اِذَا يَغْشٰى قَالَ فَقَرَأْتُ وَاللَّيْلِ اِذَا يَغْشٰى وَالنَّهَارِ اِذَا تَجَلّٰى وَالذَّكَرِ وَالْاُنْثٰى قَالَ فَضَحِكَ ثُمَّ قَالَ هٰكَذَا سَمِعْتُ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ يَقْرَأُهَا **ترجمہ** علقمہ نے کہا میں ابو الدرداء سے ملا انہون نے کہا تم کہان کے ہو میں نے کہا عراق کے اونہون نے کہا کس شہر کے میں نے کہا کوفہ کے انہون نے کہا تم عبد اللہ بن مسعود کی قرارت پڑہتے ہو میں نے کہا ہان کہا والليل تو پڑہو میں نے والليل اذا يغشى والنهار اذا تجلى والذكر والانثى پڑہا تو وہ ہنسدیے اور کہا میں نے بہی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم سے ایسا ہی سنا ہے پڑہتے ہوئے مسلم نے کہا اور روایت کی ہم سے محمد بن مثنی نے اون سے عبد الاعلی نے اون سے داؤد نے اون سے عامر نے اون سے علقمہ نے کہ آیا میں شام کو اور ملا ابو الدرداء سے اور ذکر کی حدیث مثل حدیث ابن علیہ کی **بَابُ** الْاَوْقَاتِ الَّتِيْ نُهِيَ عَنِ الصَّلٰوةِ فِيْهَا جن وقتون مین نماز منع ہے اون کا بیان **عَنْ** اَبِيْ هُرَيْرَةَ رَضِيَ اللّٰهُ عَنْهُ اَنَّ رَسُوْلَ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نَهٰى عَنِ الصَّلٰوةِ بَعْدَ الْعَصْرِ حَتّٰى تَغْرُبَ الشَّمْسُ وَعَنِ الصَّلٰوةِ بَعْدَ الصُّبْحِ حَتّٰى تَطْلُعَ الشَّمْسُ **ترجمہ** ابو ہریرہ نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے عصر کے بعد نماز سے منع فرمایا جبتک سورج نہ ڈوبے اور اسی طرح صبح کی نماز کے بعد جبتک آفتاب نہ نکلے **عَنْ** ابْنِ عَبَّاسٍ قَالَ

سمعت غير واحد من اصحاب رسول الله صلى الله عليه وسلم منهم عمر بن الخطاب
رضي الله عنه وكان احبهم الي ان رسول الله صلى الله عليه وسلم نهى عن الصلوة
بعد الفجر حتى تطلع الشمس وبعد العصر حتى تغرب الشمس **ترجمہ** عبداللہ بن عباس نے
کہا کہ سنا میں نے کئی صحابیوں سے رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے کہ ان میں عمر بن خطاب بھی ہیں اور
وہ ان سب سے زیادہ میرے پیارے ہیں کہ منع کیا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے نماز سے بعد نماز صبح کے جب
تک کہ آفتاب نہ نکلے اور بعد نماز عصر کے جب تک آفتاب نہ ڈوبے **مسلم** رحمۃ اللہ علیہ نے کہا کہ روایت
کی مجھ سے زہیر بن حرب نے اون سے یحییٰ نے اون سے شعبہ نے اور کہا مسلم نے کہ روایت کی مجھ
سے ابو غسان مسمعی نے اون سے عبدالاعلی نے اون سے سعید نے اور کہا مسلم نے روایت کی ہم سے
اسحاق نے اون سے معاذ نے اون سے ان کے باپ نے ان سب نے روایت کی قتادہ سے اسی اسناد
سے مگر اتنا فرق ہے کہ سعید اور ہشام نے یوں روایت کیا بعد الصبح حتى تشرق الشمس **عن**
ابي سعيد الخدري رضي الله عنه يقول قال رسول الله صلى الله عليه وسلم لا صلوة
بعد صلوة العصر حتى تغرب الشمس ولا صلوة بعد صلوة الفجر حتى تطلع الشمس
**ترجمہ** وہی جو اوپر گذرا **عن** نافع عن ابن عمر رضي الله عنهما ان رسول الله
صلى الله عليه وسلم قال لا يتحرى احدكم فيصلي عند طلوع الشمس ولا عند
غروبها نافع نے عبداللہ بن عمر سے روایت کی کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا کوئی
ایسا نہ کرے کہ اور وقت چھوڑ کر طلوع آفتاب کے وقت نماز پڑھے اور نہ غروب کے وقت **عن**
ابن عمر رضي الله عنهما قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم لا تحروا بصلوتكم
طلوع الشمس ولا غروبها فانها تطلع بقرني شيطان **ترجمہ** وہی جو اوپر ہوا اتنا زیادہ
ہے اس لیے کہ آفتاب شیطان کے سینگوں کے بیچ میں سے نکلتا ہے **عن** ابن عمر رضي
الله عنهما قال قال رسول الله صلى الله عليه وسلم اذا بدا حاجب الشمس فاخروا
الصلوة حتى تبرز واذا غاب حاجب الشمس فاخروا الصلوة حتى تغيب **ترجمہ**
عبداللہ بن عمر نے کہا کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا جب نکل آوے کنارہ سورج کا تو نماز
میں تاخیر کرو یہاں تک کہ خوب صاف ہو جاوے اور جب غائب ہو جاوے کنارہ آفتاب کا نماز میں

کی مجھ سے ابوبکر بن خلاد نے انہون نے یحییٰ سے انہون نے سفیان سے کہا سفیان نے کہ روایت کی مجھ سے حبیب نے اسی اسناد سے یہی حدیث اور ہین یہ لفظ ہین ولا صورة الا طمستها یعنے نہ چھوڑون مین کوئی تصویر کہ نہ مٹا دون اسکو عن جابر رضی اللہ عنہ قال نہی رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم ان یجصص القبور وان یقعد علیہ وان یبنی علیہ ترجمہ جابر نے کہا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے منع فرمایا اس سے کہ قبرون کو پختہ کرین اور اس سے کہ اسپر بیٹھین اور اس سے کہ اوسپر گنبد بنا دین ف امام نووی نے کہا اس سے پختہ قبرون کی نہی ثابت ہوئی اور منع ہوا اوس کے اوپر بنانا عمارتون کا اور حرام ہوا بیٹھنا قبرون پر یہی مذہب ہے شافعی کا اور جمہور علما کا اور امام مالک نے موطا مین کہا ہے کہ مراد اس سے قبرون کے اوپر بیٹھنا ہے اور اسی طرح تکیہ لگانا اور مکان بنانا اور امام شافعی نے ام مین کہا ہے کہ بہت سے امامون کو مین نے دیکھا ہے کہ وہ قبرون کے گنبدون وغیرہ کے گرانیکا حکم دیتے تھے اور فقہا نے وہ مٹی جو قبر سے نکلی اوس سے زیادہ مٹی لگانا تک قبر مین مکروہ کہا ہے پختہ بنانا اور عمارت کھڑی کرنے کا تو کیا ذکر ہے کہا مسلم رحمۃ اللہ علیہ نے اور روایت کی مجھ سے ہارون نے اون سے حجاج نے اور کہا روایت کی مجھ سے محمد بن رافع نے اون سے عبد الرزاق نے دونو نے روایت کی ابن جریج سے انہون نے ابن زبیر سے کہ سنا انہون نے جابر سے کہ کہتے تھے سنا مین نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے مثل اس کی جو اوپر مذکور ہوا عن جابر قال نہی عن تقصیص القبور ترجمہ جابر نے کہا آپ نے منع فرمایا قبرون کے پختہ بنانے سے عن ابی ہریرة قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم لان یجلس احدکم علی جمرة فتحرق ثیابہ فتخلص الی جلدہ خیر لہ من ان یجلس علی قبر ترجمہ ابوہریرہ نے کہا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا اگر کوئی ایک چنگاری پر بیٹھے اور اس کے کپڑے جل جاوین اور اسکی کھال تک پہونچے تو بھی بہتر ہے اس سے کہ قبر پر بیٹھے کہا مسلم نے اور روایت کی ہم سے قتیبہ نے ان سے عبد العزیز نے اور کہا روایت کی مجھ سے عمرو ناقد نے ان سے ابو احمد نے اون سے سفیان نے ان دونون نے روایت کی سہیل سے اسی اسناد سے مانند اس کے جو اوپر ہو چکی عن ابی مرثد الغنوی رضی اللہ عنہ قال قال رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم لا تجلسوا علی القبور ولا تصلوا الیہا ترجمہ ابی مرثد نے کہا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے فرمایا قبر پر نہ بیٹھو اور نہ اسکی طرف نماز پڑھو عن ابی مرثد الغنوی رضی اللہ عنہ

قال سمعت رسول الله صلى الله عليه وسلم يقول لا تصلوا إلى القبور ولا تجلسوا عليها ترجمہ اسکا بھی
وہی ہے جو اوپر ہو چکا **عن** عباد بن عبد الله بن الزبير أن عائشة أمرت أن يمر بجنازة سعد بن
أبي وقاص في المسجد فتصلي عليه فأنكر الناس ذلك عليها فقالت ما أسرع ما نسي الناس ما صلى
رسول الله صلى الله عليه وسلم على سهيل بن البيضاء إلا في المسجد **ترجمہ** عباد بن عبد اللہ سے روایت ہے کہ حضرت عائشہ
رضی اللہ عنہا نے حکم دیا کہ سعد بن ابی وقاص کا جنازہ مسجد میں لاویں تاکہ آپ بھی نماز پڑھیں تو لوگوں نے اس سے تعجب
کیا تب حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا کہ کیا جلدی بھول گئے لوگ اسکو کہ نماز پڑھی رسول اللہ صلی اللہ علیہ
وسلم نے سہیل بن بیضا پر مسجد ہی میں **ف** ایک روایت میں آیا کہ بیضا کے دو بیٹوں پر نماز پڑھی آپ نے مسجد
میں اور ایک روایت میں ان کا نام بھی آیا سہیل اور انکے بھائی کا نام [illegible] کہ بیضا کے تین بیٹے تھے سہیل
اور سہیل اور صفوان اور ماں انکی بیضا تھی کہ نام انکا دعد تھا اور بیضا انکا وصف تھا اور باپ ان لڑکوں
کا وہب تھا اور یہ حدیث میں دلیل ہے امام شافعی کی اور اکثر لوگوں کی کہ وہ نماز جنازہ کو مسجد میں درست کہتے ہیں اور
اور یہی مذہب ہے مالکی کا اور احمد اور اسحاق اور ابن ابی ذئب کا اور ابو حنیفہ اور مالک کا مذہب ہے کہ جائز
نہیں نماز جنازہ کی مسجد میں اور دلیل لاتے ہیں یہ لوگ ابو داؤد کی روایت کو کہ آپ نے فرمایا جو نماز پڑھے جنازہ
کی مسجد میں اسکو کچھ نہیں ہے اور شافعی وغیرہ کی یہی حدیث سہیل کی اور ابو داؤد کی روایت کی
ان لوگوں نے بہت جواب دیئے ہیں ایک یہ ہے کہ وہ ضعیف ہے قابل دلیل لانے کے نہیں چنانچہ امام احمد نے فرمایا
ہے یہ حدیث ضعیف ہے کہ اکیلا صالح مولی توامہ نے روایت کی ہے اور وہ ضعیف ہیں اور اگر ثابت بھی ہو تو
لا شیء علیہ کے معنی میں یہ ہے اسکے لیے کچھ ملامت نہیں **عن** عائشة أنها لما توفي سعد بن أبي وقاص
أرسل أزواج النبي صلى الله عليه وسلم أن يمروا بجنازته في المسجد فيصلين عليه ففعلوا فوقف به على
حجرهن يصلين عليه أخرج به من باب الجنائز الذي كان إلى المقاعد فبلغهن أن الناس عابوا ذلك
وقالوا ما كانت الجنائز يدخل بها المسجد فبلغ ذلك عائشة فقالت ما أسرع الناس إلى أن يعيبوا ما لا
علم لهم به عابوا علينا أن يمر بجنازة في المسجد ما صلى رسول الله صلى الله عليه وسلم على سهيل بن بيضاء
إلا في جوف المسجد قال مسلم سهيل بن دعد وهو ابن البيضاء أمه بيضاء **ترجمہ** حضرت عائشہ رضی
اللہ عنہا نے فرمایا جب سعد بن ابی وقاص نے انتقال فرمایا تو رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی بی بیوں نے کہلا بھیجا
کہ انکا جنازہ مسجد میں لے آئیں تاکہ ہم لوگ بھی نماز پڑھ لیں سو ایسا ہی کیا اور ان کے حجروں کے آگے جنازہ ٹھہرا دیا گیا

ف مسجد میں جنازہ پڑھنے کا بیان

وہ نماز پڑھ لیں اور جنازہ کو باب الجنائز سے جو مقاعد کیطرف تھا وہ ان سے باہر لے گئے اور لوگوں کو یہ خبر پہونچی تو عیب کرنے
لگے اور کہا کہ جنازہ کہیں مسجد میں لاتے ہیں اور سے حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے فرمایا کہ لوگ کیا جلدی عیب کرنے
لگتے جو چیز نہیں جانتے انہوں نے ہم پر عیب کیا کہ جنازہ کو مسجد میں لائے اور بات یہ ہے کہ رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم نے سہیل
بیضا کے بیٹے پر نماز نہیں پڑھی مگر مسجد کے اندر مسلم نے کہا وہ سہیل دعد کے بیٹے ہیں کہ ماں انکی دعد ہیں اور وصف
انکا بیضا ہے **عن** ابي سلمة بن عبد الرحمن ان عائشة لما توفي سعد بن ابي وقاص قالت ادخلوا به المسجد
حتى اصلي عليه فانكر ذلك عليها فقالت والله لقد صلى رسول الله صلى الله عليه وسلم على ابني بيضاء
في المسجد سهيل واخيه **ترجمہ** ابی سلمہ نے کہا کہ حضرت عائشہ نے فرمایا کہ جب سعد کا انتقال ہوا تو انہوں نے فرمایا کہ جنازہ
انکا مسجد میں لاؤ کہ میں نماز پڑھوں لوگوں نے اسمیں تامل کیا انہوں نے فرمایا اللہ کی قسم نماز پڑھی رسول اللہ صلی اللہ علیہ و
سلم نے دونوں بیٹوں پر بیضا کی مسجد میں سہیل اور انکے بھائی پر **عن** عائشة انها قالت كان رسول الله صلى الله عليه
وسلم كلما كان ليلتها من رسول الله صلى الله عليه وسلم يخرج من اخر الليل الى البقيع فيقول السلام
عليكم دار قوم مؤمنين واتاكم ما توعدون غدا مؤجلون وانا ان شاء الله بكم لاحقون اللهم اغفر
لاهل بقيع الغرقد ولم يقم قتيبة قوله واتاكم **ترجمہ** حضرت عائشہ نے فرمایا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم
کی جب باری حضرت عائشہ کے پاس ہوتی تھی تو آخر رات میں بقیع کیطرف نکلتے تھے اور کہتے تھے کہ سلام ہے تمہارے
اوپر اے گھر والو مومنوں آچکا تمہارے پاس جسکا تم سے وعدہ تھا کہ کل پاؤ گے ایک مدت کے بعد اور ہم اگر چاہا اللہ نے
تم سے ملنے والے ہیں یا اللہ بخش بقیع غرقد والوں کو اور قتیبہ کی روایت میں واتاکم کا لفظ نہیں ہے **عن** محمد
بن قيس بن مخرمة بن المطلب انه قال يوما الا احدثكم عني وعن امي قال فظننا انه يريد امه
التي ولدته قال قالت عائشة الا احدثكم عني وعن رسول الله صلى الله عليه وسلم قلنا بلى قال
قالت لما كانت ليلتي التي النبي صلى الله عليه وسلم فيها عندي انقلب فوضع رداءه وخلع نعليه
فوضعهما عند رجليه وبسط طرف ازاره على فراشه فاضطجع فلم يلبث الا ريثما ظن ان قد رقدت
فاخذ رداءه رويدا وانتعل رويدا وفتح الباب رويدا فخرج ثم اجافه رويدا فجعلت درعي في راسي
واختمرت وتقنعت ازاري ثم انطلقت على اثره حتى جاء البقيع فقام فاطال القيام ثم رفع يديه ثلاث مرات
ثم انحرف فانحرفت فاسرع فاسرعت فهرول فهرولت فاحضر فاحضرت فسبقته فدخلت فليس الا ان
اضطجعت فدخل فقال ما لك يا عائش حشيا رابية قالت قلت لا شيء قال لتخبريني او ليخبرني

اللطیف الخبیر قالت قلت یا رسول اللہ بابی انت وامی فاخبرتہ قال فانت السواد الذی رایت امامی قلت نعم فلھدنی فی صدری لھدۃ اوجعتنی ثم قال اظننت ان یحیف اللہ علیک ورسولہ قالت مھما یکتم الناس یعلمہ اللہ نعم قال فان جبریل اتانی حین رایت فنادانی فاخفاہ منک فاجبتہ فاخفیتہ منک ولم یکن یدخل علیک وقد وضعت ثیابک وظننت ان قد رقدت فکرھت ان اوقظک وخشیت ان تستوحشی فقال ان ربک یامرک ان تاتی اھل البقیع فتستغفر لھم قالت قلت کیف اقول یا رسول اللہ قال قولی السلام علی اھل الدیار من المؤمنین والمسلمین ویرحم اللہ المستقدمین منا والمستاخرین وانا ان شاء اللہ بکم للاحقون **ترجمہ** محمد بن قیس نے ایک دن کہا کہ کیا میں تمکو اپنی بیتی اور اپنی ماں کی بیتی سناؤں اور ہم نے یہ خیال کیا کہ شاید ماں سے وہ مراد ہیں جنہوں نے انکو جنا ہے پھر انہوں نے کہا کہ فرمایا حضرت عائشہ رضی اللہ عنہا نے کہ میں تم کو اپنی بیتی اور رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کی بیتی سناؤں ہم نے کہا ضرور فرمایا ایک رات نبی صلے اللہ علیہ وسلم میرے یہاں تھے کہ آپنے کروٹ لی اور اپنی چادر لی اور جوتی نکالکر اپنے پاؤں کے آگے رکھی اور کنارہ چادر کا اپنے بچھونے پر بچھایا اور لیٹ رہے اور تھوڑی دیر اس خیال سے ٹھیرے رہے کہ شاید میں جاگ اٹھی ہوں پھر اپنی چادر لی آہستگی سے اور جوتی پہنی آہستگی سے اور دروازہ کھولا آہستگی سے اور نکلے آہستگی سے پھر بند کردیا اسکو آہستگی سے اور میں نے بھی اپنی چادر لی اور سر پر اوڑھی اور گھونگٹ مارا اور تہمت پہنی اور آپکے پیچھے چلی یہان تک کہ آپ بقیع پہونچے اور کھڑے رہے دیر تک پھر دونوں ہاتھ اٹھائے تین بار پھر لوٹے اور میں بھی لوٹی اور جلدی چلے اور میں بھی جلدی چلی اور دوڑے اور میں بھی دوڑی اور گھر آگئی اور میں پہلے گھر آگئی مگر آپ سے آگے آئی اور گھر میں آتی ہی لیٹ رہی اور آپ جب گھر میں آئے تو فرمایا اے عائشہ کیا ہوا تم کو کہ سانس پھول رہی ہے اور پیٹ پھولا ہوا ہے میں نے عرض کی کہ کچھ نہیں آپنے فرمایا کہ تم بتا دو نہیں تو وہ باریک بین خبردار (یعنے اللہ تعالی) مجھکو خبر دیگا میں نے عرض کی کہ میرے ماں باپ فدا ہوں آپ پر اور میں نے انکو خبر دی تب آپنے فرمایا کہ وہ جو کالا کالا میرے آگے نظر آتا تھا وہ تم ہی تھیں میں نے کہا جی حضرت تو آپنے گھونسا میرے سینے پر مارا کہ مجھے درد ہوا (محبت سے دیتا تھا) اور فرمایا کہ تو نے خیال کیا کہ اللہ اور رسول اسکا تیرا حق دبا لیگا (یعنے تمہاری باری میں اور کسی بی بی کے پاس چلا جاؤنگا) تب میں نے کہا جب لوگ کوئی چیز چھپاتے ہیں تو اللہ اسکو جانتا ہے ہاں (یعنے اگر آپ مجھ سے کسی بی بی کے پاس جاتے تبھی تو بھی اللہ دیکھتا تھا) آپنے فرمایا میرے پاس جبرئیل ۴

آئے اور جب مین نے دیکھا انہون نے مجھے پکارا اور تم سے چھپایا تو مین نے بھی چاہا تم سے چھپاؤن اور
وہ تمہارے پاس نہین آتی تھی اور مین نے تمہارا کپڑا اوتار دیا اور سمجھا کہ تم سو گئے سو مین نے برا جانا کہ تم
کو جگاؤن اور یہہ بھی خوف کیا کہ تم گھبراؤگے کہ کہان چلی پھر آپ نے فرمایا کہ تمہارا پروردگار حکم فرماتا ہے
کہ تم بقیع کو جاؤ اور ان کے لیے مغفرت مانگو مین نے عرض کی کہ مین کیونکر کہون اے رسول اللہ کو آپ نے
فرمایا کہو سلام ہے ایماندار گھر والون پہ اور مسلمانون پر اللہ رحمت کرے ہمسے آگے جانیوالون پر اور پیچھے جانے
والون پہ اور ہم اللہ نے چاہا تو تم سے ملنے والے ہین **ف** اس حدیث سے دلیل لائے ہین جو لوگ عورتون
کے لیے زیارت قبور کو جائز کہتے ہین اور اس مین علما کا اختلاف تین طور پر ہے ایک تو یہ کہ عورتون کو زیارت
حرام ہے اس لیے کہ آپ نے فرمایا لَعَنَ اللّٰهُ زَوَّارَاتِ الْقُبُوْرِ لعنت کرے اللہ تعالی عورتون کو جو قبرون کی زیارت
کرتی ہین اور دوسرے یہہ کہ عورتون کو مکروہ ہے تیسرے یہ کہ مباح ہے اور جو مباح کہتے ہین وہ اس حدیث سے
اور حدیث نَهَيْتُكُمْ عَنْ زِيَارَةِ الْقُبُوْرِ فَزُوْرُوْهَا سے دلیل پکڑتے ہین اور اسکا جواب یون دیا ہے کہ اسمین
اجازت کا صیغہ مذکر ہے پھر اجازت مین عورتین داخل نہین اور اصول مین یہی مذہب مختار ہے کہ
صیغہ مذکر مین عورات داخل نہین **عَنْ** سُلَيْمَانَ بْنِ بُرَيْدَةَ عَنْ أَبِيْهِ قَالَ كَانَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ
وَسَلَّمَ يُعَلِّمُهُمْ إِذَا خَرَجُوْا إِلَى الْمَقَابِرِ فَكَانَ قَائِلُهُمْ يَقُوْلُ فِيْ رِوَايَةِ أَبِيْ بَكْرٍ اَلسَّلَامُ عَلٰى أَهْلِ الدِّيَارِ وَفِيْ
رِوَايَةِ زُهَيْرٍ اَلسَّلَامُ عَلَيْكُمْ أَهْلَ الدِّيَارِ مِنَ الْمُؤْمِنِيْنَ وَالْمُسْلِمِيْنَ وَإِنَّا إِنْ شَاءَ اللّٰهُ بِكُمْ لَلَاحِقُوْنَ نَسْأَلُ اللّٰهَ
لَنَا وَلَكُمُ الْعَافِيَةَ **ترجمہ** بریدہ سے روایت ہے کہا تہا رسول اللہ صلعم سکھاتے انکو جب نکلتے وہ طرف قبرون کی پس تہا کہنے والا
انکا کہتا ابوبکر کی روایت مین یہ لفظ ہین ) سلام ہو اوپر صاحب گھرون کے اور زہیر کی روایت مین (یہ لفظ ہین) سلام ہو تمپر اے صاحب گھرون
کے مومنون اور مسلمانون سے اور تحقیق ہم اگر اللہ نے چاہا تو ساتھ تمہارے ملنے والے ہین ہم اللہ سے اپنے اور تمہارے لیے عافیت مانگتے ہین **عَنْ** أَبِيْ هُرَيْرَةَ قَالَ قَالَ
رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ اسْتَأْذَنْتُ رَبِّيْ أَنْ أَسْتَغْفِرَ لِأُمِّيْ فَلَمْ يَأْذَنْ لِيْ وَاسْتَأْذَنْتُهُ أَنْ أَزُوْرَ قَبْرَهَا فَأَذِنَ لِيْ **ترجمہ**
ابی ہریرہ سے روایت ہے کہا فرمایا رسول اللہ صلعم نے اذن مانگا مین نے اپنی ماں کے بخشش مانگنے کے لیے مین اذن نہ پایا مجکو اور مین نے اسکی قبر کی زیارت
کے لیے اذن دیا مجکو **عَنْ** بُرَيْدَةَ قَالَ قَالَ رَسُوْلُ اللّٰهِ صَلَّى اللّٰهُ عَلَيْهِ وَسَلَّمَ نَهَيْتُكُمْ عَنْ زِيَارَةِ الْقُبُوْرِ فَزُوْرُوْهَا وَنَهَيْتُكُمْ
عَنْ لُحُوْمِ الْأَضَاحِيْ فَوْقَ ثَلَاثٍ فَأَمْسِكُوْا مَا بَدَا لَكُمْ وَنَهَيْتُكُمْ عَنِ النَّبِيْذِ إِلَّا فِيْ سِقَاءٍ فَاشْرَبُوْا فِي الْأَسْقِيَةِ كُلِّهَا
وَلَا تَشْرَبُوْا مُسْكِرًا قَالَ ابْنُ نُمَيْرٍ فِيْ رِوَايَتِهِ عَنْ عَبْدِ اللّٰهِ بْنِ بُرَيْدَةَ عَنْ أَبِيْهِ **ترجمہ** بریدہ سے کہا رسول اللہ صلی اللہ علیہ
وسلم نے فرمایا مین تم کو منع کرتا تہا زیارت سے قبرون کے سو تم انکی زیارت کرو اور منع کرتا تہا تمکو تین دنسے زیادہ قربانی کا گوشت کہانے

کو سواے جبتک چاپ ہو رکھو اور منع کرتا تہا مین تمکو بلند بنانے سی مگر مشکون مین سوا جسمین چاپ ہو بناو پینے کے برتنون مین سے
مگر نشہ کی چیز نہ ہو ابن نمیر نے اپنی روایت مین کہا روایت ہی عبداللہ بن بریدہ سے وہ روایت کرتے ہین اپنے باپ سی کہا مسلم نے
اور روایت کی ہم سی یحیی بن یحیی نے اون سے ابوخیثمہ نے ان سے زبید نے اون سے محارب بن دثار نے ان سے ابن بریدہ نے اور کہا گمان
کرتا ہون کہ انہون نے روایت کی اپنے باپ سے اور شک واقعہ ہوا ابوخیثمہ کو انہون نے روایت کی نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے اور کہا روایت
کی ہم سی ابوبکر نے ان سے قبیصہ نے ان سے سفیان نے ان سے علقمہ نے اون سے سلیمان نے اون سے انکے باپ نے انہون نے نبی
صلے اللہ علیہ وسلم سے اور کہا روایت کی ہم سے ابن ابی عمر نے اور عبد بن حمید نے ان سے روایت کی عبدالرزاق نے انہون نے
نے معمر سے انہون نے عطا سے انہون نے عبداللہ بن بریدہ سی انہون نے اپنے باپ بریدہ سے انہون نے نبی صلی اللہ علیہ وسلم سے سنے
ابی سنان کی مانند روایت کی یعنی جو اوپر گذری ۔ **عن** جابر بن سمرة قال اتی النبی صلی اللہ علیہ وسلم
برجل قتل نفسه بمشاقص فلم يصل عليه **ترجمہ** جابر نے کہا رسول اللہ صلی اللہ علیہ وسلم کے پاس ایکشخص کو لائے کہ
اسنے اپنے آپکو مار ڈالا تہا ایک چوڑے تیر سے تو آپنے اوسپر نماز نہ پڑہی **ف** اس حدیث سے دلیل پکڑی ہے ان لوگون نے جو
فاسق پر نماز جنازہ کو منع کرتے ہین اور اسپر کہ جسنے اپنے آپکو مار ڈالا ہو چنانچہ یہی مذہب ہے عمر بن عبدالعزیز اور اوزاعی
کا اور حسن اور نخعی اور قتادہ اور مالک اور ابوحنیفہ اور امام شافعی اور جماہیر علما کا مذہب ہی کہ اسپر نماز پڑہین اور اس حدیث کا جواب
یہ دیا ہی کہ نبی صلی اللہ علیہ وسلم نے خود نماز نہین پڑہی تاکہ لوگ ڈرین اور اس حرکت سے باز آوین اور صحابہ نے نماز پڑہی اور یہ
ایسی بات ہی جیسے آپ قرضدار پر نماز نہ پڑہتے تہے اور صحابہ کو منع کرتے تہے نماز سے تاکہ لوگ قرض سے ڈرین اور ادا کا خیال کرین اور
قاضی نے کہا ہی کہ مذہب تمام مسلمانون کا ہی کہ نماز پڑہین ہر مسلمان پر اگرچہ اسپر حد ماری گئی ہو یا رجم کیا ہو اسکو اور جسنے اپنے
آپکو مار ڈالا ہو اور ولد الزنا پر سب پر اور امام مالک وغیرہ کا قول ہے کہ جو امام ہو وہ
وہ انکی نماز سے پرہیز کرے کہ فساق ڈرین اور ان کو جہڑکی ہو ۔

## تمت

اللہ تعالی کا شکر ہے کہ جلد دوسری صحیح مسلم مترجم اردو باہتمام شیخ محی الدین تاجر کتب و مہتمم مطبع صدیقی
ساکن شہر لاہور بازار کشمیری ماہ ذی قعدہ ۱۳[illegible] ہجری مین زیور طبع سے آراستہ ہو کر
اہلحدیث کے لیے توشہ عاقبت ہوئی اللہ جل جلالہ اسکو قبول فرماوے اور اسکی
تیسری جلد جو چہپنی شروع ہو گئی ہے اس کے تمام
کرنے کی توفیق بخشے آمین